اور کہا اے آمنہ آگاہ ہو کہ میرے اِس فرزند سعادتمند کی شان عظیم ہوگی اور اسکو مرتبہ بلند عنایت ہوگا الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ **فائدہ** پوشیدہ نہ رہے کہ محمدؐ اشہر اسما حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے ہے اور اصل مین یہ لفظ بصیغہ اسم مفعول از باب تفعیل ہے اور تکریر و تکثیر اسکا خاصہ ہے پس محمد بمعنی ستودہ مکرر و بسیار ولنعم ما قیل **شعر** مقام تو محمود نامت محمدؐ + بدینسان مقامے و نامے کہ دارد + مطالع المسرات مین لکھا ہے کہ اللہ جل شانہ نے دو ہزار برس پیش از خلقت خلق یہی نام حضرتؐ کا رکھا تھا کہ یہی نام عبد المطلب کی زبان سے نکلا بعض قریش نے پوچھا کہ تمھارے آبا و اجداد مین یہ نام کسی کا نہین ہوا ہے تمنے کس لیے یہ نام رکھا عبد المطلب نے کہا مین نے یہ نام اسواسطے تجویز کیا کہ اللہ تعالیٰ اُسکی تعریف کرے اور اہل زمین اُس کی ستایش مین مصروف ہون کذا فی مزرع الحسنات اور مواہب لدنیہ مین لکھا ہے کہ آمنہ نے ایام حمل مین خواب دیکھا کہ کوئی کہتا ہے انت حاملۃ بسید ہذہ الامۃ فاذا وضعت فسمیہ محمداً اور اللہ صاحب نے چار جگہ اپنے کلام مین اسی نام سے یاد فرمایا ہے چنانکہ وما محمد الا رسول اور ما کان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ وخاتم النبیین اور والذین اٰمنوا وعملوا الصالحات وآمنوا بما نزل علے محمد اور محمد رسول اللہ والذین معہ اور ذکر شریف حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کتب سابقہ در السنہ انبیاء گذشتہ مین باسم محمدؐ و احمدؐ مشتہر تھا اور اِس نام کو اور احمد کو اللہ صاحب نے ایسا پوشیدہ رکھا تھا کہ کوئی شخص قبل حضرتؐ کے اِس نام سے نامزد نہین ہوا لیکن احمدؐ پس بالاتفاق کوئی اس نام کا مسمے نہین ہوا باقی رہا محمدؐ سو یہ بھی ایسا ہی ہے حتی کہ جب زمان ظہور نور نبوت احمدی قریب تر پہونچا اور علماء توریت و انجیل اور کاہنون اور نجومیون نے اِس مژدہ جانفزا سے لوگونکو مسرور کیا تو بعضون نے اپنے بیٹون کے نام محمدؐ رکھے اِس آرزو سے کہ یہ نبی آخر الزمان ہون اور عجائب حکمت الٰہیہ سے یہ ہوا کہ اُنھین سے کسی نے بھولے سے کبھی دعوی نبوت نہ کیا کہ باعث التباس و اشتباہ واقع ہوتا حافظ ابن حجر اور سخاوی نے قریب پندرہ آدمیون کے جنکے نام محمدؐ رکھے گئے تھے بیان کئے ہین محمدؐ ابن عدی ابن ربیعہ تمیمی سعدی و محمدؐ ابن اُحیحہ اویسی بصیغہ تصغیر و ہر دو مہملہ و محمدؐ ابن اسامہ و محمدؐ ابن البرار بکری و محمدؐ ابن حارث و محمدؐ ابن حرمان العمری و محمدؐ ابن حمران جعفی و محمدؐ ابن خزاعی سلمی و محمدؐ ابن خولی ہمدانی و محمدؐ ابن سفیان و محمدؐ ابن یحمد اردی و محمدؐ ابن یزید و محمدؐ ابن الاسدی و محمدؐ ابن الفقیمی اور قاضی عیاض نے محمدؐ ابن مسلمہ انصاری کو بھی انھین مین شمار کیا ہے اور غرائب قدرت حق سے یہ ہے کہ یہ نام پاک یعنی احمد و محمد بعضے اوراق و اثمار پر بخط قدرت لوگون نے لکھا ہوا دیکھا ہے کہ اُنکے قصص و حکایات قاضی عیاض نے شفا مین اور قسطلانی نے مواہب لدنیہ مین نقل فرمائے ہین جسکو ملاحظہ کرنا منظور ہو ملاحظہ کرے اور عبد اللہ نوروزی کہتے ہین کہ غرہ رجب سنہ آٹھ سو چوہتر مین ایک بچہ بکری کا پیدا ہوا تو اُسکی پیشانی پر محمد رسول اللہ قلم قدرت سے لکھا تھا مین نے اُسکو بچشم خود دیکھا اور صاحب فتح المتعال فرماتے ہین کہ سنہ ایکہزار چھبیس مین فقیر نے بلدہ فارس مین ایک پتھر ایک عورت کے پاس دیکھا تو اُسکی ایک جانب مین بقلم قدرت و بخط سیاہ لا الہ الا اللہ لکھا تھا اور دوسرے پہلو مین محمد رسول اللہ سو مین نے اُس عورت سے لینا چاہا اور دو وزن

اب اُسنے مجھے پاک کردیا نجاست بتون اور خباثت مشرکون سے اور آواز غیب سے آئی کہ بخدائے کعبہ کہ مقبول
ہوا اور مسکن محمدؐ کا گردانا گیا اور مین نے آنکھ سے دیکھا کہ مورتین جو گرد کعبہ رکھی تھین پارہ پارہ ہوگئین اور ہبل نامے
بت جو سب سے بڑا تھا اوندھے منہ زمین پر گر پڑا تھا اور غیب سے ندا ہوئی کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم آمنہ سے
پیدا ہوے اور سحاب رحمت آیا یہ احوال مشاہدہ کرکے عبدالمطلب جانب خانہ آمنہ متوجہ ہوے تو تمام گھر نور سے بھرا
نظر آیا عبدالمطلب نے آمنہ کو دیکھا تو نور تابان مصطفےٰ پیشانی آمنہ پر نظر نہ آیا عبدالمطلب نے پوچھا اے آمنہ وہ
نور کہان گیا فرمایا مین نے بیٹا جنا ہے عبدالمطلب نے بشوق تمام کہا یہان جلد لاکہ مین اُس سے مشرف ہون آمنہ
بولین کہ توقف کیجیے اسوقت آپ اسکو دیکھ نہین سکتے کیونکہ جسوقت حضرت پیدا ہوے تو ایک شخص آیا کہ قد و قامت اُسکا
خرمے کے درخت کے برابر تھا اُسنے کہا اس لڑکے کو باہر نہ نکالنا اور تین دن تک کسی آدمی کو نہ دکھلانا اس سبب سے
مین مجبور ہون تب عبدالمطلب نے شمشیر برہنہ کرکے کہا کہ مین تجکو مارونگا یا آپ کو ہلاک کرونگا نہین تو جلد میرے
فرزند کو دکھلا نا چار آمنہ نے وہ مکان جسمین حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم جلوہ فرما تھے بتلایا فوراً عبدالمطلب
اُسی طرف چلے گئے تو دیکھا کہ ایک مرد باشوکت و حشمت و باہیبت و جلالت شمشیر برہنہ ہاتھ مین لیے ہوے
کھڑا ہے اُسنے فرمایا اے عبدالمطلب تو کہان آیا عبدالمطلب نے کہا مین اپنے نور البصر کو دیکھنا چاہتا ہون فرمایا
اے عبدالمطلب جبتک ملائک سمٰوات اور ارض اُسکی زیارت سے مشرف نہ ہولینگے تب تک کسی بشر کو
اجازت نہ ہوگی کہ وہ دیکھے اس کلام کے سنتے ہوے عبدالمطلب کانپ گئے اور تلوار ہاتھ سے گر پڑی اور کانپتے
ہوے باہر کو بھاگے اور قصد کیا کہ اس معاملہ سے قریش کو اطلاع کرون مگر طاقت بیان باقی نہ رہی محمدؐ ابن
اسحاق رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے کہ ان دنون عبداللہ والد حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی وفات ہوچکی تھی موضع ابواہین
اور درج الدرر مین مولانا اصیل الدین محدث لکھتے ہین کہ بعد معاملۂ نکاح و زفاف آمنہ عبدالمطلب نے عبداللہ
کو بنا بر تجارت جانب شام روانہ کیا تھا جب وہان سے معاودت کی تو مدینہ منورہ مین بیمار ہوے اور متوقف
ہوے بنی نجار مین جب قافلہ جانب مکۂ معظمہ روانہ ہوکر ابوا مین پہونچا تو عبداللہ نے وفات پائی عمر اُن کی
پچیس۲۵ برس یا بائیس۲۲ برس کی ہوئی دارالنابغہ یا دارالنا لکہ مین مدفون ہوے اور مدارج النبوۃ مین ہے کہ
عبداللہ اور آمنہ سے سواے حضرتؐ کے کوئی اولاد نہین ہوئی اور محمدؐ ابن اسحاق کے نزدیک وقت فوت
عبداللہ آنحضرت صلعم شکم مادر مین تھے اور بعضے کہتے ہین گود مین تھے اٹھائیس۲۸ مہینے یا سات مہینے کے اور بعضے
دو ماہہ کہتے ہین اور یہ قول اصح اقوال سے ہے اور حضرت ابن عباسؓ سے روایت ہے کہ عبداللہ نے وفات پائی
تو فرشتون نے کہا اے معبود برحق محمدؐ تیرا پیغمبر یتیم ہوا ارشاد ہوا کہ مین حافظ اور نصیر اور کفیل اُسکا ہون تم اُسپر صلوٰۃ و
سلام بھیجا کرو اور دعا کیا کرو بالجملہ جب عبدالمطلب نے حضرت صلعم کو دیکھا تو نہایت مسرور ہوے اور بیت اللہ
مین لے گئے اور پناہ خدا مین سونپ دیا اور محمدؐ نام رکھا اور دروازہ کعبہ پر کھڑے ہوکر شکر خدا ادا کیا بعد اُسکے
حضرت صلے اللہ علیہ و آلہ وسلم کو بحفاظت تمام آمنہ کے پاس لائے اور محافظت کے واسطے نہایت تاکید کردی

سو مین نے اُس خبر کے صلے مین اُسکو آزاد کیا اور وہ رات دوشنبہ کی تھی اور صحیح بخاری مین بھی اسکا اشارہ ہی
اس مقام سے معلوم ہوا کہ جو کوئی بروز ولادت آنجناب اظہار فرحت و سرور کا کرے تو ثواب پاوے بعد اُسکے
حلیمہ سعدیہ بنت ابی ذویب کے دودھ سے پرورش ہوئی اسکا قصہ اس طرح سے ہی کہ طبرانی اور بیہقی اور ابونعیم وغیرہ
محدثین نے حلیمہ سے روایت کی ہی کہ حلیمہ فرماتی ہین کہ جب مین قبیلہ بنی سعد ابن بکر کی عورتون کے ساتھ جو شیرخوار
لڑکون کی تلاش مین نکلی تھین مکے مین آئی تو اس سال بڑا قحط پڑا تھا اور میرے پاس ایک گدھی تھی کہ لاغری سے
چل نہ سکتی تھی اور ایک اونٹنی تھی جو ایک قطرہ بھی دودھ نہ دیتی تھی اور میرا لڑکا اور خاوند میرے ساتھ تھے
اور تنگدستی کا یہ مرتبہ تھا کہ فاقون کے مارے نہ رات کو نیند آتی اور نہ دن کو کل پڑتی جب قوم کی عورتین مکے مین
پہونچین تو سب نے اپنی خاطر خواہ اچھے اچھے مالدار دن کے لڑکے دودھ پلانے کے واسطے لیے کہ سوا آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم کے اور کوئی لڑکا باقی نہ رہا سو بھی اس سبب سے کہ آنحضرت یتیم تھے کسی نے قبول نہ کیا ناچار
مین نے اپنے خاوند سے مشورہ کیا کہ مجھے کمال شرم آتی ہی کہ مکے سے خالی پھر جاؤن اور کوئی لڑکا اپنے ساتھ نہ لیجاؤن
اب مستحسن یہ ہی کہ اس یتیم کو لیلیون سو بعد اس مشورہ کے مین آمنہ رضی کے پاس گئی اور مین نے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو
دیکھا کہ ایک سفید کپڑے مین لپٹے ہوے سوتے ہین اور تنفس جاری ہی یعنے آپ سانس لیتے تھے اور یہ عادت
محمود ہی اور جو بعضون نے خراٹا کر کے تعبیر کیا ہی یہ صحیح نہین ہی آپ کبھی خراٹا نہ لیتے تھے کیونکہ خراٹا ایک آواز ناپسند
ہے اور خدا نے تعالے نے سب باتون سے آپکو منزہ کیا تھا یہ تقریر ہی مولانا ولی اللہ محدث دہلوی والد حضرت
استاذ الاستاذ مولانا مقتدانا حضرت شاہ عبدالعزیز محدث قدس سرہ کی اور بدن مبارک سے مشک کی ایسی بو چلی
آتی ہی کہ سارا مکان مہک رہا ہی سو میرا دل اُنکی صورت پر فریفتہ ہوگیا کہ مین آہستہ آہستہ پاس گئی اور سینہ مبارک پر
مین نے اپنا ہاتھ رکھا تو جھٹ حضرت نے آنکھین کھولدین اور دیکھکر متبسم ہوے مین نے بہت پیار سے دونون
آنکھین چومین اور گود مین لیکر پستان راست منھ مین دی کہ حضرت نے دودھ پیا پھر مین نے پستان چپ دینی چاہی
حضرت نے منھ مین نہ لی اور تا زمان رضاعت ایک ہی پستان کے شیر پر رہے دوسری پستان کو کبھی منھ بھی نہ لگایا
حضرت ابن عباس رض فرماتے ہین کہ وجہ اسکی یہ تھی کہ حق تعالی نے ابتداے حال سے آنحضرت پر عدالت و انصاف کا
وصف کھول دیا تھا پس آپ نے دودھ پینے مین بھی سررشتہ عدالت و انصاف ہاتھ سے نہ دیا ایک پستان کا دودھ
آپ پیا کرتے اور دوسری کا اپنے بھائی رضاعی کے واسطے چھوڑ دیتے بعد اسکے حلیمہ رض فرماتی ہین کہ مین حضرت کو گود مین
لیکر اپنی فرودگاہ پر آئی اور اپنے خاوند کو دکھلایا وہ بھی دیکھتے ہی عاشق ہوگیا اور میری اونٹنی لاغری اور فاقہ کشی سے
ایک قطرہ بھی دودھ نہ دیتی تھی سو وہ دودھ سے سیراب ہوگئی اور تھن اُسکے بھر گئے پھر میرے خاوند نے دودھ کر
آپ پیا اور مجکو پلایا کہ تکلیف فاقہ کشی کی اُس سے دفع ہوئی اور رات کو نیند بھر سوئی صبح میرے خاوند نے کہا
اے حلیمہ رض یہ لڑکا تجھے مبارک ہو کہ اسکا تشریف لانا ہمارے لیے مبارک ہوا آخرش چند روز کے بعد حلیمہ آمنہ رضی
سے رخصت ہوئی اور آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو اپنے آگے گود مین بٹھلالیا مگر اُس گدھی مین ایسی طاقت آگئی کہ

اُسکے سونا دیتا ہا اُسنے نہ دیا اور حدیث شریف مین آیا ہی کہ اللہ جل شانہ اُس شخص کو دوزخ مین نہ ڈالیگا
جسکا نام محمدؐ یا احمد ہی اگرچہ اِس حدیث کو صاحب مقاصد حسنہ اور مصنف سفر السعادۃ نے ضعیف کردیا ہے
مگر پھر بھی اُمید ہی کہ اگر کوئی ایماندار اِس عقیدے سے نام رکھے تو عجب نہین کہ آتش دوزخ سے محفوظ رہے
اور ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ فرمایا حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے جسکے گھر مین تین نام ہون
محمدؐ و احمد و عبداللہ تنگی اُس گھر مین نہین آئیگی اور ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ فرمایا حضرت صلعم نے جو
شخص میری محبت کے واسطے اپنے بیٹے کا نام میرے نام پر رکھے قیامت کے دن وہ اپنے بیٹے کے ساتھ
بہشت مین داخل ہوگا اور ابوہریرۂ سے روایت ہے کہ فرمایا حضرت صلعم نے جو بندۂ مومن اپنے بیٹے کا نام
محمدؐ رکھے جب اُسکو بلاوے اور کہے اے محمدؐ تمام حاملان عرش اُسکے جواب مین کہین لبیک یا ولی اللہ پھر کہین
خوشخبری ہو تجکو اے ولی اللہ کے ہماری عبادت و طاعت مین تو شامل ہی اور اجر ہماری بندگی کا اللہ تجکو
کرامت فرمائیگا کذا فی الرکن الثانی من المعارج پس کاتب الحروف کے نزدیک اِس نام سے نامزد ہونا موجب
نضیلت دُنیا و آخرت ہی مگر تسمیہ باسم و کنیت حضرت صلے اللہ علیہ وسلم یعنے محمد ابوالقاسم افراداً یا جمعاً مین
اختلاف واقع ہی امام مالک رحمۃ علیہ بجواز مطلق قائل ہین اور بعضے افراداً قائل بجواز ہین اور جمعاً منع فرماتے
ہین ہکذا مذہب الرافعی اور بعضے کہتے ہین کہ کنیت افراداً یا جمعاً مکروہ ہی صرف باسم محمد جائز ہی اور ملا عباد
لکہنی حاشیہ صدرا مین لکھتے ہین کہ نام مبارک رسول الثقلین صلے اللہ علیہ وسلم بضم میم اعنی محمدؐ بولنا چاہیئے
اور غیر حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا نام بفتح میم لینا چاہیے واللہ اعلم بحقیقۃ الحال الصلوٰۃ والسلام علیک
یارسول اللہ ثم القصہ جب آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم عالم بطون سے عالم ظہور مین تشریف لائے تو اول سات دن
آمنہ نے دودھ پلایا پھر ابولہب کی لونڈی ثویبہ نے اور یہ ثویبہ وہ ہی جسنے آنحضرت کے پیدا ہونے کی
بشارت ابولہب کو پہونچائی کہ تیرے بھائی عبداللہ کے گھر مین لڑکا پیدا ہوا ہی اُسی وقت ابولہب نے
اُسکو اس بشارت کے صلہ و انعام مین آزاد کیا اور یہ کہدیا کہ تو جاکر دودھ پلا تب اُسنے دودھ پلایا اور حمزہ
ابن عبدالمطلب اور ابوسلمہ عبداللہ ابن عبدالاسد مخزومی اور عبداللہ جحش اسدی نے بھی اُسی کا دودھ
پیا اور اُس عرصہ مین لڑکا ثویبہ کا مسروح نام تھا اگرچہ ثویبہ کے اسلام مین اختلاف ہی لیکن آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم اُسکی تعظیم کرتے تھے اور مدینۂ منورہ سے اکثر اُسکے واسطے انعام اور پوشاک او خلعت
بھیجتے رہے ہین اور ثویبہ نے سنہ آٹھ ہجری مین خیبر کے واقعہ کے بعد وفات پائی اغلب یہ ہی کہ محبت
آنحضرت سے مغفرت اُسکی ہوئی ہو اور حضرت عباسؓ ابن عبدالمطلب فرماتے ہین کہ مین نے اپنے بھائی
ابولہب کو دیکھا کہ بدحالت مین گرفتار ہے مین نے اُس سے حال پوچھا اُسنے کہا دوشنبہ کی رات کو عذاب
مین رفاہیت ہوتی ہے اور باقی ہمیشہ عذاب مین مبتلا رہتا ہون حضرت عباسؓ نے کہا اس کا کیا
سبب ہے اُس نے جواب دیا کہ جب پیدا ہوے محمد صلے اللہ علیہ وسلم تو ثویبہ نے مجکو بشارت دی

حلیمہ رضہ پریشان ہوکر مع اپنے شوہر کے دوڑین پہاڑ پر گئین تو دیکھا حضرت صلے اللہ علیہ وسلم صحیح و سالم بیٹھے ہوے جانب آسمان دیکھتے ہین الا رنگ چہرہ متغیر حلیمہ رضہ کو دیکھکر تبسم فرمایا حلیمہ رضہ نے بوسہ لیکر کہا مین تمپر فدا کیا معاملہ ہے فرمایا دو یا تین شخص بلباس سفید آئے ایک کے ہاتھ مین چاندی کی چھری دوسرے کے پاس طاس زمردی برف سے پر اُنھون نے مجھے اُٹھایا اور پہاڑ پر لائے ایک نے نہایت مہربانی سے لٹاکر میرا سینہ تا ناف چاک کیا پر مجھے درد نہ معلوم ہوا پھر پیٹ مین ہاتھ ڈال رودے نکالے اور برف کے پانی سے دھوکر رکھدیے دوسرے نے دل نکال کر چاک کیا اور نقطہ سیاہ خون آلودہ نکال کر ڈال دیا اور کہا ہذا حظ الشیطان منک یا حبیب اللہ اور ایمان و اثق و عرفان حق و ایقان صادق کہ اُسکے ہاتھ مین تھے میرے دلمین بھرے پھر اُسی مقام مین رکھ دیا اور ایک انگوٹھی نور کی نکال کر دل پر مُہر کی سو میرا دل حکمت و نبوت کے نور سے پُر ہوگیا اور ایسی خنکی و تازگی دل مین سماگئی کہ میرے جوڑ بند مین اثر باقی ہے ؎ دلم خزانۂ اسرار بود دست قضا + درش ببست و کلیدش بہ دلستانی داد + پھر اُسی شخص نے اپنے ہاتھ سے میرا سینہ برابر کردیا صرف ایک خط باریک سینہ سے تا ناف باقی رہا پھر مجھے چھوڑکر پرواز کر گئے ؎ خط مو سینہ سے تا ناف جو ہے مشک سیاہ + رشتۂ جان سے ہے شیرازۂ مکتوب آلہ + یا رخ حور پہ ہے گیسوے مشکین سیاہ + یا مصلے پہ رکھا سبحہ ہے سبحان اللہ + جسکے ہر دانہ سے دانائے جہان ہے آگاہ + یا شب تار مین ہے وادی ایمن کی راہ + انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ مین نے اُس زخم کا نشان سینۂ مبارک پر دیکھا تو ایک نشان لنبا باریک خط سا تھا ؎ بال آئینۂ تن پر نہین واللہ مگر + خط باریک ہے اک سینۂ نورانی پر + کیون نہو سینہ سیہ مست بہار دیگر + سایۂ سنبل جنت ہے بروے کوثر + خطِ مشکین بہ سر سینۂ انور کہیے + آب آئینہ مین یا موجۂ عنبر کہیے + سینہ پر حضرتِ موسیٰؑ کی پڑی شب کو نگاہ + نہ ملی اُنکو بھی اِس وادی ایمن کی راہ + جادۂ راہ سے جبرئیلؑ مگر تھے آگاہ + بولے دیکھو یہ ہے خس پوش تہ خط سیاہ + رہنمائی کو یہان خضر دل حق جو ہے + کیا ہوا سینہ کا میدان جو مقام ہو ہے + جب حضرت تمام احوال فرما چکے حلیمہ رضہ نے گود مین لیکر گھر پہونچایا وہان لوگون نے کہا انکو کاہن کے پاس لے چلو تاکہ یہ حال دریافت ہو حضرت نے فرمایا کچھ اندیشہ نہ کرو الحمد للہ مین صحیح و سالم ہون بالجملہ اُن لوگون نے جن کا سایہ ٹھہرایا اور مصر ہوے کہ ضرور ضرور کاہن پاس لے چلو حلیمہ رضہ کو کچھ بن نہ پڑی ناگزیر کاہن کے پاس لے گئین اور سرگذشت کہہ چلین اُسنے کہا یہ لڑکا اپنا حال آپ ہی کہے تب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے بالتفصیل ظاہر کیا کاہن نے کود کر حضرت کو گلے سے لگالیا اور سینہ سے بزور چمٹایا اور باواز بلند پکارا اے اہل عرب اُسکو مار و اور مجھے بھی اسی کے ساتھ قتل کرو جو نہ مارو گے تو جوان ہوکر تمھارے دین کو باطل اور عالمون کو جاہل کہیگا اور ایسے خدا کی طرف بلائیگا جسکو تم پہچانتے جانتے نہو گے اور ایسے دین کی دعوت کریگا جسے تم مانتے نہ ہو گے تب حلیمہ رضہ نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو کاہن سے لے لیا کہا تو دیوانہ ہے جو مین ایسا جانتی زنہار تیرے پاس نہ لاتی تو البتہ سزاوار قتل ہے پھر حضرت کو گھر لائین حلیمہ رضہ کہتی ہین کہ جب یہ واقعہ عجیب ظاہر ہوا تو میرے شوہر نے کہا اسکو عبد المطلب کے پاس پہونچانا چاہیئے

سب مرکبون سے آگے جاتا تھا حلیمہؓ کہتی ہین کہ چپ و راست سے مجھے آواز آتی تھی کہ اے حلیمہؓ اب تو غنی ہوگئی اور
جس منزل پر اُترتی تھی وہ منزل سرسبز اور تر و تازہ ہو جاتی تھی حالانکہ قحط کے سبب سے سبزی کا نام بھی نہ تھا
جب اپنے گھر پہونچی تو ایک عجیب رونق اور آبادی ہوگئی اور طرفہ یہ تھا کہ ہر چیز مین برکت پائی جاتی تھی بکریان
بہت بہت سا دودھ دیتین کہ اور لوگ اپنے چرواہون سے کہتے کہ جس چراگاہ مین حلیمہؓ کی بکریان چرتی ہین
تم بھی اپنی بکریان اُسی جگہ چرایا کرو اسی طرح سے اور انواع انواع طرح کی برکتین برکت قدم مبارک سے ہوئین
کہ بیان اُنکا تفصیل وار مشکل ہے پھر جب آنحضرتؐ کو طاقت گفتار ہوئی تو حلیمہؓ کہتی ہین کہ مین نے سُنا کہ اکثر آپکی
زبان پر یہ الفاظ جاری ہوا کرتے تھے اللہ اکبر اللہ اکبر الحمد للہ رب العالمین وسبحان اللہ بکرۃ واصیلا اور کبھی کپڑون مین
بول و غائط نہ فرماتے تھے اور بول و غائط کا ایک وقت معین تھا اور جب طاقت رفتار ہوئی تو آپ خراماں خراماں
گھر کے دروازہ پر جاتے اور اکثر وہان لڑکے کھیلتے نظر آتے تو آنحضرتؐ اُنمین شامل نہ ہوتے بلکہ اُنکو کھیلنے سے
منع فرماتے اور کہتے کہ ہمکو لہو لعب کے واسطے پیدا نہین کیا ہے اور آپ کا نشو و نما اس طرح پر تھا کہ ایک مہینے مین
اتنا بڑھتے جتنا اور لڑکے سال بھر مین اور رونا اور مچلنا اور روٹھنا اور لڑکون کی طرح آپکی عادت مین نہ تھا اور
کوئی چیز بائین ہاتھ سے نہ لیتے تھے اور جو چیز ہاتھ سے لیتے اُسپر ہاتھ رکھتے بسم اللہ فرماتے حلیمہؓ فرماتی ہین کہ
مین کبھو آنحضرتؐ کو اپنے پاس سے الگ نہ ہونے دیتی مگر ایکدن غافل ہوگئی تو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم اپنی
بہن رضاعی مسماۃ شیما کے ساتھ دھوپ مین باہر چلے گئے مین ڈھونڈھتی نکلی تو شیما کے ساتھ پایا مین نے خفا
ہوکر شیما سے کہا کہ تو ایسی گرمی اور دھوپ مین کہان لے گئی تھی اُسنے کہا کہ انکو کچھ دھوپ سے مضرت نہ تھی انکے
ساتھ بادل کا ایک ٹکڑا سایہ کر رہا تھا **فائدہ** قبیلہ بنی سعد ابن بکر عرب مین ازبس فصیح و بلیغ تھا اور پانی
خوش اور ہوا اُس مقام مین نہایت صاف تھی اس سبب سے مکے کے لوگ اپنی اولاد کو وہان کی عورتون سے
دودھ پلواتے اور اسی طمع سے اُنکے سپرد کر دیتے تھے والہذا سال مین دو مرتبہ یعنے فصل ربیع و خریف مین اُس
قبیلہ کی عورتین حرم شریف مین آتین اور بچون کو لے جاتین اور جب عمر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی تین یا
چار برس کی ہوئی تو معاملہ شق صدر و غسل قلب اطہر پیش آیا کہ ایکدن آنجناب نے حلیمہؓ سے فرمایا میرے
بھائی دن مین کہان جاتے ہین جو نظر نہین آتے حلیمہؓ نے کہا بکریان چرانے جاتے ہین فرمایا ہمکو بھی اُنکے ہمراہ
کر دے اُسنے بنا بر سرور خاطر آنجنابؐ علی الصباح منھ ہاتھ دُھلا شانہ بالون مین کر پوشاک بدل سُرمہ لگا اپنے
بیٹون کے ساتھ کیا اور واسطے رفع نظر بد کے ایک ہار مہرہ سلیمانی کا بھی گلے مین ڈالا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے فی الفور گلے سے نکال کر پھینک دیا اور فرمایا میرا حافظ اللہ ہے مگر عصا ہاتھ مین لیکر بھائیون کے ہمراہ
چلے گئے اور بکریان چرایا کئے دوپہر کو ضمرہ پسر حلیمہ افتان و خیزان روتا چلا آتا آیا کہ اے اماں دوڑ میرے بھائی
محمدؐ پایہ کہا کہ بھائی محمدؐ کی خبر لے قریب ہے کہ تو اُسکو زندہ نہ پائے کام تمام ہو جاوے حلیمہؓ نے کہا کیا ہوا اُسنے کہا
کہ محمدؐ ایک مقام پر کھڑے تھے دو شخص آئے اُنکو اُٹھا لے گئے پھر لٹا کر پیٹ چاک کیا آگے کا حال نہین جانتا

اُسکے اسرار سے خبر ہوسکتی ہی **فائدہ** روایات صحیحہ سے واضح ہی کہ اول حضرت صلعم دو برس قبیلۂ بنی سعد مین جلوہ افروز رہے اور بعد گزرنے مدت رضاعت کے حلیمہ سعدیہ سپرد آمنہ کرگئین اور چونکہ ان دنون مکۂ معظمہ مین وبا کی شدت تھی لہذا باجازت آمنہ پھر آنجناب کو اپنے قبیلہ مین لے گئین کہ دو برس و بروایتے تین برس اور اپنے پاس رکھا بالجملہ پانچ برس تک حضرت صلعم کا رہنا قبیلۂ بنی سعد مین ثابت ہوتا ہی اور بعد پانچ برس کے شروع چھٹے برس مین حلیمہ رض کو یہ خوف ہوا کہ شق صدر کا معاملہ ازبس نازک ہی ایسا نہ ہو کہ پھر واقع ہو اس لیے مکہ مین لاکر آمنہ و عبد المطلب کے سپرد کر گئین مخفی نہ رہے کہ روایات شق صدر مختلف ہین ایک یہ کہ قبیلۂ بنی سعد مین اول مرتبہ یا دوسری مرتبہ واقع ہوا اور ایک روایت مین ہی کہ جب آنجناب چھ برس کے ہوے تب شق صدر ہوا اور بعضے دس برس کی عمر مین بیان کرتے ہین اور سوا اُنکے احادیث صحیحہ سے معلوم ہوتا ہی کہ شق صدر معراج مین بھی واقع ہوا پس جمع بین الروایات جس سے تعارض رفع ہوجائے یون ہوتا ہی کہ یہ معاملہ عجیب و حادثہ غریب کئی مرتبہ واقع ہوا ہی **فائدہ** بعضے کہتے ہین کہ مکتب اطفال جو ہند مین چار برس چار ماہ چار روز مین مقرر ہی اسکی توجیہ یہ ہی کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا شق صدر اسی عمر مین ہوا تھا حالانکہ یہ توجیہ سراپا غلط ہے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی عمر وقت شق صدر بروایت صحیحہ تین برس کی تھی شرح شرعۃ الاسلام مین بھی توجیہ بیان کی ہی بعد ازان لکھا ہی والمشہور انہ صلے اللہ علیہ وسلم کان عمرہ ثلث سنین اور مولانا محمد اسحق صاحب نے اربعین مین لکھا ہی کہ یہ جو ہندوستان مین مکتب اطفال کے واسطے مقرر ہوا ہی بے اصل ہی القصہ بعد رخصت ہوجانے حلیمہ رض سعدیہ کے مسماۃ برکہ مشہور ام ایمن حبشیہ کنیز عبد اللہ کہ حضرت صلعم کو میراث والدین پہونچی تھین ہوا داری و خدمتگذاری مین مصروف ہوئین وہ فرماتی ہین کہ مین نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو بھوک و پیاس کی شکایت کرتے کبھو نہین سُنا بلکہ جب صبح ہوتی تھوڑا پانی نوش فرماتے تھے پھر دوپہر کو مین کھانے کو کہتی تو فرماتے مجھے حاجت نہین ہی جب چھ برس و بروایتے سات برس کے ہوے تو آمنہ والدۂ حضرت مع ام ایمن آنجناب صلے اللہ علیہ وسلم کو جانب مدینہ باسکینہ لے گئین اور قبیلۂ بنی عدی مین اپنے مامون کے گھر ایک مہینہ کامل مقیم رہین اس اثنا مین یہود مدینہ شواہد علامات سے پہچانتے اور کہتے کہ نبی موعود آخر الزمان یہی ہین پھر بعد ایک ماہ کے آمنہ جانب مکۂ معظمہ تشریف لیچلین اور موضع ابوا مین جو کہ مابین مکہ و مدینہ واقع ہی مقام کیا اُسی جگہ اُنکی وفات ہوئی اور وہین مدفون ہوئین اور بعض عالمون نے قبر اُنکی ام القری مین لکھی ہی اور جمع بین الروایتین یہ ہے کہ اول ابوا مین دفن کیا تھا بعد اُسکے مکۂ معظمہ مین لاکر دفن کیا ہی **فائدہ** متقدمین کو عدم اسلام ابوین رسول اکرم صلعم مین یقین واثق ہی اور متاخرین مین ابن حجر اور مولانا شاہ عبد العزیز دہلوی کا بھی یہی مسلک ہی مگر بعض متاخرین اہل حدیث نے اسلام ابوین رسول الثقلین صلی اللہ علیہ وسلم بلکہ جمیع آبا و امہات کا اسلام حضرت آدم علیہ السلام تک ثابت کیا ہے اور اثبات اسلام کے تین طریق بیان کئے ہین اول یہ کہ والدین آنحضرت دین ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام پر تھے دوسرے یہ کہ دونون زمانۂ فترت مین تھے نہ زمانۂ نبوت مین یعنے اُنکو کسی نبی کی

ایسا نہ ہو کہ آسیب و نقصان کسی طرح کا پہونچ جائے سو مین حضرت خاتم المرسلین صلے اللہ علیہ وسلم کو لیکر جانب
مکہ معظمہ روانہ ہوئی وقت شب مین نے سنا کوئی کہہ رہا ہی کہ بنی سعد سے خیر وبرکت جاتی ہی بطحا رمکہ خوش ہون
شادیانے بجاوین کہ انکی زیب وزینت پھر آئی وہ ہمیشہ حفظ وامان مین رہے گا جبکہ متصل مکہ کے پہونچی
تو دروازۂ حرم پر جائے محفوظ خیال کرکے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو بٹھلادیا اور خود برائے قضائے
حاجت بشری ایک جانب الگ گئی جب فارغ ہو کر وہان آئی تو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم مجھے نہ ملے
ہر چند چپ وراست پیش وپس تلاش کیا کسی طرف نشان نہ ملا اور جس کسی سے مین نے پوچھا اُس نے بھی
لاعلمی ظاہر کی حیران وپریشان سراسیمہ وگریان وامحمداہ وا ولداہ پکار رہی تھی یکایک ایک بوڑھا پھوس
آدمی لاٹھی ہاتھ مین لیے ہوے آیا اُسنے پوچھا کیا حال ہی کیون روتی ہی مین نے سرگذشت بیان کی اُسنے کہا
مین تجھے ایک بزرگ کے پاس لیچلون وہ تیرے گم شدہ کو بہم پہونچا دیگا چنانچہ وہ مجھے ہبل نامے بت کے پاس
لے گیا اُسنے سات بار طواف کیا اور نہایت منت وسماجت والحاح وزاری سے کہا کہ محمد ابن عبداللہ کا نشان
بتلا سو وہ بت حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک سنتے ہی اوندھے منھ گر پڑا اور جتنی مورتین اُسکے گرد تھین
وہ بھی سب زمین پر گرین اور اندر سے آواز آئی کہ لے پیر مرد یہان سے دور ہو محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام
یہان نہ لے وہی ہمارا خراب کرنیوالا اور فضیحت ورسوا کرنیوالا ہی سو وہ بوڑھا ڈرتا جلتا ہانپتا کانپتا باہر آیا لاٹھی ہاتھ
سے گر گئی بیہوش ہو گیا جب ہوش مین آیا کہا اے حلیمہؓ تیرے بیٹے کا حافظ خدا ہی ہرگز اُسکو ضایع نکریگا اگرچہ حلیمہؓ کو
اس تقریر سے فی الجملہ تسکین وطمانیت ہوئی لیکن یہ سوچی کہ اس راز سربستہ کو کھولنا اور معاملہ نہفتہ کو ظاہر کردینا
بلکہ عبدالمطلب جد حضرت صلعم کو آگاہ کرنا واجب ولازم ہی چنانچہ حلیمہؓ کہتی ہین کہ مین ناچار ہو کر خبر کرنے عبدالمطلب
کے پاس گئی اور معاملۂ گذشتہ وواقعہ پیش آمدہ بیان کیا عبدالمطلب سن کے نہایت مضطر وپریشان مانند آئینہ
حیران بہ تمنائے مشاہدۂ جمال جانان دوڑ کر صفا پہاڑ پر چڑھے اور قریش کو آواز دی کہ اے آل غالب چلو آنکی
آواز سے سب قوم قریش جمع ہو کر آئے اعلاے مکہ سے تا اسفل مکہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو سب نے تلاش کیا
نہ اُسمین پیادے کا شمار ہی نہ سوار کا سب کے سب ڈھونڈھتے تھے مگر کسی مقام پر آنجناب کا سراغ نہ لگا تب
عبدالمطلب زیادہ تر مضطر ہوے اور مسجد حرام مین جا کر سات مرتبہ طواف کعبہ کیا پھر دُعا مانگی ہاتف غیبی نے
آواز دی غم نہ کر محمدؐ کا حافظ خدا ہی عبدالمطلب نے کہا محمدؐ کہان ہین ہاتف نے جواب دیا کہ وادی تہامہ مین درخت
کیلے کے نیچے بیٹھے ہین سو عبدالمطلب اُدھر چلے راہ مین ورقہ ابن نوفل ملا وہ بھی عبدالمطلب کے ہمراہ ہوا یہانتک کہ
مقام معہود پر آئے تو حضرتؐ درخت کیلے کے نیچے بیٹھے پتے چنتے ہین عبدالمطلب نے گود مین لیکر گھوڑے پر اپنے آگے
بٹھلالیا اور مکے مین داخل ہوے بہت خوشی کی گئی اونٹ نحر کئے اور سونا خیرات کیا اور مجھکو بہت مال واسباب
عنایت کرکے رخصت فرمایا اس قصے مین بھی بعض اہل تحقیق نے بدقت وفطانت کچھ اسرار کھول کر بیان
کئے ہین مگر تحقیق نہین ہوتا کہ اس معاملہ مین کیا اسرار حکمت رکھے تھے عالم الغیب والخفیات خود عالم ہی کسی کو کب

شہر بصرے سے قریب پہونچے تو بصرے کے چھ میل اس طرف موضع کفر مین ایک صومعہ تھا اسمین ابو عداس بضم العین المہملہ ملقب بحیرا بفتح بار موحدہ وکسر حار مہملہ وسکون یار تحتیہ کہ اسکو جرجیس بفتح جیم وسکون رار مہملہ ویا ر ساکنہ بھی کہتے تھے اور وہ درویش زاہد نصرانی تھا اور مدت دراز سے قیام پذیر اسی سبب سے وہ قریہ دیرہ بحیرا مشہور تھا اُسنے جب علامات مندرجہ کتب آسمانی سے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو بخوبی پہچانا اور زیادہ تر تائید علامات وشواہد اس سے ہوئی کہ اُسنے ایک ابر کا ٹکڑا سایہ کئے ہوے قافلے پر دیکھا تو یقین کامل ہوا کہ اس قافلے مین پیغمبر آخرالزمان تشریف فرما ہین اور مدت سے اُنکا منتظر تھا ہر ایک قافلے کو تکتا رہتا تھا اسلیے تمام قافلے کی دعوت کی چنانچہ ابو طالب مع اہل قافلہ وہان گئے اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو ایک درخت کے نیچے چھوڑ گئے اُسدم وہ ابر جو سایہ بان تھا اُسی درخت پر ٹھہر گیا قافلے کے ساتھ نہ گیا بحیرا نے لوگون سے پوچھا کہ تمھارے ساتھیون مین کوئی شخص فرودگاہ پر رہ گیا ہے ابو طالب نے کہا ہان اور اُسیوقت آنجناب کو طلب کیا تو وہ ابر سایہ کیے ہوے چلا آیا بحیرا نے بخوبی پہچان کے ابو طالب پر تاکید کردی کہ اُنکو شام مین ہرگز نہ لیجاؤ یہود اُنکے دشمن ہین لہذا ابو طالب نے مال تجارت بصرے مین فروخت کیا اور پلٹ آئے روایت ہے کہ بحیرا نے حضرت کو سوکھی روٹی اور چھوہرے دیے تھے اور ترمذی نے ابو موسیٰ اشعری سے روایت کی ہے کہ موٹی روٹی اور روغن زیتون ہمراہ کردیا اور اہل تحقیق کہتے ہین کہ بحیرا نے دست مبارک پکڑکے کہا کہ یہ شخص رسول رب العالمین ہے اہل قافلے نے کہا تو نے کس طرح جانا اُسنے کہا کہ جب تم لوگ مابین دو پہاڑون سے نکل کر یہان آئے تو ہر ایک شجر وحجر انکو سجدہ کرتا تھا اور یہ دونون سجدہ نہین کرتے مگر پیغمبر کو یہ روایت ہے ابو موسیٰ اشعری کی الغرض ابو طالب نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو بخوف یہود روانہ مکہ کردیا اور صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کہ وہ بھی قافلے مین تھے حضرت کے ہمراہ گئے اور ترمذی اور حاکم نے روایت کی ہے کہ اس عرصہ مین سات آدمی روم کے رہنے والے حضرت کو ڈھونڈھتے ہوے آئے تھے بحیرا نے اُنسے کہا تم کیون آئے اُنھون نے کہا کہ پیغمبر آخرالزمان ان دنون باہر نکلنے والا ہے اُسکی تلاش مین پھرتے ہین کہ اگر ملجائے تو قتل کرین بحیرا نے کہا کہ جو امر خدا نے مقدر کیا ہے اُسکو تغیر دیسکتے ہو بولے نہین بحیرا نے کہا کہ اُسی کا ایمان لاؤ اور بیعت کرو کہ وہ بیشک نبی ہے عالی رتبہ تم ہرگز اُسکو ضرر نہ پہونچا سکوگے روایت ہے کہ بحیرا نے ابو طالب سے علٰحدہ ہوکے پوچھا کہ یہ لڑکا تمھارا کون ہے ابو طالب نے کہا کہ میرا بیٹا ہے کہا غلط اِسکے والدین زندہ نہ ہونگے ابو طالب نے کہا یہ میرا بھتیجا ہے کہا یہ سچ ہے پھر حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے مخاطب ہوکے کہا تمکو لات وعزے کی قسم مجھے خبر دو کہ تمھارے مابین دونون شانون کے اِس شکل کا نشان ہے فرمایا واللہ میرے نزدیک بدتر لات وعزے سے کوئی چیز نہین ہے اُسکی قسم مجھے نہ دے بحیرا نے کہا تمکو قسم خدا کی ہے سچ کہو فرمایا جیسا نشان تو چاہتا ہے وہ تو بلا شک ہے بحیرا نے کہا اشہد انک رسول اللہ حقا سر قدم مبارک کو بوسہ دیا **فائدہ** اہل تحقیق کے نزدیک بحیرا بت پرست نہ تھا مگر اُسنے امتحاناً لات وعزے کی قسم دلائی تھی بالجملہ پھر حضرت صلے اللہ علیہ وسلم مکہ معظمہ مین تشریف لائے اور سترہ برس کے ہوے تو زبیر خواہ عباس ابن عبدالمطلب بامید یمن جانب ملک یمن

دعوت نہین پہونچی تیسرے یہ کہ اللہ تعالی نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی دعا سے دونون کو زندہ کیا کہ اسلام لائے
چنانکہ حدیث شریف مین آیا ہو کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اللہ سے سوال کیا کہ الٰہی زندہ کردے میرے مان باپ کو سو اللہ
نے زندہ کیا اور دونون مسلمان ہوے اگرچہ احادیث صحیحہ مین تصریح اسکے خلاف ہو اور اس حدیث کو ضعیف بھی
کہتے ہین لیکن تصحیح و تحسین حدیث احیا محققین نے فرمائی ہو کسی طرح سے اور یہ بھی معلوم ہوتا ہو کہ حدیث احیا اُن احادیث
سے جنکو متقدمین محدثین نے روایت کیا ہو متاخر ہو اور یہ علم گویا متقدمین سے پوشیدہ و مستور تھا کہ متاخرین پر اللہ
نے کھولا و اللہ یختص برحمتہ من یشاء من فضلہ اور شیخ جلال الدین سیوطی نے اس بات مین رسالے لکھے ہین اور
مخالفین کو جواب دیے ہین کذا قال المحقق الدہلوی فی شرحہ للمشکوٰۃ الغرض ام ایمن بعد وفات آمنہ حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کو مکہ معظمہ مین لائین اور عبد المطلب حضرت کی تربیت و پرورش مین مصروف ہوے اور اپنے سب لڑکون سے
زیادہ دوست رکھنے لگے ایک مرتبہ عبد المطلب کو سفر مین کا اتفاق پڑا اور قریش بھی ہمراہ گئے تھے جب وہان سے
واپس آئے تو قریش پر قحط مستولی تھا اور وہ قحط ایسا طولانی ہوا کہ کئی برس تک رہا آخر عبد المطلب کو غیب سے
آواز آئی کہ محمد صلعم سے استسقا کراو سو عبد المطلب حضرت صلعم کو اپنے کندھون پر چڑھا کر پہاڑ پر لے گئے اور
دُعا کرائی اُسیوقت پانی برسا کہ قحط و خشک سالی جاتی رہی جب حضرت صلعم آٹھ برس دو ماہ دس روز کے
ہوے و بروایتے آمنہ کی وفات سے دو برس گذرے تو عبد المطلب نے وفات پائی عمر اُنکی ایکسو بیس برس
کی ہوئی اور اُسی سال مین نوشیروان و حاتم نے وفات پائی اور بیٹا نوشیروان کا ہرمز بادشاہ ہوا ام ایمن سے
روایت ہو کہ جب جنازہ عبد المطلب کا باہر نکلا تو آنجناب جنازے کے پیچھے روتے ہوے جاتے تھے بالجملہ
بعد وفات عبد المطلب کے ابو طالب عم آنحضرت صلعم خدمت مین مصروف ہوے اور ابو طالب نے یہ نعمت
غیر مترقبہ قرعہ ڈال کے حاصل کی تھی اور حضرت نے بھی بطیب خاطر قبول فرمایا اور ابو طالب کمال محبت کرتے
ہمیشہ اپنے پاس رکھتے ایک دم جدا نہ کرتے تھے اور اشعار آپکی مدح مین کہا کرتے تھے اور بخوبی جانتے تھے کہ
نبی موعود یہی ہین ابن عساکر اپنی تاریخ مین غرفطہ بضم الغین المعجمہ وسکون الراء المہملہ وضم الفاء و اہمال الطاء سے روایت
کرتے ہین کہ مین ابو طالب کے زمانہ کفالت مین داخل مکہ ہوا تو وہان قحط سالی تھی قریش کے لوگون نے کہ عبد المطلب
کے زمانہ مین شاید قحط کا پڑنا اور حضرت سرور کائنات کی دُعا سے مینھ کا برسنا دیکھ چکے تھے ابو طالب سے کہا کہ تم اپنے
بھتیجے سے پانی کے واسطے دُعا کراؤ سو ابو طالب گھر سے نکلے اور اطفال قریش کا ہجوم اُنکے ساتھ ہوا اُنمین ایک لڑکا
ایسا نورانی تھا کہ جسطرح آفتاب اسکو ابو طالب نے اُٹھا کر اُسکی پیٹھ دیوار کعبہ سے لگا دی اُسنے اُنگلی سے آسمان
کی جانب اشارہ کیا تو چارون طرف سے بادل گھر آیا اور پانی برسنے لگا اور ایسا برسا کہ جنگل بھر گئے حالانکہ پیشتر نشان
ابر کا نہ تھا اور جب عمر آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی نو برس کی ہوئی تو حضرت اسرافیل علیہ السلام ملازمت مین
حاضر رہنے لگے تین برس رہے پھر حضرت جبرئیل اُنتیس برس بطریق ملازمت پوشیدہ رہے اور جب بارہ برس
کی عمر ہوئی بلکہ دو مہینے دس یوم زیادہ تو ابو طالب نے شام کا سفر کیا حضرت اقدس بھی ہمراہ تھے راہ مین جب

دفعتہً حضرت محبوب رب العالمین اونٹ پر سوار نظر آئے تو خدیجہؓ نے دیکھا کہ دو مرغ درحقیقت وہ دونون فرشتے تھے اپنے پرون سے سر مبارک پر سایہ کئے ہوے چلے آتے تھے اور میسرہ وخزیمہ دھوپ مین تھے خدیجہ متحیر ہوئین اور عورتین متعجب یہان تک کہ میسرہ وخزیمہ خدیجہؓ کے پاس پہونچے اوّل خدیجہ نے خیر وعافیت اُنکی پوچھکر حضرتؐ کا احوال پوچھا اور سایہ کی حقیقت کا سوال کیا اُن دونون نے نسطورا راہب کا کلام بیان کرکے جو کچھ خوارق عادات دیکھے تھے بیان کئے بہجۃ المحافل مین ہے کہ جب حضرت صلعم ومیسرہ جانب شام سے اسباب لیکر آئے خدیجہ نے اُسکو فروخت کیا اور دونا فائدہ اُٹھایا اُجرت بھی حضرتؐ کو دونی دی اور اجرت چار اونٹ جوان تھی بالجملہ جب خدیجہؓ نے حضرتؐ کا حال سُنا اُسیوقت خدیجہؓ عاشق ہوئین اور انکے دل نے چاہا کہ حضرتؐ کے نکاح مین آوین اگرچہ سیکڑون ہزارون شریفون اور بڑے بڑے امیرون نے انکے ساتھ خواہش ازدواج کی تھی اِس سبب سے کہ خدیجہ شرافت ونجابت مین نہایت ممتاز اور دولت سے قریشیون مین سرفراز تھین مگر خدیجہؓ نے سبکو جواب صاف دیا تھا بلکہ فرمایا تھا کہ مجکو خواہش نکاح نہین ہے لیکن خداوند تعالیٰ نے انکو حضرتؐ کی محبت مین ایسا مشغوف کردیا کہ بلا تامل مسماۃ نفیسہ بنت منیہ کو بُلا کر کہا تو حضرتؐ کے حضور مین حاضر ہوکر دریافت کرکہ آپکا میلان جانب نکاح ہے یا نہین سو وہ عورت حضرتؐ کے پاس آئی اور اُسنے مافی الضمیر اپنا ظاہر کیا حضرتؐ نے فرمایا نکاح کا ساز وسامان ہمارے پاس نہین ہے وہ بولی اگر کوئی عورت اپنے قوم کی شریف ومالدار ایسی ملے کہ سامان نکاح کی بھی کفالت کرے تب تو کچھ عذر نہین ہے حضرتؐ نے فرمایا ایسی عورت کہان ہے اُسنے کہا خدیجہؓ بنت خویلد آپکی تمنا رکھتی ہے اور چاہتی ہے کہ نکاح کرون اور اُسنے مجکو استمزاجاً بھیجا ہے حضرتؐ نے فرمایا مضائقہ نہین چنانچہ نفیسہ خدیجہ کے پاس یہ مژدہ لیگئی خدیجہ ممنون ہوئین اور بعضے کہتے ہین میسرہ غلام خدیجہؓ نے اِس مہم کو سرانجام کیا ہے بہر دو تقدیر جب خدیجہؓ نے جانا کہ حضرتؐ کو نکاح سے انکار نہین ہے تو عمرو ابن اسد اپنے چچا کو کہ بسبب مرجانے خویلد کے وارث تھا طلب کیا اور حال گذشتہ سے اطلاع بخشی اور بعض کے نزدیک ورقہ ابن نوفل چچازاد بھائی اپنے کو بھی بُلایا تھا الغرض دونون راضی ہوے اور ہمارے صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنے اعمام سے احوال کہا وہ بھی راضی ہوے چنانچہ حمزہ وعباسؓ وابوطالب وغیرہم حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ ہوکر خدیجۃ الکبریٰ کے گھر گئے پھر روٗسا رقریش کے سامنے ابوطالب نے یہ خطبہ پڑھا

الحمد للہ الذی جعلنا من ذریۃ ابراہیم وزرع اسمعیل وضیضیٔ معد وعنصر مضر وجعلنا حضنۃ بیتہ وسوّاس حرمہ وجعل لنا بیتاً محجوباً وحرماً آمناً وجعلنا الحکام علی الناس ثم ان ابن اخی ہذا محمد بن عبد اللہ لایوزن بہ رجل لارجح وان کان فی المال قل فان المال ظل زائل وامر حائل ومحمد من قد عرفتم قرابتہ وقد خطب خدیجۃ بنت خویلد وبذل لہا من الصداق ما آجلہ وعاجلہ من مالی وہو واللہ بعد ہذا لہ نبأ عظیم وخطر جلیل حاصل یہ ہے کہ حمد وسپاس اُس خدا کو ہے جسنے ہمکو اولاد ابراہیم ودانہ اسمعیل سے گردانا اور منبت نشو ونما ہمارا اصل مضر ومعد بنایا اور اپنے گھر وحرم کا نگہبان کیا اور صنادید عرب وارباب فضل وادب کا مقتدا وپیشوا کیا اور بعد حمد میرا بھتیجا محمد ابن عبد اللہ وہ شخص ہے کہ اُسکے ہموزن کوئی مخلوق خدا نہین ہوسکتا بلکہ اگر موازنہ کیا جائے تو محمد صلے اللہ علیہ وسلم راجح نکلین اگرچہ

بیان حلف الفضول

باجازت ابی طالب سے گئے اُنکو بھی اکثر خوارق عادات نظر آئے اور جب بیس برس کے ہوسے تو ظہور ملائکہ اور واقعات
عجیبہ دیکھے گئے کہ تواریخ وکتب حدیث مین موجود ہین اسی سال مین حلف الفضول واقع ہوا اور صورت یہ ہوئی
کہ زبیدہ یمنی نے اپنا اسباب عاص ابن وائل کے ہاتھ بیع کیا عاص نے قیمت نہ دی زبیدہ نے کوہ بوقبیس پر
چڑھکے عاص کے ظلم کی شکایت مین ایک شعر پڑھا اُسپر قریش جمع ہوے اور دارالندوہ مین اس بات پر
عہد ہوا کہ ظالم کا ظلم دفع کرین زبیر بن عبد المطلب اسمین سرغنہ ہوے بعد اُسکے ایک گروہ نے عبد اللہ ابن جدعان
کی حویلی مین متفق ہوکے اختلاف کیا اور کہا ہذا حلف الفضول مجلس اوّل مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم بھی جلوہ فرما
تھے لیکن عہد وپیمان مین کسی کے شریک نہ تھے اور جب عمر شریف بیس برس سے متجاوز ہوئی تو حضرت نے
کوہ اجیاد مین کہ بفتح ہمزہ وسکون جیم وفتح تحتانیہ ہے شبانی شروع کی اور جو کچھ مزدوری مین ملتا مسکینون کو
عنایت کرتے اور جب پچیس برس کے ہوے تو ابوطالب پر افلاس غالب آیا پر ایکدن اپنا حال کہکر ملتمس
ہوے کہ قریش کا قافلہ بقصد تجارت جانب شام روانہ ہوتا ہے اور سُنا گیا ہے کہ خدیجہ بنت خویلد کو ایک شخص امین
کی احتیاج ہے اگر اُسکا مال آپ لیجائین تو ہمکو شاید نفع ہو دفعتہً خدیجہؓ نے یہ حال سنا اور نہایت آرزو سے کہلا بھیجا
کہ اگر حضرتؐ راضی ہون تو مین دوچند اُجرت دینے پر حاضر ہون ابوطالب نے قبول کیا اور خدیجہؓ نے بے تامل
اُجرت بھیجدی سو حضرت صلعم ہمراہی میسرہ غلام خدیجہ جانب شام روانہ ہوے جب شہر بصریٰ مین پہونچے
تو ایک درخت خشک کے نیچے اُترے وہان نسطورا درویش نصرانی رہتا تھا اُسنے دیکھکر کہا کہ اس درخت
کے نیچے سواے پیغمبر کے کوئی نہین اُترتا لہذا حضرت کے پاس حاضر ہوکے اسم شریف دریافت کرکے کہنے لگا
کہ تم خاتم النبیین ہو اور میسرہ سے خوارق عادات سنکر کہا کہ مین اس پیغمبر کے انتظار مین تھا الحمد للہ کہ زیارت نصیب
ہوئی اے میسو تجھے وصیت کرتا ہون کہ انسے ہرگز جدا نہ ہونا اور شام مین نہ لیجانا کہ یہود انکے دشمن ہین کیونکہ یہ پیغمبر
آخرالزمان ہین میسرہ نے کہا کہ مین نے شدت حرارت مین انپر دو مرغ سایہ کرتے ہوے دیکھے ہین اور زیر قدم سے پانی
جاری ہوتا ہے اور ایک آدمی کے لائق کھانا سو آدمی انکی برکت سے کھاتے ہین اُسنے کہا سب درست ہے چنانچہ
میسرہ نے اسباب تجارت وہین فروخت کرایا سہ چند نفع پایا اور بعضے اس معاملے کو یون بیان کرتے ہین کہ جب
حضرت صلعم کی عمر چوبیس برس نو مہینے چھ روز کی ہوئی اور امانت ودیانت آپکی عالم مین شائع ہوئی اور قوم
قریش آپ کو محمد امین کہنے لگی تو خدیجہ کبریٰ کو خواہش ہوئی کہ حضرت کو اپنا اسباب تجارت دیکر بھیجین اس بات
کا پیغام بھیجا حضرت صلعم نے بمشورہ ابی طالب قبول کیا کہ خدیجہ نے میسرہ غلام اور خزیمہ اپنے رشتہ دار کو ہمراہ
رکاب جناب رسالت مآب صلعم کرکے جانب شام روانہ کیا یہ معاملہ دو مہینے چوبیس دن قبل نکاح سے ہوا ہے
بالجملہ جب حضرت صلعم نے بصریٰ مین اسباب فروخت کیا اور مراجعت فرمائی اور قریب حرم مکہ نہضت فرما
ہوے تو اُسوقت گرمی کی شدت تھی اور ایک اونٹ پر حضرت خاتم المرسلین سوار تھے دوسرے پر خزیمہ و
میسرہ اور خدیجۃ الکبریٰ مع چند عورات قریش بالائے بام بیٹھی ہوئین راہ کے مسافرون کو غرفہ سے دیکھتی تھین

ابن زرارہ تمیمی سے نکاح کیا اُس سے بھی ایک بیٹا ہوا اور ایک بیٹی اور ایک روایت مین ھند و ہالہ وزینب پیدا ہوے پھر وہ بھی مرا تو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے نکاح ہوا اُنسے قاسم و عبد اللہ و طاہر تین بیٹے وزینب ورقیہ وام کلثوم و فاطمہ چار بیٹیان پیدا ہوئین سو تینون صاحبزادے حالت شیر خوارگی مین قبل نبوت داخل بہشت ہوے اور زینب رض ورقیہ رض وام کلثوم رض نے روبرو حضرت صلعم کے وفات پائی مگر فاطمہ علیہا السلام نے چھ مہینہ بعد اور تمام اولاد حضرت صلعم کی خدیجہ رض سے تھی مگر ابراہیم ماریہ قبطیہ سے اور جب خدیجہ رض حضرت صلعم کے نکاح مین آئین تو عمر اُنکی عند البعض اٹھائیس برس کی تھی اور حضرت صلعم کی پچیس کی مگر شیخ عبد الحق محدث رحمۃ اللہ علیہ نے عمر خدیجہ رض چالیس برس کی وقت نکاح لکھی ہے وہو الصحیح اور باقی احوال انکا احوال زوجات مطہرات مین لکھا جائیگا ایک فضیلت اس مقام پر قابل بیان ہے کہ بعد نکاح حضرت جبرئیل ع نے آکر حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے کہا کہ اللہ صاحب خدیجہ رض کو سلام کہتے ہین حضرت صلعم نے فرمایا اے خدیجہ رض یہ جبرئیل ع امین ہین تیرے رب کا سلام تجکو کہتے ہین خدیجہ رض نے کہا ان اللہ ہو السلام ومنہ السلام وعلی جبرئیل السلام وعلیک یا رسول اللہ السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ وعلی من سمع السلام الا الشیطان اور جب عمر حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی پینتیس برس کی ہوئی تو قریش نے بنا کعبہ و بقولے تعمیر کعبہ شروع کی اور چاہا کہ مسقف کرین کیونکہ قبل خرابی چار دیواری تھی اور طول یعنے بلندی مقدار قد آدم اسی عرصہ مین اتفاقیہ ایک کشتی کہ روم سے براہ دریا جاتی تھی تباہ ہوئی اہل کشتی مین ایک آدمی باقوم نام کار معماری مین استاد پختہ کار تھا وہ مع اپنی قوم کے جدہ مین مقیم ہوا قریش نے یہ خبر سنی ولید ابن مغیرہ نے جدہ مین جاکر کشتی کی لکڑی خرید کی اور باقوم معمار کو حرم مین لایا اور تعمیر کعبہ پر معین کردیا اور فہمایش کی کہ مطابق بنا ابراہیم علیہ السلام بنا نا بدین شرط کہ اجزا دیوار مین کسی طرح کا خلط نہ ہو باقوم نے کہا یہ بات حیز امکان سے خارج ہے دو باتین اختیار کرو یا تو اجازت دو کہ پتھر و مٹی ملاکے بنایا جائے یا مقدار بیت سے کچھ کم کیا جائے سو قریش نے شق ثانی اختیار کی اور موضع حجر کو بیت سے قطع کیا اسی موضع کو اب حجر اور کبھی حطیم بولتے ہین بعد اسکے چارون رکن قبائل قریش مین تقسیم ہوے اور تعمیر شروع ہوئی اور سب ملکر پتھر لانے لگے حضرت صلعم بھی پتھر لانے مین شریک ہوے یہانتک کہ دیوارین تیار ہوئین اور آستانہ حرم بلند کیا گیا تاکہ سیل آب سے بیت اللہ محفوظ رہے اور بلا اذن بواب کوئی جا نہ سکے جب حجر الاسود کے رکھنے کی نوبت آئی تو بطون قریش یعنے بنو ہاشم و بنو امیہ و بنو مخزوم و بنو زہرہ وغیرہم مین مخالفت پیدا ہوئی بلکہ بنو عبد اللہ نے اتفاق کیا اسپر کہ جب تک ہم سب لوگ قتل نہ ہونگے ہرگز دوسرے قبیلہ کو وضع حجر مین دخل نہ دینگے چنانچہ اسی سبب سے لقب اس عہد کا عقد الدم قرار پایا جب یہ فساد ظاہر ہوا تو ولید ابن المغیرہ نے سب لوگونکو جمع کرکے یہ قرار دیا کہ جو کوئی شخص باب بنی شیبہ سے اول آوے وہی اس قضیہ مین حکم ہو اُسی کے حکم پر عمل کرو چنانچہ حضرت خاتم المرسلین محبوب رب العالمین اول باب بنی شیبہ سے تشریف لائے سب لوگ آنجناب کو دیکھ کر خوش ہوے اور ملتمس ہوے کہ اس قضیہ مین جو کچھ آنجناب ارشاد فرماوین منظور ہے حضرت صلعم نے اپنی چادر دوش مبارک سے لیکر زمین پر بچھائی اور ید بیضا سے حجر اسود کو اُٹھاکر چادر مین رکھا اور فرمایا کہ ہر قبیلہ سے ایک ایک شخص چارون گوشے چادر کے پکڑ کر

لیکن مال اُسکا مشہور بہ قلت ہی لیکن مال کا اعتبار نہین یہ تو سایہ ہی معرض زوال مین اور محمد وہ ہی جسکی قرابت
تمکو معلوم ہی حالانکہ اُسنے خواہش کی ہی خدیجہ بنت خویلد کی اور اُسکو نکاح مین لاتا ہی بعوض مہر جسکا مؤجل و
معجل میرے مال سے متعلق ہی اور قسم خدا کی ہی محمدؐ کو بعد اس معاملے کے مرتبہ عظیم ہوگا بعد اسکے ورقہ ابن نوفل
نے یہ خطبہ پڑھا الحمد للہ الذی جعلنا کما ذکرت وفضلنا علی ما عددت فنحن سادۃ العرب وقادتہم وانتم اہل ذلک
کلہ لا ینکر العرب العشیرۃ فضلکم ولا یرد احد من الناس فخرکم وشرفکم وانا فی ہذا الامر راغبون حاصل یہ کہ حمد سپاس
اُس خدا کو ہی جسنے ہمکو اُن فضائل مین گردانا جو تمنے بیان کئے پس ہم سردار عرب ہین اور تم اُن کمالات کے
اہل ہو کوئی آدمی اور کوئی فرد افراد قبائل و عشائر عرب سے تمھارے فضل کا منکر نہین ہی اور نہ کوئی
متنفس تمھاری شرافت کو رد کرتا ہی اور حقیقۃً مجکو قبول اس خطبہ مین رغبت ہی انتہے بعد اسکے ابوطالب نے کہا
اے ورقہ مین چاہتا ہون کہ عمرو بن اسد بھی تیرا شریک ہو سو عمرو ابن اسد نے کہا اے گروہ قریش تم گواہ ہو
کہ مین نے خدیجہ بنت خویلد کو محمد بن عبد اللہ کے نکاح مین دیا بالجملہ نکاح ایجاب و قبول طرفین سے منعقد
ہوا اور بعد تمامی قاعدہ عقد صحیح ابوطالب نے کئی اونٹ نحر کرا کے اشراف قوم کو کھانا کھلایا اور بایا سے
ام المؤمنین خدیجہؓ لونڈیون نے دف بجا کے رقص کیا اور دوپہر کے وقت اُسی دن زفاف واقع ہوا **فائدہ**
مہر حضرت خدیجہؓ کا ایک روایت مین چارسو مثقال طلا تھا و بروایتے پانسو درم و بروایتے بیس اونٹ تھے
**فائدہ** یہ جو کھانا ابوطالب نے کھلایا طعام ولیمہ تھا ولیمہ مشتق ہی التیام سے اور التیام کے معنی اجتماع
چونکہ وقت اجتماع زوجین کے کھلایا جاتا ہی اسلیے اسکو ولیمہ کہتے ہین پس ولیمہ وہ طعام ہی جو نکاح مین کھلایا
جائے اکثر علما اسپر ہین کہ ولیمہ سنت ہی اور بعضون نے کہا مستحب ہی اور بعضون نے کہا واجب ہی اور وقت
ولیمہ کا بعض کے نزدیک بعد دخول ہی اور بعضے کہتے ہین کہ وقت عقد کے ہے اور بعض قائل ہین دونون کے
یعنے وقت عقد بھی کرنا چاہیے اور بعد دخول بھی اور اختلاف کیا ہی علما نے تکرار ولیمہ مین زیادہ دو دن سے ایک
جماعت علما نے مکروہ کہا ہی اور مالکیہ نے مستحب جانا ہی ہفتہ تک و مختار یہ ہی کہ ولیمہ بقدر حال خاوند کے ہوا ور
مجمع البحار مین لکھا ہی کہ ضیافت آٹھ قسم ہی ولیمہ بنا بر نکاح خرس بضم الخاء معجمہ واسطے پیدا ہونے لڑکے کے اعذار ختنہ
کے لیے وکیرہ تعمیر مکان کے واسطے نقیعہ مسافر کے آنے کے لیے خواہ مسافر تیار کرائے یا اُسکے لیے کوئی اور تیار کرے
وضیمہ بالضاد المعجمۃ مصیبت کے لیے عقیقہ واسطے تسمیہ ولد کے مادبہ بالہمزۃ وضم الدال والباء الموحدۃ وہ کھانا ہی جو
تیار کیا جائے واسطے ضیافت کے بے سبب اور یہ سب اقسام مستحب ہین مگر ولیمہ کہ بعضون کے نزدیک واجب ہی اور
صحیح یہ ہی کہ ولیمہ سنت ہی حضرت صلے اللہ علیہ وسلم و صحاب آپ کے کیا کرتے تھے بعض عالمون کے نزدیک ولیمہ مین جانا
واجب ہی جو نہ جائے وہ گنہگار اور بعضون کے نزدیک مستحب ہی کھانا ضرور نہین اگر کچھ عذر ہو نہ کھائے **فائدہ** پوشیدہ
نہ رہے کہ خدیجہؓ اولا نامزد ورقہ ابن نوفل ابن اسد کی تھین سو نوبت نکاح نہین پہونچی یہانتک کہ عتیق ابن عائذ مخزومی
نے خواہش کی کہ اُس سے اول نکاح ہوا اور ایک بیٹا اور ایک بیٹی پیدا ہوئی پھر عتیق مرگیا تو نباش

له سادات و بزرگواران
بعض سید و سادات
اعدا ختنہ
عقیقہ
ابن نوفل ۱۲

تین میل مکہ سے واقع ہو اسی کو جبل ثور بولتے ہین اسی مین ایک غار ہو چار درعہ کا لنبا اور ایک درعہ اور تہائی
درعہ کا چوڑا وہان سے کعبہ نظر آتا ہو اس لیے وہ مقام پسند پڑا تھا اور ابن حجر عسقلانی شرح صحیح بخاری مین
بیان کرتے ہین کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم ان دنون تشرع بشریعت ابراہیمی تھے وہوالصحیح اور جو لوگ قائل ہین
کہ تعبد آنحضرت کسی دین سے متعلق نہ تھا اُسکا مطلب یہ تھا کہ بحکم عقل و استحسان کاربند تھے خواہ بالہام خواہ
برویائے صالحہ وہوالمختار بظاہر قولہ تعالیٰ وکذلک اوحینا الیک روحًا من امرنا ماکنت تدری ماالکتاب ولا
الایمان اورمیل امام غزالی اس مسئلہ مین جانب توقف ہو اور عبادت مین اختلاف ہو بعضے بفکر قائل و بعضے
بذکر قائل وہوالصحیح لان الذکر اعلیٰ من الفکر اور اتفاق ہو کہ آنحضرت نے کوئی نا باکی جاہلیت کی اختیار نہین کی
بلکہ جمیع صغائر و کبائر سے معصوم تھے الغرض خلوت سے یہ نوبت پہونچی کہ شجر و حجر سے وقت ملاقات آواز
السلام علیک یارسول اللہ آنے لگی چنانچہ حضرت فرماتے تھے کہ مین پہچانتا ہون ایک پتھر کو کہ مین جو مجکو قبل
نبوت سلام کرتا تھا اور سفرالسعادت مین ہو کہ نزول وحی سے پہلے صرف آواز آتی تھی کہ یا محمد لیکن گوینده نظر
نہ آتا تھا اور سات برس صرف نور نظر آیا کہ اُسین آنجناب مسرور رہتے تھے جب عمر شریف چالیس برس کی ہوئی
خواہ ایک دن زیادہ تو نور وحی کا شروع ہوا اور بقول صحیح ظہور اس نور کا تاریخ ہشتم خواہ سوم ربیع الاول یوم
دوشنبہ تھا اور سنہ اکتالیس عام الفیل صحیح بخاری مین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہو کہ اوّل
علامات وحی مین رؤیائے صالحہ ہوے کہ جو کچھ رات کو حضرت خواب دیکھتے صبح کو بعینہٖ ظاہر ہوتا بعد اُسکے
خلوت پسند آئی تو غار ثور مین چند روز کا کھانا لیکے تشریف لیجاتے اور تسبیح و تہلیل و حمد و ثنا مین مشغول رہتے
جب کھانا صرف ہو جاتا تو حضرت خدیجہؓ کے پاس آتے اور دو ایک دن قیام کرکے پھر وہین تشریف لیجاتے
تھے مدت اقامت غار ایک مہینے سے کم ہوتی تھی مگر بسبیل ندرت الغرض اِس عرصہ مین ایکدن حضرت
صلے اللہ علیہ وسلم اپنا جسم مبارک دھونے کو غار سے نکلے دفعتہً حضرت جبرئیل امین نے ہوا مین آواز دی اے
محمد حضرت نے دیکھا تو کوئی نظر نہ آیا پھر دوسری مرتبہ آواز دی حضرت صلعم متحیر داہنے بائین دیکھنے لگے تو ایک شخص
نورانی مثل آفتاب روشن تاج نورانی برسر و حلہ سبز در بر تشریف لائے اور ایک ٹکڑا حریر کا ہاتھ مین دیکر کہا پڑھو
حضرت نے فرمایا مین پڑھا نہین ہون پھر اُنھون نے اپنی بغل مین حضرت کو خوب دبایا کہ عرق آگیا اور کہا کہ پڑھو
حضرت نے کہا کہ مین پڑھا نہین ہون پھر اس بزرگ نے اُسیطرح کیا غرضکہ تین مرتبہ بقدر طاقت آنجناب صلعم کو
خوب دبوچا پھر اقرا باسم ربک الذی خلق مالم یعلم تک پڑھایا اور ایک روایت ہو کہ اول تعوذ و بسملہ کہلا کے یہ آیتین
پڑھائین کہ حضرت کو یاد ہو گئین چنانچہ تفسیر واحدی مین ہو کہ اول تعلیم جبرئیل یہ ہوئی کہ یا محمد استعذ باللہ ثم قل
بسم اللہ اور ایک روایت ہو کہ بعد تعلیم آیات مذکورہ حضرت جبرئیل نے اپنا پیر زمین پر مارا کہ ایک چشمہ نکل آیا پھر
استنجا کرکے مضمضہ و استنشاق کیا اور منھ دھویا پھر ہاتھ پیر تین تین مرتبہ دھوکے ایک مرتبہ سر کا مسح کیا یعنے
حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو اس طرح وضو کرنا سکھلایا کیونکہ ایسے افعال مین تعلیم فعلی زیادہ تر مفید ہوتی ہو

اُٹھائے اور دیوار حجر تک لائے تاکہ سعادت و برکت سے کوئی قبیلہ محروم نہ رہے بعد ازان سب لوگ مجھے حجر اسود کے رکھنے مین وکیل کرین قریش نے قبول کیا اور عتبہ ابن ربیعہ اور ابو زمعہ و ابو حذیفہ ابن المغیرہ و قیس ابن عدی چارون کونے چادر کے پکڑے اور اُٹھا کر موضع معہود تک لے گئے تب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے دست مبارک سے حجر کو اُٹھا کر موضع حجر مین رکھ دیا اور جملہ بطون قریش اسپر راضی ہوے اسی عرصہ مین یہ ہوا کہ بیت اللہ کے اندر ایک کنوان تھا اسمین ایک سانپ بہت بڑا وقت طلوع آفتاب دیوار پر بیٹھتا تھا اور سب لوگ اُسکو دیکھ کر خوف کھاتے تھے سو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی برکت سے ایکدن عقاب نے اُسکو اُٹھا لیا کہ سب لوگونکا خوف جاتا رہا **فائدہ** بیت اللہ کی خرابی کے دو سبب مورخین بیان کرتے ہین بعضے کہتے ہین کہ بیت اللہ مین ایک کنوان تھا کہ حکام ماضیہ نے چند زیور مع آہو برہ طلا مکلل بجواہر اسمین دفن کئے تھے چند اوباشون نے اُسکو کھود کر نکال لیا اس سبب سے ایک نوع کا تزلزل چار دیواری بیت اللہ مین واقع ہوا بلکہ قریب الانہدام ہو گیا اور بعضے کہتے ہین کہ سیل آب سے بنا کعبہ مین صورت خرابی پیدا ہو گئی تھی اور جمع بین القولین یون ہو سکتی ہے کہ اوّل اوباشان قریش نے گنج مخفی کھودا پھر سیل آب آیا کہ اُنھین دونون سببون سے بیت اللہ قریب الانہدام پہونچا تھا کہ قریش نے پھر بنایا بالجملہ اسی سال سے امارات خیر و برکت اُم القریٰ مین ظاہر ہونے لگے اور روئے نبوت روشن ہو چلے اور اخبار راہبین و کاہنین کا ظہور شروع ہوا کہ وقت بعثت نبی قریب تر آیا پس زید ابن عمرو ابن نفیل و ورقہ ابن نوفل و عثمان ابن الحویرث و عبد اللہ ابن جحش ملکر قوم قریش کو بت پرستی پر لعن و طعن کرنے لگے اور دین قدیم ابراہیم علیہ السلام کی طلب مین مکے سے نکلے اور غیر شہرون مین متفرق ہوے چنانچہ زید ابن عمرو سے اطراف شام مین ایک عالم توریت ملاقی ہوا اُس سے زید نے طریقہ عبادت پوچھا اُسنے کہا جس شہر سے تو آیا ہے اُسی شہر مین خاتم المرسلین رسول رب العالمین جلد تر مبعوث ہونیوالا ہے اُسی کے ہاتھ پر دین ابراہیم از سر نو عروج پکڑیگا پھر زید ابن عمرو اُسی مقام سے کہ شاید ارض بلقا سے تھا پھرا مگر بلاد لخم مین دشمنون کے ہاتھ سے مارا گیا اور ورقہ ابن نوفل نصرانی ہوا اور کتابین بنی اسرائیل کی پڑھکر صفات خاتم المرسلین سے بخوبی آگاہ ہوا اور اُسنے جانا کہ یہ نبی جلد تر مکہ مین ظاہر ہوتا ہے اور اسی انتظار مین عمر اپنی بسر کرتا اور خدیجہ کبریٰ سے پوچھا کرتا وہ حضرت کے صفات بیان کرتین تو ورقہ جب حضرت کو دیکھتا بمطابقت معلومات چہرہ مبارک پر بوسہ دیا کرتا اور کہتا لاریب تمھین پیغمبر آخر الزمان ہوگے چنانچہ ابتداے نبوت تک یہ شخص زندہ رہا پھر مر گیا بعضے اُسکے ایمان کے قائل ہین اور بعضے تردد و توقف کرتے ہین لیکن ہمارے نزدیک تصدیق حضرت صلعم مین شبہہ نہین ہے اسواسطے کہ آنجناب فرماتے ہین رایت ورقہ ابن نوفل جنۃ او جنتین پس اگر مومن نہ تھا تو بہشت اُسکے واسطے کیسی اور عثمان ابن الحویرث روم مین جا کر نصرانی ہوا اور عبد اللہ ابن جحش اوّل اسلام لایا پھر حبش مین جا کر مرتد ہو گیا اور حالت ارتداد مین مرا اور اسی سال مین بروایتے حضرت فاطمہ پیدا ہوئین اور جب حضرت اڑتیس برس کے ہوے تو آپکو نور نظر آنے لگا اور غیب کی آوازین سننے لگے اور دل مین شوق گوشہ گزینی و خلوت نشینی کا پیدا ہوا کوہ حرا پر تشریف لیجاتے اور بیت اللہ کو دیکھا کرتے اور ذکر حق مین مشغول رہتے **فائدہ** یہ پہاڑ جسکو حرا کہتے ہین بکسر حا و فتح را ملطین بروزن کتاب ہے

بیان خرابی بیت اللہ شریف

[حاشیہ: ناخوانا دستی تحریر]

معلوم نہ تھے **فائدہ** ورقہ ابن نوفل نے جو حضرتؐ کو برادرزادہ کہا سو یہ ازروے عرف و عادت عرب کے تھا اور عبداللہ کے
ہم عمر بھی تھے **فائدہ** اس قصے مین کئی نکتے ہین اوّل یہ کہ بنی آدم کی تربیت و تعلیم مین طریق تدریج جاری ہے خصوص ایسے بار
عظیم کے اٹھانے مین تدریج واجبات سے ہے کیونکہ اگر اول دہلے مین حضرتؐ پر وحی قرآن نازل فرماتے تو اسکا تحمل دشوار تھا
لہذا اوّل خواب مین علوم جزئیہ کی تعلیم شروع فرمائی تاکہ آہستہ آہستہ علوم عالم غیب سے خوگر ہون پھر بحالت بیداری و ہوشیاری
خلوت کی محبت دلمین ڈالی کہ زن و فرزند کے علائق سے علٰحدہ ہوے اور عالم غیب سے توجہ کلی بہم پہونچا اور ایک مکان
مخلی بالطبع بتلایا کہ وہان جنس بشر سے کوئی نہ ہو تاکہ بروقت نزول وحی کسی کو گمان تلقین و تلمذ دل مین نہ گذرے پھر
وقت انزال وحی ایک صدمہ سخت قلب پر ڈالا کہ وہم تلبیس و تصنع پیدا نہ ہو اور اس سے پہلے حضرت جبرئیلؑ کو یہ ارشاد ہوا
کہ تم حضرتؐ پر نمود ہوا کرو اور تسلی دیا کرو تاکہ بمقتضاے بشریت بار نبوت سے گھبرا نہ جائین دوسرا یہ کہ تاثیر روح حضرت جبرئیلؑ
ہلانے جھلانے سے روح حضرت صلے اللہ علیہ وسلم مین ایسی کامل ہوئی کہ آنجنابؐ کو طاقت قرارت حاصل ہو گئی اسی کو طریق
توجہ کہتے ہین اور یہ چار طرح پر اصحاب طریقت مین جاری ہے اوّل تاثیر انعکاسی مثلاً ایک شخص عطر لگا کے مجلس مین آئے اور
اسکی خوشبو سے اہل مجلس مستفید ہون سو یہ استفادہ اسیوقت تک رہتا ہے جب تک وہ شخص مجلس مین ہے لہذا یہ قسم ضعف
اقسام تاثیر مین ہے دوسری تاثیر القائی مثلاً کوئی شخص تیل و بتی ایک سکورے مین رکھ کے لائے دوسرا شخص کہ آگ
لیے بیٹھا ہے اسکو روشن کر دے کہ چراغ تیار ہو جائے سو یہ تاثیر فی الجملہ قوی ہے کہ بعد صحبت بھی اسکا اثر باقی رہتا ہے لیکن
ہوائے تند وغیرہ سے زائل ہو جاتا ہے اور ایسی صورت مین نفس کو تہذیب کامل حاصل نہین ہوتی جس طرح بلا روغن
و فتیلہ شعلۂ آتش اصلاح نہین کر سکتا تیسری تاثیر اصلاحی مثلاً کسی دریا یا چاہ سے پانی لیکے کسی خزانہ مین جمع کرین اور
فوارہ حوض تک راستہ بخوبی صاف کرین اور پانی کو اسی راہ سے جاری کرین کہ فوارہ جوش و خروش سے چھوٹنے لگے تو اثر
اسکا بہ نسبت تاثیرات بالا کے قوی تر ہے اور اصلاح نفس و تہذیب لطائف بھی ہوتی ہے لیکن بقدر استعداد خزانہ و مسافت
راہ نہ بقدر دریا و چاہ باینہمہ اگر خزانے پر کوئی آفت آ جائے تو نقصان مین شک نہین چوتھی تاثیر اتحادی کہ مرشد کامل
اپنی روح پر کمال کو مسترشد کی روح سے ایسا ملا دے کہ مرشد کی روح کا کمال مسترشد کی روح مین مثل شیر و شکر ہو جائے
اور یہ صورت انواع تاثیر مین قوی تر ہے اور اسمین دونون روحین واحد ہو جاتی ہین بار بار حاجت استفادہ کی نہین
پڑتی سو اس قسم کی تاثیر نادر الوقوع ہے مگر اولیائے امت مصطفویہ سے یہ بھی واقع ہوئی ہے بالجملہ تاثیر حضرت جبرئیل
علیہ السلام حضرت صلے اللہ علیہ وسلم مین اتحادی تھی کہ حضرت جبرئیلؑ نے اپنی روح لطیف کو مسامات بدن سے حضرتؐ کے
جسم لطیف مین داخل کر کے روح عالی سے ہمچو شیر و شکر کر دیا کہ ایک حالت عجیب بشریت اور ملکیت کی پیدا ہوئی کہ بیان
مین نہین آ سکتی تیسرا یہ کہ ورقہ ابن نوفل نے حضرتؐ کی تشفی کر کے نزول وحی پر گواہی دی اور حضرت جبرئیلؑ کو پہچان لیا اور
خود نصرت و اعانت پر مستعد ہوا مگر خدا نے جلد اسکو اس عالم سے اٹھایا تاکہ کسی کو گمان نہو کہ اسنے قصص و مسائل و شرائع سابقہ
سے مطلع کیا ہے اور یہ بھی منظور ہوا کہ کسی اہل کتاب کے باعث سے نصرت آنحضرتؐ نہ ہو بہر نوع استقلال سے ہو چوتھا
اول ایسا کلام لسان جبرئیلؑ سے ارشاد کیا کہ اس سے دغدغہ امی محض ہونیکا جاتا رہے یعنے فرمایا اقرا باسم ربک

بعد اُسکے حضرت جبرئیلؑ نے ایک چلو پانی لیکے روے مبارک پہ چھینٹا دیا اور خود آگے بڑھکر دو رکعت نماز پڑھی
حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اقتدا کی جب نماز سے فارغ ہوے تو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے کہا وضو کرنا اور نماز
کا پڑھنا اِس طرح سے ہوتا ہی اور صحیح یہ ہی کہ یہ روایت بعد نزول سورۂ فاتحہ صحیح ہی بالجملہ حضرت جبرئیلؑ بعد تعلیم آیات
خود جانب آسمان چلے گئے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم بھی دولت خانہ کو روانہ ہوے راہ مین ہر درخت و پتھر سے آواز
آتی تھی کہ السلام علیک یا رسول اللہ اور حضرت کا دل کانپتا تھا اُسی حالت مین داخل دولتسرا ہوے اور حضرت نے
خدیجہ کبریٰؓ سے فرمایا زملونی زملونی یعنے مجھے چھپاؤ مجھے چھپاؤ حضرت خدیجہؓ نے بالاپوش اُڑھایا اور ٹھنڈا پانی
چھڑکا جب افاقہ ہوا تو آپنے فرمایا مجھے اپنی جان کا خوف ہی حضرت خدیجہؓ نے کہا خداے تعالیٰ تمکو ضائع نکریگا
اور آپکے صفات حمیدہ بیان کرکے کہا کہ تم غریبون کی مدد کرتے ہو اور محتاجون سے سلوک اور ایسے کامون مین
جنسے حق کی تائید ہو اعانت کرتے ہو پھر تم مستحق رحمت الٰہی ہو نہ غضب آلٰہی پھر آپکو پاس ورقہ ابن نوفل ابن
عبد العزیٰ کہ برادر عم زاد اُنکے تھے لے گئین وہ کتب سابقہ پڑھے تھے اُنسے حال بیان کیا ورقہ نے حضرت سے کہا اے
بیٹے میرے بھائی کے تمنے کیا دیکھا آپنے تمام کیفیت بیان فرمائی ورقہ نے کہا یہ ناموس اکبر تھا جسکو عربی مین جبرئیلؑ
کہتے ہین یہی فرشتہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے پاس آیا تھا تم اِس اُمت کے پیغمبر ہو کاش مین جوان ہوتا اُن دنون مین
جب کفار تمھین نکالین گے آپ نے پوچھا کہ یہ لوگ مجھے نکالین گے ورقہ نے کہا ہان ایسے ہی لوگون کے کافر
دشمن ہوتے ہین اور تم وہ پیغمبر ہو جنکی خبر حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے دی ہی آپ اصلا خوف نفرمائین بلکہ خوش ہون
پھر اُنھین دنون مین ورقہ نے انتقال کیا **فائدہ** حضرت خدیجہؓ نے ایکدن حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے ورقہ کا حال
پوچھا کیا فرماتے ہین آپ ورقہ کے حق مین کہ اُسنے آپکی تصدیق کی تھی مگر زمانہ ظہور نبوت مین اتباع احکام اُسکو نصیب
نہ ہوا فرمایا اُسکو مین نے سفید کپڑے پہنے دیکھا ہی اگر نجات اُسکی نہ ہوتی اور مسلمانون مین محسوب نہ ہوتا تو سفید کپڑے
پہنے نظر نہ آتا اِس حدیث سے ظاہر ہوا کہ اگر کوئی شخص کسی مردہ مسلمان کو سفید کپڑے پہنے خواب مین دیکھے تو یہ دلیل ہی
اُسکے نجات کی اللھم نجنا من النار والبسنا لباس الاخیار بحرمۃ سید الابرار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم **فائدہ** جسطرح ورقہ
ابن نوفل زمانۂ نبوت سے پیشتر ایمان لائے تھے اسیطرح حبیب نجار وغیرہ ایمان لائے تھے چنانچہ سعد ابن کرب الحمیری
کہ دو برس قبل از بعثت ایمان لایا ہی اسی نے اول کعبہ کو لباس پہنایا ہی اور قیس ابن ساعدہ ایادی حکیم العرب جسکی عمر
سات سو برس کی ہوئی اور زید ابن نفیل ابن عم حضرت عمر ابن خطاب و امیہ ابن صلت شاعر و بحیرا راہب و نسطورا وغیرہم
قبل ظہور نور نبوت ایمان لا چکے تھے **فائدہ** نبوت و رسالت محض عنایت و موہبت الٰہی ہی اسمین کسب کو اصلا دخل نہین کوئی
یہ نہ سمجھے کہ ریاضت و مجاہدہ کا نتیجہ ہی **فائدہ** اِس معاملہ مین حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کا کمال فراست واضح ہوا اور ظاہر
ہوا کہ حقائق امور کی معرفت تامہ انکو حاصل تھی اور اگرچہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی نبوت اور حضرت جبرئیل علیہ السلام کے
ہونے مین شک و شبہہ نہ تھا مگر حضرت خدیجہؓ نے اپنی راے کے موافق ورقہ ابن نوفل کے پاس لیجانا مناسب جانا تاکہ آنجنابؐ
کو عین الیقین حاصل ہو اور جو خود حقیقت حال مفصل گزارش کرتین تو بیان نہ ہوسکتا کیونکہ حالات کتب سابقہ اُنکو

لیجانا خدیجہ کبریٰ کا حضرت کو ورقہ کے پاس

بیان حال نجات ورقہ بن نوفل

فی تفسیر القصۃ اسی عرصہ مین ایکدن حضرت جبرئیل پھر ما بین آسمان و زمین ایک کرسی پر معلق بیٹھے ہوے دیکھ پڑے
تو آنحضرت گھبرائے اور فرمایا زملونی زملونی جسطرح قصہ غار مین واقع ہوا اور وحی ہوئی یا ایہا المدثر قم فانذر یعنے
اے لحاف مین لپٹے کھڑا ہو پھر ڈر سنا بعضے کہتے ہین کہ نبوت آنجناب رسالت پر مقدم تھی کیونکہ اہل حدیث کے
نزدیک رسالت کے واسطے تبلیغ و انذار ضرور ہے سو تکمیل نفس و تعلیم و تلقین کے لیے سورہ اقرء نازل ہوا اور تبلیغ و انذار
کے واسطے سورہ مدثر اول نبوت ہے دوسرے رسالت **فائدہ** حضرت جبرئیل علیہ السلام کا مرتبہ اللہ کے نزدیک
بہت بڑا ہے کہ روح القدس و روح الامین انکا خطاب ہے سب پیغمبرون کے پاس وحی لائے اور اللہ کے وکیل رہے
انھین کا کام ہے شرائع کا پہونچانا یا عابدون کی امداد کرنا کافرونکو ہلاک کرنا فتح و شکست ظاہر کرنا انکا احسان
آدمی پر زیادہ ہے مگر یہ فضیلت مطلقہ نہین بلکہ بالخصوص بلاحظہ کارہاے نافع نوع انسانی کیونکہ حضرت اسرافیل
اطلاع مکنونات لوح محفوظ مین و قرب منزلت مین پیش قدم بلکہ حضرت جبرئیل و میکائیل و اسرافیل پر حاکم و فرمانروا ہین
**فائدہ** پوشیدہ نرہے کہ نزول وحی حضرت صلعم پر کئی طرح سے ہوتا تھا ایک یہ کہ حضرت صلعم سچی خوابین دیکھتے تھے مگر
مین یہ بات ابتدا مین تھی یعنی جو خواب دیکھی اسکا ظہور فی الفور ہوگیا حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے
اول ما بدی بہ رسول اللہ صلعم من الوحی الرؤیا الصالحۃ فی النوم فکان لایری رؤیا الا جاءت مثل فلق الصبح دوسرے
یہ کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام قلب آنجناب پر حکم الٰہی القا کرتے اور خود ظاہر نہ ہوتے اور نہ آنجناب کوئی آواز سنتے
کما قال اللہ نزل بہ الروح الامین علی قلبک اور اسی کو نفث کہتے ہین تیسرے حضرت جبرئیل بصورت مرد متمثل ہوکر آتے
اور حکم خدا پڑھکر سناتے اور بیشتر و اکثر بصورت دحیہ کلبی تشریف لاتے تھے چنانکہ بعض اصحاب نے گاہ گاہ انکو دیکھا ہے
بعض اہل تحقیق فرماتے ہین کہ رویت جبرئیل حالت انزال وحی موجب فقدان و زوال بصارت ہے چونکہ حضرت
ابن عباس کو یہ معاملہ واقع ہوا کہ انھون نے ایک روز حضرت صلعم کے پاس ایک شخص کو دیکھا جب وہ چلا گیا تو
پوچھا یہ کون تھا حضرت نے فرمایا کیا تو نے دیکھ لیا کہا ہان فرمایا جبرئیل تھے اب تیری آنکھونکی روشنی جاتی رہیگی
مگر برکت صحبت آنجناب سے ظہور اسکا آخر عمر مین ہوا اور ابن عباس کہا کرتے تھے کہ اگرچہ میری بصارت ظاہری
زائل ہوگئی ہے لیکن زبان و قلب مین روشنی ہے ہذا ما حققہ استاذ الاستاذ قدس اللہ سرہ العزیز اور شیخ عبد الحق
شرح مشکوٰۃ مین فرماتے ہین کہ فرمایا حضرت صلعم نے جسنے جبرئیل کو سواے پیغمبر کے دیکھا اسکی بینائی جاتی رہی اور
بینائی تیری بھی جانیوالی ہے ولیکن روز وفات پھر ملجائیگی کہتے ہین کہ جب ابن عباس مرے اور انکو کفن مین لپیٹا
تو ایک جانور سفید آیا اور کفن مین غائب ہوگیا ہرچند لوگون نے تلاش کیا نہ ملا تب عکرمہ مولی ابن عباس نے
کہا کیا احمق ہو یہ بینائی اسکی تھی جسکا پیغمبر خدا نے وعدہ فرمایا تھا اور جب انکو لحد مین رکھا تو ایک آواز غیب سے
آئی یا ایتہا النفس المطمئنۃ ارجعی الی ربک راضیۃ مرضیۃ اور جو کوئی شبہہ کرے کہ اور صحابہ نے بھی حضرت جبرئیل کو
دیکھا تھا کبھو بصورت اعرابی اور کبھو بصورت دحیہ کلبی جیسا جلال الدین سیوطی نے تحقیق کیا ہے کہ حضرت عائشہ رض
اور ابی بن کعب اور عبد الرحمن ابن عوف و عرباض ابن ساریہ وغیرہ نے بھی دیکھا ہے اور ابی داؤد نے ابو جعفر سے

خلق خلق الانسان من علق اقرء وربک الاکرم الذی علم بالقلم الآیۃ یعنے پڑھ اپنے رب کا کلام اُسی کے نام سے اور
اُسی کی مدد سے اسواسطے کہ آدمی کلام قدیم کو اپنے نفس کے زور سے پڑھ نہین سکتا اور اگر اِس بات کا دغدغہ ہو
کہ ہمارا پڑھنا حادث ہے اور یہ کلام قدیم تو خیال کرو اُسی پروردگار نے پیدا کیا ہے اشیا کو بصورت اپنے ہما کے پھر وہی
کلام قدیم کو بصوت حروف تصویر کرکے اول خیال مین ڈالیگا پھر زبان پر جاری کرائیگا کیونکہ خلقت اشیا اسی تیر
پر ہے کہ اسمائے قدیمہ کو بصورحادثہ جلوہ دیکے ظاہر کیا ہے اور جو یہ سبیل ہو کہ کلام قدیم مرتبۂ عزت مین ہے اور آدمی
مرتبۂ ذلت مین تو ایسی چیز عزیز کو مقام ذلیل مین اُتارنا بعید ہے تو ملاحظہ کرو کہ انسان کو خون بستہ سے پیدا کیا ہے
اور کیسی عزت بخشی کہ اسرار حق کا حامل ہے اور اعضائے مختلفہ سے افعال آلہیہ ظاہر ہوتے ہین اور روح لطیف کو جسم
کثیف سے ایسا ربط دیا ہے کہ لطافت روحیہ اپنے مقام پر ہے اور کثافت جسمیہ اپنے مقام پر اور یہ سب ایک مادہ نجس و
ذلیل سے ظاہر فرمایا ہے کہ عندالشرع والعقل خون بستہ وذلیل ہے پھر کیا تعجب ہے کہ اپنے کلام قدیم کو بالفاظ قدیمہ جمع
کرکے قوت متخیلہ و آلات نطقیہ مین القا فرمائین اور کلام کو اُسی لطافت پر بلا تغیر قائم رکھین اور چونکہ جناب سالتمآب
کو خیال اُمیت مشکل معلوم ہوتا تھا کہ مین کس طرح پڑھ سکونگا لہذا تاکید فرمائی کہ پڑھو تمھارا پروردگار بڑا کریم ہے اُسکو اُمی کا عالم
کردینا اور جاہل کا عاقل بنادینا سہل ہے کیونکہ اُمی کو مانع علم یہی ہے کہ اسباب تحصیل اپنے پاس نہین رکھتا اور یہ مانع
تمام افراد انسانیہ مین بہ نسبت بعض علوم کے موجود ہے باایہمہ وہ کریم اپنے کرم سے اُن علوم کو بعض مخلوقات تک بذریعے
پہونچا دیتا ہے چنانچہ قلم کہ جو چیزین ... عقل سے دریافت نہ کرسکتے تھے سو لکھنے سے معلوم کرلیتے ہین جسطرح احوال قرون
گذشتہ وکیفیات سنین ماضیۂ حالات انبیا و اولیا اور اس تاکید کا بڑا فائدہ یہ ہے کہ اول حضرت صلعم کو ارشاد ہوا کہ
اپنے ثواب نفس کے واسطے قرآن پڑھو پھر اوروں کو پہونچاؤ کیونکہ نبی کو تبلیغ ضرور ہے جسطرح اُمت کو قرارت واسطے
ثواب کے ضرور ہے اور اگر نبی تبلیغ نہ فرماوے تو اُمت کو قرارت میسر نہو پس خدائے کریم کو یہ منظور ہوا کہ آنحضرتؐ اپنی اُمت
کو بقدر استعداد اُسکے کارخانۂ الوہیت سے مطلع فرماوین اور بواسطۂ قلم تعلیم کرین جسطرح عادت سلاطین جاری ہے کہ اپنی
رعایا کو اور نوکرون کو مافی الضمیر سے بواسطۂ قلم اطلاع دیتے ہین اور بالمواجہہ کمتر کہتے ہین مثلاً محل کے لوگون کے نام دفتر
نظارت سے دریافت ہوتے ہین اور تعداد اُمکنہ قلم بیوتات سے اور شمار ملازمین یا بمواجب مقرری قلم دفتر بخشی گری سے
وحالات مستحقین اور وجوہ خیرات دفتر صدارت سے اور عرض وطول بلاد شہور وقریات قلم دفتر تقسیم سے وشمار جاگیر وخالصہ
قلم دفتر وزارت سے وتعداد قیدیان ومحبوسان قلم دفتر اطلاق سے وتعداد خزانہ قلم دفتر میر سامانی سے دریافت ہوتے ہین
**فائدہ** یہ خیال نہ کرنا چاہیئے کہ باوصف اُمی ہونے کے آنحضرتؐ کو پڑھنے کا حکم ہوا تو یہ تکلیف مالایطاق ہے کسواسطے کہ
یہ حکم تکلیفی نہین بلکہ حکم تلقینی ہے جسطرح بچون کو مکتب مین لیجاکے اُستاد کہتا ہے کہ پڑھ حالانکہ وہ قرارت نہین جانتا تو یہ مطلب
اُستاد کا ہوتا ہے کہ مین پڑھون تو اسکو سُن کے آمادہ پڑھنے پر ہو نہ یہ کہ خواہ مخواہ پڑھ اور لفظ اقرا اور اسیطرح پانچون
سورتون کے قل داخل قرآن ہین کیونکہ اُسمین آنحضرتؐ کو مخاطب فرماتے ہین جسطرح اور اوامر ونواہی سے سو یہ
لفظین بطور سرنامہ فرمان وخطوط ہین جیسے باید شناخت وبدانند وبشناسند ہذا ما حقیقۃ استاذ

عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ سرد ترین ایام زمستان مین وحی آتی تھی تب بھی جبین مبین آنجناب سے قطرات عرق ٹپکتے تھے اور ہنگام نزول وحی اگر آنجناب صلعم گھوڑے یا اونٹ پر سوار ہوتے تھے تو وہ جانور گر پڑتا تھا مگر تادہ شتر خاصہ آنحضرت کہ عضبا و قصوا نام رکھتی تھی ہاتھ و پیر اپنے خم کر لیتی تھی اور افتادگی سے محفوظ رہتی تھی اور اس بات کی اسکو عادت ہوگئی تھی اور اگر کسی کی ران پر معتمد ہوتے تھے تو اسکے ٹوٹ جانیکا خوف ہوتا تھا اور چہرۂ مبارک سرخ ہو جاتا تھا اور نفس شریف بلند ہوتا تھا کہ دور سے آواز سنی جاتی تھی کذا ذکرہ الاستاذ الاستاذ فی تفسیرہ تحت قولہ تعالیٰ انا سنلقی علیک قولاً ثقیلاً و بروایت صحیحہ ثابت ہے کہ ایک مرتبہ آنجناب صلعم زید ابن ثابت رضی اللہ عنہ کی ران پر سر رکھے لیٹے تھے کہ دفعۃً وحی آئی تو انکی ران گرانی سے لوٹنے لگی اور جب سورۂ مائدہ نازل ہوئی تو آنجناب صلعم ناقہ پر سوار تھے قریب تھا کہ اسکا بازو ٹوٹ جائے اور اہل تحقیق کہتے ہین کہ مطلق وحی کے نزول مین حضرت صلعم پر ایک نوع کی شدت ہوتی تھی اور رنگ چہرہ کا متغیر ہو جاتا تھا کچھ سلسلۃ الجرس کی تخصیص نہین تھی کما اشار اللہ تعالیٰ شانہ انا سنلقی علیک قولاً ثقیلاً پانچوین طرح یہ تھی کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام بصورت اصلیہ تشریف لاتے تھے اور حکم خدا بیان کرتے تھے چنانچہ سورۂ والنجم مین فرماتے ہین ولقد رآہ نزلۃ اخریٰ عند سدرۃ المنتہیٰ عندہا جنۃ المأویٰ یعنے اسکو دیکھا اسنے ایک دوسرے اتارے مین پہلی حد کی بیری) پاس اسکے نزدیک ہے بہشت رہنے کی اس آیت سے قطعاً ثابت ہے کہ حضرت صلعم نے جبرئیل علیہ السلام کو بصورت اصلی انکی دو مرتبہ دیکھا ہے ایک اول نبوت مین جب سورۂ مدثر لائے ہین اور اسوقت کرسی پر بیٹھے اور آسمان کے ایک کنارے سے دوسرے کنارہ تک اُنسے بھرا تھا دوسری مرتبہ شب معراج مین ہفت فلک سے اوپر بیری کے درخت پاس دیکھا اور اسوقت حضرت جبرئیل کے چھ سو بازو تھے کذا حققہ الشیخ فی تکمیل الایمان روایت ہے کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام بارہ مرتبہ حضرت آدم علیہ السلام کے پاس آئے اور چار مرتبہ حضرت ادریس کے پاس اور پچاس مرتبہ حضرت نوح کے پاس اور بیالیس مرتبہ حضرت ابراہیم کے پاس اور چار سو مرتبہ حضرت موسیٰ کلیم کے پاس اور دس بار حضرت عیسےٰ کے نزدیک اور چھبیس ہزار مرتبہ حضرت محمد مصطفےٰ صلعم کی خدمت مین مگر بصورت اصلیہ دو ہی مرتبہ ملے ہین چھٹوین طرح یہ تھی جو کہ شب معراج مین آنجناب پر نازل ہوئی ساتوین حضرت حق نے بلا واسطہ ملک کلام کیا وراے حجاب سے آٹھوین بے واسطہ و بے حجاب شب معراج مین کلام ہوا اور یہ ظاہر ہے کہ وحی فوق السماوات اسی قبیل سے ہے نوین حضرت نے جناب حق کو خواب مین دیکھا اور کلام کیا چنانچہ حدیث زہری مین وارد ہے جاءنی ربی فی احسن صورۃ وقال تعلم فی ای شئ یختصمون الملاء الاعلیٰ دسوین وحی القائی کہ وقت فیصل خصومات حکم حق جانب خدا سے القا ہوتا تھا گیارھوین طرح یہ تھی کہ ایک آواز مانند آواز زنبور عسل گوش حق نیوش مین آتی تھی بارھوین استنشاق نفحات الٰہیہ تھا کہ انی اجد نفس الرحمٰن من جانب الیمن اس طرف اشارہ ہے تیرھوین طرح وحی کی بطریق ملامسہ ہوتی تھی چنانچہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین وضع اللہ کفہ بین کتفی فوجدت بردہا

---

له یعنی آیا پروردگار میرا اچھی صورت مین اور فرمایا تو جانتا ہے کس چیز مین جھگڑتے ہین ملاء اعلی ۱۲
٢ه یعنی مین پاتا ہون دم رحمان کا داہنی طرف سے ۱۲
٣ه یعنی رکھا اللہ نے اپنی ہتیلی کو دونون شانون کے بیچ سو پایا مین ٹھنڈک اسکی دونون پستان کے بیچ پس جانا مین نے جو کچھ زمین و آسمان مین ہے ۱۲

روایت کی ہو کہ مناجات جبرئیل ع کی پیغمبر خدا کے ساتھ ابوبکر صدیق رض نے سنی ہو پھر انکی بصارت کیون نہ زائل ہوئی تو
دفع اسکا یون ہوتا ہو کہ وہ وقت نزول وحی نہ تھا اس سبب سے زوال بصر نہ ہوا بعض علما فرماتے ہین کہ یہ
تعلیل حضرت صلعم کی عام نہ تھی بلکہ خاص ابن عباس رض کے واسطے تھی کیونکہ یہ حضرت صغیر تھے امور غیبیہ کے دیکھنے
کی برداشت نہ رکھتے تھے والہذا صدمہ شدید پہونچا جبتک قوت معارض رہی بینائی بھی رہی اور جب سن کا انحطاط ہوا
اُس صدمہ نے تاثیر کی لیکن یہ توجیہ رکیک ہی صحیح یہ ہو کہ برکت خدمت حضرت صلعم کی معارض صدمہ ہوئی
اور آخر عمر مین اسی برکت سے جب آنکھین ابن عباس رض کی محسوسات ظاہری سے بند ہوگئین تو صور خیالیہ و
اعیان مثالیہ سے مشغول ہوئین اور شیخ عبد الحق محقق دہلوی شرح مین فرماتے ہین کہ اور صحابہ نے حضرت جبرئیل ع کو
عالم ناسوت مین دیکھا تھا اور حضرت ابن عباس رض نے عالم ملکوت مین اس سبب سے زوال بصارت ہوگیا
اور علامہ ترمذی فرماتے ہین کہ حضرت ابن عباس رض نے جبرئیل علیہ السلام کو دو مرتبہ دیکھا ایکبار بصورت دحیہ کلبی
دیکھا تھا چنانچہ سیوطی نے جمع الجوامع مین لکھا ہو کہ فرمایا ابن عباس رض نے ایک مرتبہ گذرا مین پیغمبر خدا پر
پارچہ سفید پہنے اور حضرت صلعم دحیہ کلبی سے راز کہہ رہے تھے اور وہ جبرئیل ع تھے سو جبرئیل ع نے حضرت سے
کہا یہ ابن عباس رض ہو اگر سلام کرتا ہمپر تو ہم جواب دیتے اسکے کپڑے خوب سفید ہین اور بعد اسکے پہنے گی اولاد اسکی
کپڑے سیاہ اور جب چڑھ گئے جبرئیل ع آسمان پر تو حضرت صلعم میری طرف پھرے اور فرمایا کسنے منع کیا تجکو سلام
سے مین نے عرض کیا یا رسول اللہ آپ باتین کر رہے تھے دحیہ کلبی سے مین نے مکروہ جانا کہ باز رکھون آپ کو
اُس سے فرمایا حضرت صلعم نے وہ جبرئیل ع تھے روایت کیا اُسکو ابن عساکر اور ترمذی نے کہا کہ یہ قصہ دوبار
ہوا کذا فی جامع الاصول اس جگہ سے معلوم ہوتا ہو کہ ایکمرتبہ عالم ناسوت مین دیکھا تھا دوسری مرتبہ عالم ملکوت
مین اور رویۃ ثانیہ موجب فقدان بصارت ہوئی اور شرح سفر السعادت مین لکھا ہو کہ سبب تمثل جبرئیل علیہ السلام
بصورت بشر بنابر استیناس و ایتلاف تھا اور اہل تحقیق کہتے ہین کہ ہرگاہ افادہ و استفادہ مین مناسبت و جنسیت
شرط ہو تو جب کبھو بشریت حضرت صلعم کی ملکیہ جبرئیل علیہ السلام پر غالب آتی تھی تب جبرئیل ع بلباس بشر ظاہر
ہوتے تھے اور ہرگاہ کہ ملکیت جبرئیل ع بشریت آنجناب پر غالب آتی تھی تو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم وجود بشری
سے غائب ہوکر غلبت ملکوت مین جاتے رہتے تھے اور صورت اولی وحی کی بوعدہ بشارت ہوتی
تھی اور صورت ثانیہ بوعید و نذارت ہذا ما حققہ استاذی محمد حسن علی الہاشمی المحدث رحمۃ اللہ علیہ در مواہب لدنیہ
مین ہو کہ دحیہ کلبی نہایت حسین و جمیل اور خوش اندام تھے حتی کہ جب سفر سے پلٹ کر آتے تو عورتین یگانہ و بیگانہ
انکو دیکھنے آتی یقین مین کہتا ہون کہ اسی مناسبت سے حضرت جبرئیل علیہ السلام اکثر بصورت دحیہ کلبی تشریف
لاتے تھے کہ حسن صوری موجب مسرت و فرح روح انسانی کا ہو چوتھی طرح وحی کی یہ تھی کہ ایک آواز مانند
آواز جرس گوش مبارک مین سنائی دیتی تھی کہ سوائے آنجناب صلعم کے اور کسی کو الفاظ و معانی اُسکے مفہوم
نہ ہوتے تھے اسی قسم مین جبین مبارک پر پسینا آتا تھا اور مرکب بیٹھ جاتا تھا چنانچہ حضرت ام المؤمنین

کہ مین نے سنا اپنے باپ سے وہ فرماتے تھے کہ صدیق اکبرؓ مجھسے چار باتون مین سابق ہین ایک افشا اسلام مین دوسرے ہجرت مین تیسرے مصاحبت غار مین چوتھے اقامت صلوٰۃ مین اور مین براہ خوف اظہار اسلام و ادائے صلوٰۃ مین اخفا کرتا تھا اور حضرت ابن عباسؓ فرماتے ہین کہ کریمہ سورۂ احقاف حتی اذا بلغ اشدہ و بلغ اربعین شان ابوبکرؓ مین نازل ہوئی ہے اور قصہ اُسکا یہ ہے کہ جب صدیق اکبرؓ کی عمر بیس برس کی ہوئی تو ہمراہ حضرت رسالت مآب صلعم کے بقصد تجارت جانب شام گئے اور ایک مقام پر درخت بیری کے نیچے نزول فرما ہوے اُسکے قریب ایک درویش کتابی رہتا تھا ابو بکر رضی اللہ عنہ اُسکے پاس گئے اُسنے پوچھا کہ درخت بیر کے نیچے کون ہے ابو بکرؓ نے کہا محمد بن عبد اللہ بن عبد المطلب اُس راہب نے کہا واللہ یہ نبی ہین بعد عیسیٰ ابن مریم علیہ السلام کے اِس درخت کے سایہ مین کوئی نہین بیٹھا مگر محمد نبی اللہ سو یہ کلام اُسی وقت سے صدیق اکبرؓ کے دل مین جم گیا اور نقش فی الحجر ہوگیا کہ اُسی دن سے ابو بکرؓ نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی صحبت و محبت اختیار کی یہان تک کہ چالیس برس کے ہوے اور ابو بکرؓ اسلام لانے کے وقت اڑتیس برس کے تھے القصہ حضرت صدیقؓ کے ایمان لانے سے دعوت اسلام شروع ہوئی اور اُنکی فہمائش سے اور لوگ ایمان لانے لگے چنانچہ عثمانؓ ابن عفان رئیس بنی عبد الشمس و زبیرؓ بن العوام سردار بنی اسد و عبد الرحمن ابن عوف و سعد بن ابی وقاص افسران بنی زہرہ و طلحہؓ ابن عبد اللہ امیر بنی تیم حضرت رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور حاضر ہو کر مسلمان ہوے اور قبائل قریش کی شوکت شکست ہوئی انھین بزرگون کو سابق بولتے ہین پھر دوسرے روز عثمانؓ ابن مظعون و ابو عبیدہ ابن الجراح و ابو سلمہ ابن عبد اللہ بن عبد الاسد مخزومی و ارقم ابن ابی الارقم و عبد اللہ ابن مسعود ہذلی ایمان لائے کنیت ابن مسعود کی ابو عبد الرحمن ہے و ہذلی بضم الہا و کسر الذال نسبت جانب قبیلۂ ہذیل کے ہے یہ قبیلہ غیر قبائل قریش سے ہے اور بعضون کے نزدیک چند روز پیشتر اسلام لانے حضرت عمر رضی اللہ عنہ سے ایمان لائے ہین اور بعض کے نزدیک بعد پانچ آدمیون کے چھٹے یہ حضرت ہین مسواک و پاپوشین و آب طہارت آنحضرت صلعم سفر مین انھین کے سپرد فرماتے تھے اور ہمارے آئمہ حنفیہ کے نزدیک بعد خلفاء اربعہ انسے زیادہ کوئی فقیہ نہ تھا اور نحیف البدن دُبلے چھنگنے گندم گون تھے ساٹھ برس سے کچھ زیادہ عمر ہوئی اور وفات سال سی و دوم ہجری مین پائی بقیع مین مدفون ہین اور بعد ان حضرات کے سعد بن زید اور زوجہ اُنکی فاطمہ بنت خطاب بلال و خباب ابن الارت و صہیب رومی ایمان لائے یہ صہیب بن سنان غلام آزاد عبد اللہ بن جدعان تیمی کے ہین کنیت اُنکی ابو یحییٰ اور مسکن زمین موصل واقع میان دجلہ و فرات ہے اہل روم کی لوٹ مین ہاتھ آگئے تھے اِس وجہ سے رومی کہلائے اور رومیون سے قبیلۂ کلب نے خرید کیا اُسے عبد اللہ بن جدعان نے مول لیا اور آزاد کیا اور بعضے کہتے ہین کہ روم سے مکہ معظمہ مین بھاگ آئے تھے ان دنون کم عمر تھے جب جوان ہوے تو عبد اللہ بن جدعان سے ہم قسم ہوے اور اسلام لائے عمر شریف اُنکی ستر برس کی ہوئی سال ہشتاد ہجری مین وفات پائی بقیع مین

مین تدلی فعلمت ما فی السموات والارض جو دکھوین وحی بواسطہ حضرت اسرافیل علیہ السلام تھی چنانچہ صحاح
مین عامر شعبی سے روایت ہی کہ اوّل معین ہوے حضرت اسرافیلؑ اور تین برس تک دکھلائی دیے اور
وحی لایا کیے پھر موکل ہوے حضرت جبرئیلؑ اور لاے قرآن شریف اور طبرانی نے ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت
کی ہی کہ فرمایا رسول صلعم نے کہ نازل ہوے مجھپر اسرافیلؑ اور بولے مین رسول خدا ہون اور حکم لایا ہون کہ چاہو
پیغمبر و عبد اللہ ہو اور چاہو پیغمبر و بادشاہ تب مین نے جبرئیلؑ کی طرف دیکھا اُسنے کہا کہ تواضع و بندگی اختیار کرو
اور اسی حدیث مین ہی کہ اسرافیل علیہ السلام کسی پیغمبر و نبی پر نازل نہین ہوے کذا فی المواہب اور یہ بھی اسی
کتاب مین لکھا ہی کہ طریق انزال وحی حضرت پر چھیالیس طرح پر تھا اور ملا علی قاری نے فتح الباری مین لکھا ہی
کہ چھیالیس طور وحی کے باعتبار اختلاف حامل وحی کے تھے **فائدہ** وحی لغت مین آگاہ کرنا باخفا ہی جسطرح
سے ہو خواہ بہ کلام یا بہ کتابت یا برسالت یا باشارت اور گاہی لفظ وحی سے معنی اسم مفعول کے قصد
کرتے ہین چنانکہ خلق سے مخلوق اور یہ کلام الٰہی ہی جو کہ انبیا سے ہوتا ہی سو ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر
ہر قسم کی وحی ہوئی اور انبیا سابقین پر بتوزیع **فائدہ** تاریخ و ماہ نزول وحی مین اختلاف ہی محمد اسحق فرماتے
ہین کہ نزول وحی رمضان شریف مین ہوا اور اسوقت چھ ہزار تینتیس برس ہبوط آدم علیہ السلام سے گذرے
تھے اور جامع الاصول مین بعد بیان اختلاف تصحیح کی ہے کہ نزول وحی تاریخ سوم خواہ ہشتم ربیع الاول ہوا اور
عمر آنجناب کی اکتالیس برس کی تھی اور بہجۃ المحافل مین ہی کہ جبرئیل علیہ السلام اول بروز شنبہ وقت شب
تشریف لائے اور یکشنبہ کو بھی آئے پھر بروز دوشنبہ تاریخ ہشتم یا دہم ربیع الاول مخاطب بالرسالۃ کر گئے
اور اُسوقت قتل کسریٰ سے سات مہینے کامل گذرے تھے القصۃ حضرت خاتم النبیین صلے اللہ علیہ وسلم نے
اظہار کیا کہ مین پیغمبر خدا و خاتم الانبیا ہون سو اول حضرت خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہا مشرف بایمان ہوئین
بعد ازان اُسی دن آخر وقت یا دوسرے روز اول وقت حضرت امیر المومنین یعسوب المسلمین علی ابن ابی طالب
رضی اللہ عنہ ایمان لائے چنانچہ آنجناب فرماتے ہین صلیت مع النبی قبل الناس بعد انکے زید ابن حارثہ
پھر حضرت امیر المومنین امام المتقین بالتحقیق ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ اور بعضے کہتے ہین کہ جسوقت حضرت
محبوب رب العالمین کوہ حرا سے تشریف لائے اور احوال وحی بیان فرمایا اُسی وقت خدیجۃ الکبریٰ ایمان
لائین قد ذہبت الیہ جماعۃ من الصحابۃ والتابعین اور بعضے کہتے ہین کہ اول علی مرتضےٰ ایمان لائے اور
بعضون کے نزدیک سب سے پہلے ورقہ ابن نوفل ایمان لایا اور شیخ ابن الصلاح کے نزدیک احوط یہ ہی
کہ طائفہ عورتون سے اول خدیجہؓ ایمان لائین اور گروہ اطفال سے اول علی مرتضےٰ اور جوانون مین ابوبکر صدیق
اور موالی مین زید ابن حارثہ اور غلامون مین بلال حبشی رضی اللہ عنہم اجمعین اور ابن عبد البر نے دعویٰ کیا ہی
کہ بالاتفاق ثابت ہی کہ اول علی ابن ابی طالب ایمان لائے ہین لیکن بصغر سن و خوف والد سے چھپاتے تھے
اور صدیق اکبر نے فوراً و بلا تامل و تردد ظاہر کر دیا اور دلیل انکی یہ ہی کہ امام حسن علیہ السلام فرماتے ہین

دہاشم کی ایک ہی چیز ہی حاصل اس مقام کا یہ ہی کہ عبدمناف کے چار بیٹے ہاشم مطلب عبدشمس نوفل سو نوفل سے
جبیر و عبدشمس سے عثمان رضی اللہ عنہما ہین پس ہرگاہ حضرت صلعم نے خیبر کا پانچوان حصہ بنی ہاشم و مطلب کو دیا
اور عبدشمس و نوفل کی اولاد کو نہ دیا تب ان دونون نے التماس کیا کہ یا رسول اللہ بنی ہاشم کی شرافت کے ہم قایل
ہین لیکن کیا سبب ہی کہ مطلب کی اولاد کو آپ نے حصہ دیا اور ہمکو نہ دیا اگر از راہ برادری ہی تو ہم اور وہ برابر ہین
اُسوقت حضرت صلعم نے فرمایا انما بنو ہاشم و بنو المطلب شئی واحد و شبک بین اصابعہ خلاصہ یہ کہ ان دونون کی اولاد
کبھی جدا نہین رہی رنج و غم و راحت و الم و کفر و اسلام مین شریک رہے اُنکی خصوصیت کا یہ سبب ہی پس
امام شافعیؒ اسی وجہ سے بنو المطلب کو آل مین داخل جانتے ہین القصہ موافق فرمان و انذر عشیرتک الاقربین حضرت صلعم
کوہ صفا پر جلوہ فرما ہوے اور اپنے اقارب کو نام لیکر آواز دی اکثر سردار آگئے اور بعض نے آدمی بھیجا خبر کو پھر حضرت
نے فرمایا اے اہل قریش اگر مین تم سے کہون کہ ایک لشکر اس پہاڑ کے پیچھے ہی اور تم پر غارت کا ارادہ رکھتا ہے
تو تم میرا کہنا سچ جانو یا جھوٹ سب بولے ہم سچ جانینگے اسلیے کہ ہمنے آپکو کبھو جھوٹ کہتے نہین سنا بعد اُس کے
حضرتؐ نے فرمایا اے قریش مین تمکو عذاب خدا سے ڈراتا ہون سو میرا کہنا مانو ابو لہب چچا آپکا جسنے پتھر مارے تھے
بولا تبا لک سائر الیوم الہذا جمعتنا یعنے تو ہلاک ہوجیو اسی واسطے تونے ہمکو بلایا تھا حضرتؐ نے تحمل کیا پر اللہ نے
جواب دیا تبت یدا ابی لہب و تب یعنے ٹوٹ جائیو دونون ہاتھ ابی لہب کے اور ہلاک ہوا نام اس مردود کا عبد العزی
تھا مگر بسبب چمک چہرے کے عبد المطلب نے ابو لہب کہا تھا کہ یہی عنوان دوزخی ہونیکا ہو پڑا اور لہب بمعنی
شعلۂ آتش ہی اور یہ مردود بمجرد موت داخل جہنم ہوا اور مراد دونون ہاتھون سے اعتقاد و عمل ہی سو یہ دونون ٹوٹے تو
ہلاک ہوا اور ام جمیل اسکی عورت تھی نہایت دشمن تھی اُسنے حضرتؐ کی راہ مین ببول کے کانٹے بچھائے تھے تاکہ آمد و رفت
مین تکلیف ہو وہ بھی بڑی خرابی سے مری اور حطب جہنم ہوئی اور خدا نے اسی کو حمالۃ الحطب فرمایا ہی یعنے لکڑی
اُٹھانیوالی بسبب خست کے سو یہ لکڑی کا گٹھہ اپنے سر پر لایا کرتی تھی لہذا حمالۃ الحطب ہوگئی اور بعد نزول سورۂ
تبت یدا ایک پتھر لے کے مسجد حرام مین کہ آپ اور حضرت ابو بکرؓ وہان بیٹھے تھے آئی خدا نے اُسکی آنکھون کو آپ کے
دیکھنے سے اندھا کر دیا صرف ابو بکرؓ کو دیکھا اُنسے کہا مین نے سنا ہی کہ محمدؐ نے میری ہجو کہی ہی اگر مین اُنکو پاتی تو
یہ پتھر سر سے مارتی حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہی کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ
مین دو ہمسایہ مین تھا ایک ابو لہب اور دوسرا عقبہ ابن ابی معیط کہ یہ دونون گوبر جمع کرکے راستے مین بچھاتے تھے
کہ حضرتؐ کو چلنے مین تکلیف ہو اور حلم آنحضرتؐ یہ تھا کہ جب آنحضرتؐ باہر نکلتے تو فرماتے کہ اے بنی عبد مناف
یہ کیا ہمسائگی ہی اور گوبر کو راہ سے ایک طرف کر دیتے اور قریش کا یہ حال تھا کہ جو کوئی شخص مکہ مین کہین سے آتا
تو اُس سے کہتے کہ محمدؐ کی بات نہ مانو ورنہ فتنے مین پڑوگے اور کبھو کہدیتے کہ یہ شخص ساحر ہی یا کہتے کہ شاعر ہی یا کاہن
اور کبھو کہتے کہ مجنون ہی چنانچہ ایک مرتبہ یہ اتفاق ہوا کہ ولید ابن مغیرہ بڑا قابل اور مسن تھا قریش سے کہنے لگا کہ
موسم حج قریب ہی قبائل عرب اطراف و جوانب سے سمٹ کر زیارت بیت اللہ کو آئینگے اور آوازہ لیاقت و نبوت

احوال ابولہب

اور بعض اعمال نیم در غرادر بعض ظاہر و باطن اور بعض قوی اور ضعیف مراد بعض بین ۱۲ منہ خواہر ابوسفیان ۱۲ منہ

بیان شرارت قریش

مدفون ہوئے اور بعد اُنکے عمار ابن یاسر و ماں اُنکی سمیہ و ام سلمہ و خولہ بنت حکیم ایمان لائے اور ان سب کے ایمان
لانے مین حضرت صدیق اکبرؓ محرک ہوے اور اللہ نے اُنکی دعوت کو اثر بخشا اور ابن سعد کہتے ہین کہ بعد حضرت
خدیجہؓ کے سب عورتون سے پہلے ام الفضل زوجۂ عباسؓ و اسما بنت ابی بکر ایمان لائین بالجملہ تین برس تک
دعوت اسلام پوشیدہ و مخفی ہوتی رہی اور ضعفا و غربا ایمان لاتے گئے چوتھے برس کریمہ فاصدع بما تؤمر واعرض
عن المشرکین نازل ہوئی یعنے اللہ نے حضرتؐ سے فرمایا ظاہر کر اُس کام کو جسکا تجھے حکم ہوا اور پھیر لے اپنا مُنھ
مشرکون سے تب تو حضرتؐ نے کھلا کھلی دعوت اسلام شروع کی یہان تک کہ سورۂ شعرا مین ارشاد ہوا و
انذر عشیرتک الاقربین واخفض جناحک لمن اتبعک من المؤمنین یعنے ڈر سنا اپنے قریب رشتہ دارون کو اور
جھکا بازو اپنے ایمان والون کے لیے جو تیری پیروی کرین جب یہ آیت نازل ہوئی تو حضرت صلعم نے تمامی قریش
کو پکار کر سنایا اور اپنے چچا و پھوپھی و بیٹی سے فرمایا اللہ کے یہان اپنی فکر کرو مین تمھارا خدا کے یہان کچھ نہین
کر سکتا جبکہ دعوت اسلام آشکارا ہوئی تو ولید بن مغیرہ و عاص بن وائل و ابو زمعۃ الاسود بن المطلب
و اسود بن عبد یغوث و حارث بن قیس بن عنطلہ شرارت و خباثت باطنی سے بدگوئی کرنے لگے کہ ایکدن مین اللہ نے
پانچون کو جو درحقیقت پنج عیب شرعی تھے کئی بیماریون مین مبتلا کرکے داخل جہنم کیا اور بعضے کہتے ہین عاص و ولید
بعد ہجرت مرے ہین اسی عرصہ مین یہ معاملہ ہوا کہ ایکدن وقاص چند آدمیون کے ساتھ نماز پڑھنے کعبہ مین
گئے تو مشرک آکر مانع ہوے ایک مشرک کو اُنھون نے قتل کیا یہی خون اول اسلام مین ہوا ہے ابن اسحاق
فرماتے ہین کہ اول چالیس آدمی مسلمان ہوے پھر تو عورت و مرد جانب اسلام دوڑے اور دین اسلام کا
اظہار ہونے لگا قریش نے تعرض موقوف کیا مگر جب حضرت صلعم کی زبان مبارک پر بتون کی نکوہش ظاہر
ہوئی تب درپے ایذا ہوے اور آپسمین یہ عہد باندھا کہ جو شخص اسلام لادے اُسے مارو ابو طالب و دیگر بنی ہاشم
سواے ابی لہب کے حضرت رسالت پناہ کے حامی و معین ظاہری ہو گئے ایک روز اشراف قریش جمع ہوکر
ابو طالب پر چڑھ آئے اور کہنے لگے کہ تمھارا بھتیجا ہمارے ٹھاکرون کو بُرا کہتا ہے اور ہمارے آبا و اجداد کو عیب
لگاتا ہے اور ہمارے دین کو باطل جانتا ہے اُسکو منع کرو اسلیے کہ تم بھی اُسی دین مین ہو جسمین ہم ہین ابو طالب نے
ملائمت و حلم سے سمجھا دیا اسی طرح دو تین مرتبہ مجتمع ہوکر آئے پھر ایک روز عمارہ ابن ولید ابن مغیرہ کو لاکر کہا یہ شخص
محمد کا عوض ہے ابو طالب نے کہا سبحان اللہ چہ نسبت خاک را با عالم پاک یہ مجکو ہرگز منظور نہین تب کافر لوگ
لڑائی پر مستعد ہوے ابو طالب نے بنی ہاشم و بنی مطلب و بنو عبد الشمس و بنی نوفل کو اعانت کے واسطے
طلب کیا سو باستثناے ابی لہب مردود سب بنی ہاشم و بنی مطلب حاضر ہوے و بنی عبد الشمس و بنی نوفل
نہ آئے مگر فتنہ فرو ہو گیا **فائدہ** اسی باعث سے بنی مطلب ذوی القربیٰ مین داخل ہین بخاری مین جبیر ابن
مطعم سے روایت ہے کہ جب حضرت صلعم نے سہم ذوی القربیٰ تقسیم کیا تو مین نے اور عثمانؓ ابن عفان نے کہا
یا رسول اللہ ہم و بنی مطلب قرابت و بزرگی مین برابر ہین انکو آپ نے حصہ دیا اور ہمکو نہ دیا فرمایا مطلب کی اولاد

حسب عادت پڑھا تو ولید نے بھی کان رکھکر سنا آنحضرتؐ نے دیکھا کہ یہ شخص بھی سنتا ہی لہذا دوبارہ آنحضرتؐ نے
پڑھا اُسنے تامل کرکے اپنی قوم سے کہا کہ انصاف یہ ہی کہ مین نے آج جو کچھ محمدؐ سے سنا ہی وہ ہرگز کلام آدمی کا نہین ہی اور
نہ کلام جن کا اسلیے کہ اس کلام مین وہ حلاوت ہی کہ کسی کلام مین نہین ہی اور یہ کلام غالب ہی کہ سب پر غالب آوے
اور کبھو کسی سے مغلوب نہو پھر جب اُس مجلس سے اُٹھا تو یہ خبر ابو جہل کو پہونچی کہ آج ولید کلام محمدؐ پر فریفتہ ہوا ہی سو وہ مردود
بعضے رئیسون کو ساتھ لیکر ولید کے گھر گیا اور بولا مجھے سخت تعجب ہی شاید تو دین محمدؐ پر مائل ہوا ہی اور تجکو بھی رغبت
اُس کھانے کی جو ابو بکرؓ اُسکے لیے پکا کر لاتا ہی ہوئی ہی ولید اس بات پر نہایت برآشفتہ ہوا اور کہنے لگا کہ تو میرا
عیش و تنعم جانتا ہی محمدؐ اور پسر ابو قحافہ ابتک میرے دروازے کے فقیر کے برابر بھی نہین ہین پس مجکو اُنکے کھانے
کی کیا پروا ہی ابو جہل نے کہا کہ اگر یہ حال ہی تو مسجد مین چلکر قبائل قریش کو بلوا اور در باب محمدؐ مشورہ کر ولید مسجد مین
آیا اور تمام قبائل قریش و سردار اُس قوم کے جمع ہوے ابو جہل و ابو لہب و ابو سفیان و نضر بن الحارث و امیہ بن خلف
و عاص ابن وائل جانب ولید متوجہ ہوے اور کہنے لگے کہ سخت مشکل درپیش ہی یعنے محمد صلے اللہ علیہ وسلم دعوے
نبوت کرتے ہین اور جو کلام پڑھتے ہین اُسکو خدا کا کلام بتلاتے ہین اور موسم حج قریب ہی آدمی بہت آوینگے اب
کچھ تجویز کرنا چاہیے کہ اُسی سے یہ مشورہ ہوا جو اوپر بیان کیا گیا پس اس تقریر سے معلوم ہوا کہ ولید مردود حقیقت
قرآن و نزول قرآن سے واقف ہوا اور باوصف اس فہمید کے ابطال حقیقت مین ساعی ہوا اور ترقی کرکے
اعلاے مرتبۂ کفر مین کہ کفر عناد منصب ابلیس ہی ہی پہونچ گیا تو اُسکی شان مین نازل ہوا سارہقہ صعودًا یعنے
اب اُسے چڑھاؤنگا بری چڑھائی صعود نام ہی ایک سیدھے پہاڑ کا جو دوزخ مین ہی حدیث شریف مین
وارد ہی کہ ارتفاع اُسکا پچاس برس کی راہ ہی کافر معاند کو فرشتے موکل اُسپر لیجاکر تکلیف دینگے اور حالت
اُس پہاڑ کی سوزش مین یہ ہی کہ جب ہاتھ اُسپر رکھین گے ہاتھ پگھل جائیگا اور پھر اُسی لمحہ درست ہو جائیگا اسیطرح سے
پیرون کی حالت ہوگی غرض اسی مشقت سے فرشتے زنجیر دنین کسے ہوے پہاڑ پر لیجائینگے پھر وہان سے نیچے
ڈالین گے اور ہمیشہ اسیطرح کی آفت رہیگی اور ولید کو اس عذاب سے اسلیے تخصیص فرمایا کہ وہ اپنی حرکت فکریہ
مین درجہ بدرجہ مطالب سے مبادی پر صعود کرتا تھا اور قرب حق سے بعید ہو کر نیچے آتا تھا اور دریاے جہل
مرکب قدیم مین غوطہ کھاتا تھا اور حق پر نہین ٹھہرتا تھا واضح ہو کہ اس کافر شدید العناد سے بہت اولاد ذکور
ہوئی لیکن سات آدمی مشہور ہین ولید ابن الولید خالد ابن الولید عمارہ ابن الولید ہشام ابن الولید عاص
ابن الولید قیس ابن الولید عبد الشمس ابن الولید سو چار شخص اُنمین سے مشرف باسلام ہوے ولید و خالد
و عمارہ و ہشام اور تین شخص کافر مرے کذا قال استاذ الاستاذ فی تفسیرہ لیکن عمارہ کا اسلام ثابت نہین ہوتا
از انجملہ خالد نے ایسے ایسے جہاد فرمائے کہ منصب امیر الامرائی اُنکو حضور آنحضرتؐ سے عنایت ہوا اور بعد
آنحضرتؐ خلافت خلیفۂ اول مین بھی اسی منصب پر بحال رہے اور آنحضرتؐ نے اُنکو سیف اللہ خطاب دیا تھا
اور فتح شام و عراق انھین کے ہاتھ سے ہوئی اور بیشتر مہم مرتدین انھین نے سرانجام کی ہی اور ولید ابن الولید

محمد ابن عبداللہ بخوبی سُن چکے ہین لاریب وہ لوگ ایمان لائینگے ایسی کوئی بات تجویز کرنا چاہیئے جسمین اُنکے دل پھر جائین
مگر ایک ہی بات تجویز کرو کہ پھر اُسمین اختلاف نہ پڑے رؤسا قریش نے کہا کہ اے عبدالشمس تو ہی فکر کر ولید
نے کہا تم لوگ اول تجویز کرو پھر مین بھی اپنی عقل کے موافق تبلاؤنگا تب کسی نے کہا کہ محمدؐ کو کاہن کہنا
چاہیئے اُسنے کہا واللہ مین نے بہت کاہن دیکھے اِس مرد کا کلام ہرگز کاہنون کے سجع و زمزمہ سے مناسبت
نہین رکھتا کیونکہ کاہن کبھو سچ کہتا ہی اور کبھو جھوٹ اور محمدؐ کے کلام مین کبھو کذب نہین ہوتا اگر یہ تجویز کروگے تو
عرب کے لوگ جھوٹا تبلائینگے تب بولے کہ مجنون ہی کہین ولید نے کہا واللہ جنون کی کوئی بات اُسمین نہین
پاتا ہون مین نے بہت مجنون دیکھے ہین اور ظاہر ہی کہ ہذیان مجنونون کے مشتمل وعظ و نصائح پر نہین ہوتے
اور اکثر کلام اُنکا جا بیجا خبط و بے ربط ہوتا ہی اور محمدؐ کا کلام سراسر حکمت و وعظ ہی پھر اور لوگ بولے کہ ہم شاعر
کہینگے ولید نے کہا شاعر بھی نہین ہی مین نے عبد ابن الابرص اور امیہ ابن الصلت اور دیگر شعراے متقدمین کے
اشعار سنے ہین اور خود بھی شعر شاعری مین خوب ماہر ہون اُسکا کلام اصلا شعر سے مناسبت نہین رکھتا اور
نہ اُسکو سلیقہ شعر گوئی کا ہی تب کہنے لگے کہ ساحر کہنا چاہیے ولید نے کہا ساحر لوگ مین نے بہت دیکھے وہ ہرگز
ساحر نہین ہی اِسواسطے کہ کلمات سحر کے مہمل اور بے معنی ہوتے ہین اور ساحر ہمیشہ اپنے سحر سے کسب مال دنیوی
کرتا ہی اور یہ کلام پُر از معنی ہی اور محمدؐ کو پرواے مال اصلا نہین بعد از بیان ان مقولات کے تامل مین جا رہا
اور ترش رو ہوکر خاموش ہوا اب قریش گھبرا گئے اور کہنے لگے کہ تو ہی تبلا کیا کہین ولید بولا واللہ جو کلام محمدؐ
علیہ السلام بولتے ہین اُسمین ایک عجیب حلاوت و فصاحت و قبول و نور ہی کہ کسی کلام مین نہین پاتا ہون اور وہ
خود بذات خاص ایسا نہین جسکو کوئی نہ پہچانے کیونکہ نسب مین سب سے افضل یعنے عبدالمطلب کا پوتا ہی اور
فصاحت بیانیہ و طلاقت لسانیہ مین اپنا نظیر نہین رکھتا پھر جو بات تم تجویز کر کے کہوگے وہ بات بعد از ملاقات
جھوٹی ٹھہریگی مگر اصل حقیقت یہ ہی کہ یہ سحر بابل ہی کہ محمدؐ کو بسند صحیح کہین سے پہونچا ہی اور سحر بابل سواے انواع سحر
کے ہی دلیل قوی اُسکے سحر ہونے پر یہ ہی کہ اُنکے کلام مین ایک تصرف ظاہر ہی یعنے باپ بیٹون و جورو خصم مین
جُدائی پڑجاتی ہی اِس حیثیت سے فی الجملہ سحر سے مشابہت رکھتا ہی ناگریز اگر کچھ کہا چاہتے ہو تو ساحر ہی کہو اگرچہ
یہ بھی مفید نہ ہوگا غرضکہ اسی پر سب لوگ خوش ہوکر متفق ہوے اور شہر مین منادی کروادی کہ اب محمدؐ کو ساحر کہا کرو
اور کوئی شخص شاعر و مجنون و کاہن نہ کہے پھر موسم حج مین جو کوئی شخص اُنکے پاس آتا اُس سے بھی کہتے اسی ولید کے حال مین
سورۂ مدثر مین ارشاد ہوتا ہی انہ فکر و قدر فقتل کیف قدر ثم قتل کیف قدر ثم نظر ثم عبس و بسر ثم ادبر و استکبر فقال ان ہذا
الا سحر یؤثر ان ہذا الا قول البشر یعنی اُسنے سوچ کیا اور دلمین ٹھہرایا سو مارا جائیو کیسا ٹھہرایا پھر مارا جائیو کیسا ٹھہرایا پھر
نگاہ کی پھر تیوری چڑھائی اور منہ تھتھایا پھر پیٹھ دی اور غرور کیا پھر بولا اور نہین یہ جادو ہی چلا آتا اور نہین یہ کیا ہی
آدمی کا ساعجب اتفاق ہی کہ ولید ابن مغیرہ کے عناد کا سبب یہ واقع ہوا کہ ایکدن ولید مسجد مکہ مین بیٹھا تھا اور
آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم بھی اِس مسجد مین تشریف فرماتے تھے کہ سورۂ حم السجدہ نازل ہوا آنحضرتؐ نے اُسکو آواز بلند

مین ہی ہون تب ایک کافر نے کنارہ چادر پکڑا اور گردن مبارک مین ڈال کر کھینچنے لگا کہ آنحضرتؐ کا دم بند ہونے لگا ابوبکر صدیقؓ یہ حال دیکھتے تھے وہ دوڑے اور کافرون سے آنحضرتؐ کو چھڑایا وہ لوگ صدیقؓ سے لپٹ گئے اور مارنے لگے کہ حضرت صدیقؓ بیہوش ہوگئے اور آپ کے سر کے بال ٹوٹ گئے اور بڑی چوٹ آئی تب بنو تمیم نے چھڑایا جب تھوڑی دیر مین ہوش آیا تو کہنے لگے اتقتلون رجلاً ان یقول ربی اللہ وقد جاءکم بالبینات من ربکم یعنے تم ایسے شخص کو قتل کیا چاہتے ہو جو کہتا ہے کہ میرا رب اللہ ہے اور تمھارے پاس خدا کی نشانیان لایا ہے صحیح بخاری مین ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ وہ کافر عقبہ ابن ابی معیط تھا اور اس تکلیف مین آنحضرتؐ کو غش آگیا تھا اور حضرت صدیقؓ نے حالت بیہوشی مین چھڑایا ہے محققین فرماتے ہین کہ مومن آل فرعون سے حضرت صدیق اکبرؓ افضل تھے کیونکہ اُسنے زبان ہی سے حضرت موسےؑ کی خدمت کی تھی اور حضرت ابوبکرؓ نے زبان اور ہاتھ سے کی اور قول و فعل سے نصرت کی اس سبب سے حضرت امیر المومنین علی مرتضے کرم اللہ وجہہ ان مقدمون مین حضرت امیر المومنین ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کی شجعیت کے قائل تھے اور عبد اللہ ابن مسعودؓ سے روایت ہے کہ ایکدن آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کعبہ کے نزدیک نماز پڑھتے تھے اور ابوجہل ملعون مع ایک جماعت قریش کے بیٹھا تھا اُسنے کہا دیکھو کیا کر رہا ہے کوئی ایسا ہے کہ فلانی جگہ سے اونٹ کا شکنبہ یعنے اوجھ اُٹھا لائے اور جب یہ مرد نماز کے سجدے مین جائے تو اُسکے شانون پر رکھدے عقبہ علیہ اللعنۃ گیا اور اونٹ کا شکنبہ اُٹھا لایا جب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سجدے مین گئے اُسنے دونون شانون کے بیچ بیٹھ پر وہ اوجھ رکھدیا آنحضرتؐ سجدے مین رہ گئے اور سر مبارک سجدے کسلیے نہ اُٹھایا قریش ہنسنے لگے تا آنکہ حضرت فاطمہ زہرا علیہا السلام کو خبر ہوئی وہ تشریف لائین آنحضرت سجدے مین تھے اُنھون نے وہ ناپاکی دفع کرکے کافرون کو ملامت فرمائی جب آنحضرتؐ نماز سے فارغ ہوئے تو بنظر بے حرمتی نماز کے دعاے بد فرمائی کہ اللھم علیک بقریش اسی طرح تین مرتبہ دعا کی پھر نام لیکر کہا اللھم علیک بابی جہل ابن ہشام وعتبۃ ابن ربیعۃ وشیبۃ ابن ربیعۃ وولید ابن عتبۃ وامیۃ ابن خلف وعقبۃ ابن ابی معیط وعمارۃ ابن الولید رواہ الشیخان عن عبد اللہ ابن مسعودؓ پس عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ فرماتے ہین کہ واللہ جس کسی کا نام حضرتؐ نے دعا مین لیا تھا وہ جنگ بدر مین مارا گیا اور امیہ ابن خلف نا خلف آنجنابؐ کے دست نصرت سے زخمی ہوکر مکہ مین آیا اور مرگیا **فائدہ** عمارہ ابن ولید کے نام مین شک ہے مؤلف مشارق الانوار کے نزدیک یہی شخص تھا جسکو راوی بھول گیا مگر اس قول پر وثوق نہین کیونکہ موت عمارہ حبش مین لکھتے ہین شاید کوئی اور کافر تھا جسکا نام حضرتؐ نے لیا مگر راوی بھول گیا ابن اسحقؒ فرماتے ہین کہ جب قریش کو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم پر کسی طرح دست رس نہ ہوا تو باہم یہ عہد و پیمان کیا کہ جو کوئی مسلمان بے قوم و قبیلہ و درماندہ و عاجز ہو اُسکو ایذا دین چنانچہ عمار ابن یاسرؓ اور اُنکے والدین و ہمشیرہ کی تکلیف و تصدیع مین مشغول ہوے بلکہ ایکدن گرم ریت پر لٹائے ہوسے مارتے تھے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے دیکھا اور فرمایا صبرا یا آل یاسر فان موعدکم الجنۃ آخرکار ابوجہل مردود نے یاسر و سمیہ بضم السین المھملۃ وکسر المیم وتشدید التحتانیۃ زوجہ یاسر کو مارتے مارتے

فضیلت صدیق اکبرؓ

کو ولید مردود نے مکہ مین قید کیا تھا کہ آنحضرت کے پاس نہ جائے آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم اُسکی خلاصی کے واسطے نماز صبح مین قنوت فرماتے تھے اور باآواز بلند کہتے تھے اللہم انج الولید بن الولید وعیاش ابن ابی ربیعۃ وسلمۃ ابن ہشام والمستضعفین من المومنین یہانتک کہ یہ لوگ اُن ظالمون کے ہاتھ سے رہا ہوکر فیضیاب صحبت مبارک ہوے اور اس کافر کو اللہ تعالےٰ نے مال بھی سب طرح کا دیا تھا یعنے مال زراعت اور مال مواشی اور مال تجارت کہ ان تین قسم کے مال سے جو کچھ حاصل ہوتا ہی خرچ سے زیادہ ہورہتا ہی بخلاف اور مالون کے اور قابلیت اور لیاقت شعر وسخن وتبحر وکمال ہر فن اللہ نے عنایت کیا تھا کہ اسی سبب سے ریحانہ قریش کہلاتا تھا اور باوصف اِن امور کے ایسا ناشکر گزار تھا کہ کبھو کلمہ شکر زبان پر نہ لایا اور سوائے بُت پرستی اور عبادت لات وعزیٰ کے کسی کام مین مصروف نہ ہوا آخر کار یہ نوبت پہونچی کہ پے درپے نقصان مال وجاہ لاحق ہونے لگا کہ فقیر ہوکر مرا اور آخرت مین کندۂ دوزخ بنا اور ان شبہات واہیہ کو اللہ جل شانہ نے رفع کیا ہی کہ سورۂ ذاریات مین ارشاد ہوتا ہی کذلک ما اتی الذین من قبلہم من رسول الا قالوا ساحر او مجنون اتواصوا بہ بل ہم قوم طاغون یعنے اسی طرح اُنسے پہلون کو جو رسول آیا ہی کہا کہ جادوگر ہی یا دیوانہ آیا یہی کہہ مرے ہین ایک دوسرے کو کوئی نہین پر یہ لوگ شریر ہین اور سورۂ طور مین فرماتے ہین فذکر فما انت بنعمۃ ربک بکاہن ولا مجنون ام یقولون شاعر نتربص بہ ریب المنون قل تربصوا فانی معکم من المتربصین یعنے اب تو سمجھا کہ تو رب کے فضل سے پریون والا نہین نہ دیوانہ کیا کہتے ہین یہ شاعر ہی ہم راہ دیکھتے ہین اسپر گردش زمانہ کی تو کہہ تم راہ دیکھو مین بھی ساتھ تمھارے راہ دیکھتا ہون روایت صحیح ہے کہ عروہ ابن زبیر نے عبداللہ ابن عمرو ابن عاص سے پوچھا کہ مجکو خبر دے اِس سخت تکلیف سے جو آنحضرت کو قریش سے پہونچی تھی اُسنے کہا کہ ایکدن قریش کعبے مین تھے اور مین بھی وہین تھا کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کا ذکر آیا تو کہنے لگے کہ واللہ ہم نے کبھی ایسا صبر نہین کیا جیسا اب کرتے ہین یعنے جو کچھ محمدؐ چاہتا ہی ہمکو اور ہمارے باپ دادون کو کہتا ہی اور ہمارے دین کو بُرا جانتا ہی اتنے مین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور طواف کعبہ مین مشغول ہوے تو اثنائے طواف مین قریش پر بھی گذر ہوا قریش نے ایک بات ایسی سخت کہی کہ آنحضرت کا چہرۂ مبارک مین نے متغیر دیکھا پھر دوسرے اور تیسرے طواف مین بھی اُسی طرح بولے تیسری مرتبہ آنحضرت نے کھڑے ہوکر فرمایا کہ اے اہلِ قریش سنو کان لگا کر مین تمپر ذبح لایا ہون اگر میرا کلام نہین سنتے اور میری متابعت نہین کرتے تو بکری کی طرح ذبح کرونگا اور زخوبی مطلع ہو کہ میری لڑائی مین سب برباد وخراب ہوگے اس کلام کے سنتے ہی آواز سب کی بند ہوئی اور بدن مین لرزہ پڑا آخر تملق اور چاپلوسی سے پیش آئے دوسرے دن پھر جمع ہوے تو مین موجود تھا پھر آنحضرت تشریف لائے اور طواف مین مشغول ہوے یکایک بلوہ کرکے سب کافر آنحضرت پر کتون کی طرح دوڑے اور کہنے لگے تو ہی ہمارے حق مین اور ہمارے ٹھاکرون کے حق مین بدزبانیان کرتا ہی آنحضرت نے فرمایا کہ وہ

گذشتہ عرض کیا اور کہا آپ گواہ رہیے کہ اللہ کی رضا مندی کے واسطے انکو مین نے آزاد کیا آنحضرت صلعم بہت خوش ہوسے اور حضرت بلال رض فارغ البال ہو کے حضرت کی خدمت مین رہنے لگے اور سعادت دارین حاصل کی مخفی نہ رہے کہ مکہ معظمہ مین دو شخص رئیسون مین بڑے مالدار تھے ایک حضرت صدیق اکبر رض دوسرا امیہ ابن خلف کافر سوان دونون کا معاملہ صرف مال مین مختلف ہوا امیہ نے بارہ غلام لیے اور ہر ایک کو تربیت کر کے ایک ایک کام مین لگایا کسی کو کھیتی و زراعت مین کسی کو میوونکی حفاظت مین کسی کو قیمتی اموال کی تجارت مین کسی کو کارخانہ عمارت مین کہ اس تدبیر سے مال بکثرت جمع ہو گیا باانیہمہ فقیر و محتاج کو بھوسے سے بھی ایک حبہ نہ دیتا اور اگر کوئی غلام کسی کو کچھ دیتا تو وہ ناراض ہوتا بلکہ عہدہ سے معزول کر دیتا اور جب کوئی نصیحت کرتا اور آخرت کا تذکرہ لاتا تو کہتا اول آخرت کہان ہے اور اگر بالفرض ہو تو مجکو کیا احتیاج ہے اور حضرت صدیق اکبر رض نے ابتداے اسلام سے کہ مسلمانون کی نہایت ضعیفی کا وقت تھا اپنے مال کو اللہ صاحب کی رضامندی کے واسطے حضرت صلعم کے مصارف مین اور مسلمانون کے چھڑانے مین اور دوسرے نیاس کامون مین صرف کر کے ذخیرہ آخرت کا جمع کیا تھا چنانچہ حضرت بلال رض رضی اللہ عنہ کے معاملہ مین ظاہر ہوا کنیت حضرت بلال رض ابن رباح کی ابو عبد اللہ اور بعضون کے نزدیک ابو عبد الرحمن اور بعضون کے نزدیک ابو عبد الکریم اور بعض کے نزدیک ابو عامر ہے والدہ انکی حمامہ بفتح الحاء المھملہ وتخفیف المیم ہے انھین کے ہاتھ سے امیہ بن خلف حجمی غزوہ بدر مین مارا گیا اور حضرت بلال رض سخت گندم گون طویل القامۃ کثیر الشعر تھے سال بستم ہجری دمشق مین وفات پائی عمر شریف بروایتے ساٹھ برس کی کسرے زائد و بروایتے ستر برس کی ہوئی فضائل انکے اکثر ہین اور بس ہے انکی فضیلت مین فرمانا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کہ سابقین چار ہین مین سابق عرب ہون اور بلال رض سابق حبشہ اور صہیب رض سابق روم اور سلمان رض سابق فرس اور بھی فرمایا کہ بلال رض کو مین نے اپنے آگے بہشت مین دیکھا ہے القصہ اسیطرح کے سات نفر غلام و کنیز اور بھی مبتلاے بلا تھے کہ حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے کافرون سے خرید کر کے آزاد کیا از انجملہ عامر ابن فہیرہ تھے کہ حضرت صدیق رض نے بعوض ایک رطل سونے کے بنی جدعان سے مول لیکر آزاد کیا اور بروز ہجرت حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے ہمراہ رکاب تھے و بروز بیر معونہ شہید ہوے بڑے اولیاؤن مین تھے از انجملہ زہیرہ تھین کہ بڑی ایذا ناداری سے کافرون کی تکلیف دہی مین بسر کرتی تھین جب انکو حضرت صدیق اکبر رض نے مول لیکر آزاد کیا تو آنکھین جاتی رہین مالکون نے طعنہ دیکر کہا کر شمہ لات و عزی دیکھ لیا فرمایا یہ سب جھوٹ ہے ہرگز لات و عزی کو طاقت نفع و ضرر کی نہین ہے سوائے خدا کے سو اللہ نے اسیوقت صحت عطا کی از انجملہ انھین مین سے مہدیہ اور انکی بیٹی ہے کہ یہ دونون ایک عورت بنی عبد الدار کی لونڈیان تھین اور وہ عورت انکو نہایت ایذا دیتی تھی حضرت ابو بکر رض نظر پاکر اسکے پاس گئے اور نصیحت فرمائی اور کہا جو کچھ قیمت ہو مجھ سے لے اسنے بہت قیمت مانگی آنجناب نے بلا تکرار عنایت فرمائی اور ان دونون سے فرمایا کہ خوشخبری ہے تمکو مین نے مول لیکر آزاد کر دیا اٹھو چلو وہ دونون آٹا پیستی تھین

مار ڈالا کہ ابتدائے اسلام مین درجہ شہادت انھین کو نصیب ہوا سمیہ دختر حباط معتقہ ابو حذیفہ تھین اور مہاجرین اولین کے ساتھ حبش کو تشریف لے گئی تھین جب وہان سے مراجعت کی تو اس مردود نے ہلاک کیا وبروایتے قبل پر نیزہ مارا لعنۃ اللہ علیہ وعلی من تبعہ اور سوائے انکے بلال رض کو ایسی ایسی تکلیفین دیتے تھے کہ بیان مین نہین اسکتین یعنے حضرت بلال رض عاشق خدائے ذوالجلال امیہ ابن خلف سالک راہ ضلال کے غلام تھے اور پوشیدہ زیور ایمان سے آراستہ ولباس ایقان سے پیراستہ ہو چکے تھے اور عبادت حق حسب فرمودۂ رسول برحق کیا کرتے تھے جستہ جستہ یہ خبر ابن خلف ناخلف کو پہونچی اُسنے اپنی خدمت سے الگ کیا اور کلید خزانہ وتنخانہ دوسرے غلام کو دی اور بلال رض سے پوچھنے لگا تم کسکی پرستش کرتے ہو فرمایا خدائے محمد مصطفے کی اُسنے کہا اس عبادت کو چھوڑ نہین تو مارا جائیگا فرمایا یہ تو ہرگز نہ ہوگا تب وہ کافر آگ بگولا ہوگیا اور وضع تعذیب و تادیب باتفاق رائے شیطان ادیب اپنے کے یون نکالی کہ غلامون سے حکم دیا کہ صبح کو دن چڑھتے ببول کے کانٹے بلال رض کے بدن مین چبھویا کرو اور جب آفتاب خوب گرم ہو تو انکو دھوپ مین چت لٹا کر از سر تا پا گرم پتھر رکھا کرو تا ہل نہ سکین اور گرد آگ جلا دیا کرو کہ خوب جلین اور جب شام ہو ہاتھ پیر باندھ اندھیری کوٹھری مین قید رکھو اور باری باری تازیانے مارا کرو اور صبح تک یہی کام کیا کرو اسیطرح ایک مدت گذری مگر حضرت بلال رض پکار پکار احد احد کیا کیے یعنے معبود میرا ایک ہی چنانچہ ایک مرتبہ وقت شب حضرت صدیق اکبر رض اُس مکان کی طرف گذرے تو اُس ملعون کے گھر سے آواز نالہ وزاری کان مین آئی پوچھا اس گھر مین کیا ہوتا ہی لوگون نے بیان کیا جو حال تھا صدیق اکبر رض کو نہایت رنج ہوا اور صبح کے وقت اُسکے گھر مین تشریف لے گئے او نصیحت فرمائی کہ خدا سے ڈر اور ظلم ناحق نہ کر کیونکہ اُسنے سچا دین قبول کیا ہی اسکو غنیمت جان اور پیش آ یا کر احسان کہ آخرت مین کام آویگا اور سختی قیامت سے بچاویگا اُسنے جواب دیا کہ آخرت کہان ہی اور کیونکر معلوم ہوا کہ یہ دین سچا ہی اور اگر بالفرض آخرت بھی ہو تو مجکو دنیا مین کس چیز کی کمی ہی جو آخرت کی نعمتون پر کہ محض وہمی و خیالی ہین فریفتہ ہون مگر باانیہمہ حضرت صدیق اکبر رض نے بہت نرمی سے پھر سمجھایا کہ میرا کہا مان اور اس بیچارے پر ظلم نہ کر تب اُس مبہت نے جلکر کہا کہ اگر آپکا دل کڑھتا ہی تو اسکو خرید کر لیجیے حضرت صدیق اکبر رض نے فرمایا اچھا اسکے عوض مین جو تو طلب کرے مین دینے کو تیار ہون اُسنے کہا کہ تم اسکو خرید نہ کر سکوگے اور اگر منظور ہی تو اپنا غلام نسطاس رومی کہ وہ لیق وکارگزار بھی ہی اور دس ہزار کی جمع بھی رکھتا ہی مجکو دو اور اس غلام کو لو حضرت صدیق رض راضی ہوے اور اللہ کی رضامندی کے واسطے نسطاس کو دیا اور بلال رض کو لیا بلکہ چالیس اوقیہ اور اسپر زیادہ کئے اور جب حضرت بلال رض کو لیکر چلے تو وہ کافر ہنستا اور کہتا تھا کہ یہ شخص باوصف فطانت وزیر کی اس مقام پر دھوکا کھا گیا مین تو بلال رض کو ایک اوقیہ کے بدلے بھی نہ لیتا کہ درم کا چھٹوان حصہ ہی بلکہ مفت بھی پسند نہ کرتا یہ کلام سنکر حضرت صدیق رض نے فرمایا اے بیوقوف اس غلام کا رتبہ ایسا ہی کہ اگر تمام یمن کی بادشاہت کے عوض مین تو بیچتا تو مین خرید کرتا پھر بلال رضی اللہ عنہ کو آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور مین حاضر کیا اور تمام احوال

احوال ابو حذیفہ رض

ابو حذیفہ کا نام ہشام ہی ذو قبلتین و ذو ہجرتین ہین اور قبل دار ارقم اسلام لائے اور بدر مین حاضر ہوے اور بروز یمامہ شہید ہوے عمر چونتیش یا ترپن برس کی ہوئی جب یہ لوگ حبشہ مین پہونچے تو اواخر رمضان سال مذکور مین یہ خبر مشہور ہوئی کہ مشرکون سے صلح ہوگئی تو مہاجرین نے بمقتضاے حب الوطن مراجعت فرمائی اور شوال مین قریب ام القرے آگئے وہان ایک قافلہ ملا اُسنے خبر کو غلط کہا ناچار مہاجرین بامان داخل ہوے چنانچہ عثمان ابن مظعون جوار ولید ابن مغیرہ مین اور ابو سلمہ ابن برہ بنت عبد المطلب جوار ابی طالب مین وہکذا مگر عبد اللہ ابن مسعود بلا طلب جوار خدمت سید ابرار مین حاضر ہوے پھر دوسری مرتبہ بعدم تحمل ایذار قریش جانب حبشہ گئے اور اکی مرتبہ اور صحاب بھی ہمراہ ہوے چنانچہ جعفر ابن ابی طالب بھی اُنھین مین تھے وبروایات صحیحہ ثابت ہی کہ اکی بار مہاجرین اسّی نفر سے زیادہ مرد تھے اور گیارہ عورات قرشیہ اور سات اور سواے لڑکون کے اور جو حبشہ مین پیدا ہوے وہ علاوہ **فائدہ** یہ اول ہجرت ہی بعد اُسکے ہجرت کبرے جانب مدینۂ مطہرہ ہوئی اور یہ حکم باقی ہی جب اُسکے معنی پاکے جائین یعنے فرار بالدین وعجز از مقاومت مشرکین وملحدین اہل علم فرماتے ہین کہ سیر زمین کی دو قسم ہی ایک ہرب دوسری طلب پس ہرب چھ طرح پر ہی ایک نکلنا دار حرب سے کہ تا قیامت باقی ہی دوسرے خروج ارض بدعت سے اگر اُسکے ازالہ کی قدرت نہو تیسرے خروج اُس زمین سے جہان حرام زیادہ ہو اسواسطے کہ طلب حلال مسلمان پر فرض ہی چوتھے فرار ایذاے بدنی سے کہ اللہ نے اُسکی رخصت دی ہی جسطرح حضرت موسیٰ کے حال سے خبر دی فخرج منہا خائفا یترقب پانچوین خروج بلاد سے جسکی ہوا نا موافق ہو چنانچہ قصۂ عرنیین سے ظاہر ہی مگر وبا وطاعون اس حکم سے مستثنی ہی لقیام الدلیل علیہ چھٹوین خروج بخوف تلف مال واسباب اور طلب دو قسم ہی طلب دین و طلب دنیا پس طلب دین نو قسم ہی ایک طلب عبرت کما قال اللہ تعالے اولم یسیروا فی الارض فینظروا دوسرے سفر حج تیسرے سفر جہاد چوتھے سفر بطلب معاش پانچوین سفر تجارت چھٹوین سفر بنابر طلب علم ساتوین سفر بنابر زیارت بقاع متبرکہ آٹھوین سفر بنابر پلہ بندی کے نوان سفر بنابر زیارت اخوان الغرض حضرات مہاجرین حبشہ مین بامن وامان گذران کرنے لگے یہ خبر قریش مکہ کو پہونچی اُنھون نے بروایت ابن اسحاق براہ حسد عمارہ ابن ولید و عمرو ابن عاص سہمی کو باہدایا وتحف روانہ کیا تاکہ مسلمانونکو وہانسے نکلوادین اور نزدیک مؤلف بہجۃ المحافل کے بجاے عمارہ عبد اللہ ابن ربیعہ ہی اور بعض کے نزدیک تینون شخص گئے تھے اور صحیح یہ ہی کہ ایکبار عبد اللہ ہمراہ عمرو گیا دوسری بار عمارہ گیا اور وہین مرگیا یعنے ایک عورت سے متہم ہوا کہ نجاشی نے سحر کرواکے مروا ڈالا وعلی التقدیرین جب یہ لوگ وہان داخل ہوے تو اول نجاشی کو سجدہ کیا اور تحائف قریش پیش کیے اور وزیرون کو رشوت دیکر اپنا معین گردانا پھر بہ منتہی سماجت التماس کرنے لگے کہ ہمارے بنی اعمام اپنا وطن قدیم چھوڑ کر یہان آگئے ہین اور عقیدہ اُنکا یہ ہی کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو غلام کہتے ہین کہ یہ عقیدہ بادشاہ کے بھی خلاف ہی سو اُنکو ہمارے ساتھ کر دیجیے نجاشی پادشاہ اگرچہ اُسوقت تک نصرانی تھا مگر اِس تقریر سے از بس ناراض ہوا اور نہایت غصہ و غضب مین آیا اور بولا کہ میری شان کے یہ امر نہایت خلاف ہی کہ جو لوگ میرے پاس پناہ پکڑین اُنکو مین دشمنونکے سپرد کرون پھر مسلمانونکو طلب کیا وہ سب حاضر ہوے اور سلام علیک بجا لاکر مجلس بادشاہ مین رونق افروز ہوے اہل دربار نے لفظ سلام سُنکر کہا کہ تم لوگون نے

تقسیم سیر زمین

ہجرت جعفر و حکایت نجاشی بادشاہ

کہنے لگین ہمنے ایک مدت تک اسکا نمک کھایا ہی ادھورا کام نہ چھوڑینگے حضرت صدیق رضنے آفرین کی اور اجازت دی ازانجملہ ایک عورت بنی موبل کی لونڈی تھی یہ بھی ایک فرقہ ہی بنی عدی کا سو حضرت عمرؓ اسوقت تک اسلام نہ لائے تھے اِس لونڈی کو اسلام لانے کے سبب سے سخت اذیت دیتے تھے یہانتک کہ حضرت صدیق اکبرؓ کو خبر ہوئی اُسکو بھی خرید کرکے آزاد کردیا ازانجملہ ابو عبیدہ کو بھی خرید کرکے آزاد کیا ہی اور سوائے اُنکے جو مذکور ہوے اور بہت بردون کو آزاد کیا القصہ جب اکثر مال حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ کا صرف ہوا تو ابو قحافہ اُنکے باپ نے کہا ای ابوبکرؓ ان لوگون کے آزاد کرنے سے کیا فائدہ ہی اگر چالاک و چست غلام لیکر آزاد کرتے تو وقت پر معین و مددگار ہوتے حضرت صدیق اکبرؓ نے فرمایا انما ارید ما ارید پھر یہ آیت قرآن مین نازل ہوئی فاما من اعطی واتقی وصدق بالحسنی فسنیسرہ للیسرے یعنی سو جسنے دیا اور ڈر رکھا اور سچ جانا بھلی بات کو تو اُسکو ہم سہج سہج پہونچادینگے آسانی مین اور یہ بھی نازل ہوئی ومالاحد عندہ من نعمۃ تجزی الا ابتغاء وجہ ربہ الاعلی ولسوف یرضی یعنی اور کسی کا نہین اُسپر احسان جسکا بدلا دے مگر رضامندی چاہنے پروردگار کی جو سب سے اوپر اور آگے وہ راضی ہوگا اِس مقام سے کہا ہی دلیل افضلیت حضرت صدیق اکبرؓ کی ہاتھ آئی ہی کہ اس سورہ مین اللہ صاحب نے ابوبکر صدیق رضکو اتقی فرمایا اور سورہ حجرات مین ارشاد ہوا ہی ان اکرمکم عند اللہ اتقاکم ان دونون آیتون کے ملانے سے حاصل ہوا کہ خداوند تعالیٰ کے نزدیک اِس اُمت مین افضل و اکرم ابوبکر صدیقؓ ہین القصہ جب حضرت صدیق اکبرؓ کا اکثر مال یعنے نیک کامون مین صرف ہوگیا تو ابھی چالیس ہزار درہم سرمایہ رہا اسکو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم پر اور دیگر مسلمانون پر بارشاد رسول صرف کر بیٹھے کہ ہمکی چھ ہزار درہم باقی رہے اُسکو سفر ہجرت و تعمیر مسجد نبوی وغیرہ مین صرف کیا اِسی باعث سے آنجناب فرماتے تھے کہ جیسا ابوبکرؓ کے مال نے مجکو فائدہ بخشا ایسا کسی کے مال نے فائدہ نہین دیا کیونکہ مال خدیجۃ الکبریٰ و ابوطالب و عبدالمطلب جد حضرت کا حضرت کی خاص ضروریات و صلۂ رحم و مہمانون کی ضیافت و محتاجون کی اعانت مین صرف ہوا تھا اور مال ابی بکرؓ شوکت اسلام و اعانت و خلاصی اہل اسلام مین خرچ ہوا ان دونون مصرفون مین فرق مین ہی جب سب مال صرف ہوگیا تو ایک روز حضرت صدیق اکبرؓ کمل کا کرتہ پہنے حضور مین آئے حضرت جبرئیل علیہ السلام نے پوچھا کہ ابوبکرؓ تو بڑا مالدار تھا اِسکا کیسا حال ہوگیا فرمایا کہ اُسنے سب مال اپنا مجھپر صرف کردیا جبرئیل ع نے کہا اللہ جل شانہ نے ابوبکر کو سلام کہا ہی اور پوچھا ہی کہ اس مسکینی و محتاجی مین بھی مجھ سے راضی ہی حضرت صدیق اکبرؓ یہ کلام سن کر وجد مین آئے کہ بیخود ہوگئے اور بار بار فرماتے تھے انا عن ربی راض انا عن ربی راض اسی کا اشارہ ہی ولسوف یرضی

القصہ جب کافرون نے اصحاب باصفا پر حد سے زیادہ ظلم کیا تو حضرت نے فرمایا کہ تم لوگ حبشہ کو چلے جاؤ وہان کا سلطان مرد عادل ہی وہ خاطرداری و پاسداری سے پیش آویگا سو ماہ رجب سال پنجم نبوت مین گیارہ یا بارہ مرد اور چار عورتین پوشیدہ روانہ ہوے حضرت عثمانؓ و رقیہ بنت رسول اللہ و زبیر ابن العوام و عبداللہ ابن مسعود و عبدالرحمن ابن عوف و مصعب ابن عمیر و ابوسلمہ ابن عبدالاسد و ام سلمہ زوجہ اُنکی و عثمان ابن مظعون و عامر ابن ربیعہ و لیلی زوجہ اُنکی و حاطب ابن عمر و سہیل ابن بیضا و ابو حذیفہ ابن ربیعہ قرشی و سہلہ بنت سہیل ابن عمر زوجہ اُنکی مشہور یہ ہے کہ

ہجرت اول بجانب حبشہ

توشیح شرح بخاری مین ہے بفتح دال مہملہ وکسر غین معجمہ ونون مفتوحہ اور نام اسکا حارث ابن زید اور عند البعض مالک ہے اور دغنہ نام اسکی مان کا ہے اور قارہ بفتح قاف وتخفیف رائے مہملہ ایک قبیلہ ہے قبائل مضر سے اور برک الغماد بفتح بار موحدہ وسکون رار مہملہ وکسر غین معجمہ ومیم خفیفہ ایک موضع ہے پانچ میل ام القریٰ سے جانب یمن اور بعض نے بکسر موحدہ وبضم غین معجمہ بھی پڑھا ہے الغرض ابن دغنہ نے حضرت صدیق اکبرؓ کو اپنی پناہ مین لیا اور اُنکے مکان پر پہونچا کے حال پناہ دہی کا شرفائے قریش سے بیان کیا اُنھون نے کہا کہ بایں شرط ہمین منظور ہے کہ یہ قرآن کو گھر سے باہر باواز بلند نہ پڑھا کرین کیونکہ اُسکو سن کے ہمارے لڑکے بالے فریفتہ ہوتے ہین حضرت صدیقؓ نے چند روز ایسا ہی کیا پھر بیرون صحن خانہ مین مسجد بنائی اور نماز تہجد مین اور نماز ونمین قرآن مجید باواز بلند پڑھنا شروع کیا اور عادت حضرت صدیقؓ کی تھی کہ جب قرآن شریف پڑھتے تو بے اختیار روتے تھے ہمسایہ کی عورتین اور لڑکے مجتمع ہو کے سننے لگے کافرون نے ابن الدغنہ سے کہلا بھیجا اُسنے حضرت صدیقؓ سے کہا کہ آپ برخلاف عہد کرتے ہین میری پناہ قائم نہ رہیگی آنجنابؓ نے فرمایا کہ مجھے سوائے خدا کے اور کسی کی پناہ مین رہنا بھی منظور نہین ہے وہ اپنی پناہ توڑکر چلا گیا اور حضرت صدیق اکبرؓ باامان خدا محفوظ رہے عینی شرح صحیح بخاری مین ہے کہ اول مسجد اسلام مین یہ ہے کہ جسکو صدیق اکبرؓ نے تعمیر کیا جب سال ششم نبوت کا آیا تو حضرت امیر حمزہ ابن عبد المطلب ایمان لائے لقب اُنکا سید الشہدا اور اسد اللہ بھی آیا ہے یہ حضرت بڑے شجاع وبہادر وغیور قوی جوان تھے والدہ انکی والدۂ رسول اللہؐ کی حقیقی بہن تھین نام اُنکا ہالہ بنت وہب تھا اور معاملہ اُنکا یہ ہوا کہ ایکدن ابو جہل ملعون نے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور مین کچھ بے ادبانہ کلام کیا حضرتؐ نے ازروے حلم نہایت تحمل فرمایا مگر عبد اللہ جدعان کی لونڈی نے حضرت امیر حمزہ رضی اللہ عنہ سے کہدیا یہ حضرتؓ اُسوقت شکار سے آئے تھے اور طواف کعبہ کرتے تھے سُنتے ہی غصہ مین بھرے ابو جہل کے پاس گئے اور اس زور سے کمان اُسکے سر پر ماری کہ سر اُس ملعون کا پھٹ گیا اور کہا ای نامعقول تو محمدؐ کو گالی دیتا ہے حالانکہ مین اُسکے دین مین ہون اور اُسیوقت حضور اقدس مین حاضر ہو کر مسلمان ہوئے کہ آنحضرتؐ نہایت خوش ہوے اور اب انتالیس۳۹ اہل اسلام حضرتؐ کے ہمراہ ہوے اور اُسوقت آنجنابؐ ارقم کے گھر مین مع اصحاب باصفا تشریف فرما تھے اور سب پوشیدہ رہتے تھے اور قریش مین دو شخص بڑے سردار تھے ایک ابو جہل ابن ہشام دوسرے عمر ابن خطاب سو حضرتؐ نے دعا فرمائی یا اللہ دین اسلام کو عزت دے اسلام عمر ابن الخطاب یا ابو جہل ابن ہشام سے سو حضرت عمرؓ کے حق مین دعا قبول ہوئی کہ دوسرے دن اسلام لائے اور صورت اُسکی یون ظاہر ہوئی کہ جب آیۃ انکم وما تعبدون من دون اللہ حصب جہنم انتم لہا واردون نازل ہوئی تو ابو جہل نے ایک مجمع مین جسمین حضرت عمرؓ بھی تھے متصل خانہ کعبہ کے کھڑے ہو کے کہا کہ جو کوئی محمدؐ کا سر کاٹ لاوے مین اُسکو سو۱۰۰ اونٹ اور چالیس۴۰ ہزار درہم دون حضرت عمرؓ نے کہا مین یہ کام کر سکتا ہون ابو جہل نے لات وعزی کی قسم کھائی اور کعبہ مین جا کے ہبل کو گواہ کیا عمر بایں قصد مسلح روانہ ہوے راہ مین ایک شخص نعیم بن عبد اللہ ابن النحام سے ملاقات ہوئی وہ مسلمان تھے اُنھون نے پوچھا کہان جاتے ہو عمرؓ نے کہا محمدؐ کے قتل کو نعیم نے کہا بنی ہاشم سے کس طرح بچو گے عمرؓ نے کہا شاید تو نے تبدیل دین کیا ہے اگر ایسا ہو تو پہلے تجھی پر ہاتھ صاف کرون نعیم نے کہا مین آبائی دین پر ہون اور نیت یہ تھی کہ حضرت ابراہیم واسمعیلؑ کے دین پر ہون اور ظاہر مین یہ معلوم ہوا کہ آبائی مشرکین کے دین پر ہین پھر دونون باہم ملکر چلے

اسلام امیر حمزہ

اسلام عمر ابن خطاب

خلاف آداب کیا اور جب ستور اس دربار عالیشان کے کس طرح سجدہ نہ کیا جعفر ابن ابی طالب نے فرمایا کہ ہملوگ سواے
اپنے پروردگار حقیقی کے کسی کو سجدہ نہین کرتے اور نہ ہم کسی کو اس لائق جانتے ہین ہمارے پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی یہی
نصیحت ہے کہ سواے خدا کے کہ وہ معبود برحق ہے اور کسی کو سجدہ کرنا گناہ عظیم ہے بعد ازان اپنے دین مقبول اسلام کے اکثر احکام بیان
کئے اور کفار قریش کی شرارتین اور خباثتین ظاہر فرمائین کہ ان لوگون نے اس طرح کی تکلیفین مسلمانونکو دی ہین کہ بیان کا لکھنا
دشوار ہے اور ہمکو فی الحال ان کافرون سے طاقت مقابلہ نہین ہے بلکہ اسی وجہ سے تمھارے شہر مین بھاگ آئے ہین اور تمکو
عادل و منصف سمجھتے ہین نجاشی نے یہ کلام سنکر بہت خوف کھایا اور کہا اے جعفر ابن ابی طالب جو کچھ کلام الٰہی تمھارے
پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوتا ہے اسمین سے میرے سامنے کچھ پڑھو تاکہ مین اسکی حقیقت سے آگاہ ہون چنانچہ
جعفر ابن ابی طالب رضی اللہ عنہ نے سورۂ مریم کا شروع پڑھا بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کہیعص ذکر رحمۃ ربک عبدہ زکریا
اذ نادی ربہ نداء خفیا قال رب انی وہن العظم منی واشتعل الراس شیبا ولم اکن بدعائک رب شقیا وانی خفت الموالی من ورای
وکانت امرأتی عاقرا فہب لی من لدنک ولیا یرثنی ویرث من آل یعقوب واجعلہ رب رضیا یعنے یہ مذکور ہے تیرے رب کی
مہر کا اپنے بندے زکریا پر جب پکارا اپنے رب کو چھپی پکار بولا اے میرے رب بوڑھی ہوگئین ہڈیان اور ڈیک نکلی
سر سے بڑھاپے کی اور تجھ سے مانگ کر اے رب مین محروم نہین رہا اور مین ڈرتا ہون بھائی بندون سے اپنے پیچھے اور عورت
میری بانجھ ہے سو بخش مجکو اپنے پاس سے ایک کام اٹھانیوالا جو میری جگہ بیٹھے اور یعقوب کی اولاد سے اور کر اسکو اے رب
من مانتا نجاشی فصاحت کلام سے رونے لگا کہ آنسو اسکی داڑھی پر بہے اہل دربار متحیر ہوے نجاشی نے کہا واللہ یہ
کلام اور توریت کا کلام ایک ہی مقام کا ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی زبان سے ہمکو اسیطرح پہونچا ہے مجکو کسی طرح
شبہہ و شک نہین سو مین گواہی دیتا ہون کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم رسول برحق ہین عیسیٰ روح اللہ نے انھین کی خبر دی تھی
بعد اسکے نقد و جنس ہدایاے قریش واپس کیا اور عمرو عاص و عمارہ سے صاف جواب دیا کہ واللہ مین مسلمانونکو تمھارے
سپرد نہ کرونگا اور جو امور پادشاہت مجھسے متعلق نہ ہوتے تو مین حاضر ہوکے کفش برداری سے سرفرازی حاصل کرتا اور
بالفعل پوشیدہ ایمان لایا اور مسلمانون سے کہا بخوشی یہان رہو کوئی مزاحم نہ ہوگا کافرون نے کہا کہ یہ لوگ حضرت عیسیٰ علیہ السلام
کو برا کہتے ہین نجاشی نے اہل اسلام سے پوچھا جعفر بن ابی طالب نے کہا کہ ہم حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے حق مین یہ کہتے ہین
کہ وہ خدا کے بندے تھے اور بہ کلمہ کن مریم کے پیٹ سے پیدا ہوے بغیر باپ کے اور پیغمبر والا قدر ہین نجاشی نے کہا انجیل مین
صفت عیسیٰ اسیطرح مندرج ہے تم صادق ہو الغرض ایلچی قریش کے دربار سے مردود ہوے اور خائب و خاسر و سیاہ پھر آئے
اور اہل اسلام وہین رہے جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ کو رونق بخشی تب تینتیس مرد اور آٹھ عورتین داخل ام القرا
یعنے مکہ ہوے از انجملہ دو شخص فوت ہوے اور سات نفر قید رہے اور چوبیس غزوۂ بدر مین حاضر ہوے اور بقایاے مہاجرین بروز
فتح خیبر ہمراہ جعفر ابن ابی طالب تشریف لائے اور حضور اقدس مین قدمبوس ہوے روایت ہے کہ جب دوسری مرتبہ اصحاب نے
ہجرت کی تو حضرت صدیق اکبر بھی تشریف لے گئے تھے مگر مالک ابن الدغنہ سردار قبیلہ قارہ نے برک الغماد سے واپس
لایا اور اپنی پناہ مین رکھا فائدہ دغنہ اہل لغت کے نزدیک بضم دال مہملہ و غین معجمہ و تشدید نون ہے و ہو المشہور اور

بعزم خیر آئے ہین تو مبارک دل ماشاد وچشم ما روشن اور جو بقصد شر آئے ہین تو انشاء اللہ انھین کی تلوار سے قتل کرونگا
چنانچہ دروازہ کھول دیا تو حضرت سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم باہر نکل آئے اور بغلگیر ہوکے عمرؓ کو خوب دبایا کہ بند بند اُنکا
ہل گیا اور فرمایا اے عمر خطاب واللہ اگر بنیت خیر آیا ہو تو خیر ہو والا جیتا نہ پھریگا عمر رضی اللہ عنہ نے التماس کیا کہ مین اسلام
لانے آیا ہون اور بدن کانپا اور تلوار ہاتھ سے گر پڑی اور پکار اُٹھے اشہد ان لا الٰہ الا اللہ وانک رسول اللہ آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم نے اللہ اکبر باواز بلند فرمایا اور سب مسلمانون نے تکبیر کہی اور بہت خوش ہوے حضرت عمرؓ نے پوچھا کہ سب
کتنے مسلمان ہوے ہین آپ نے فرمایا کہ تم سے چالیس کا عدد پورا ہوا ہے حضرت عمرؓ نے کہا یا رسول اللہ کفار عبادت
لات وعزی کی علانیہ کرتے ہین ہملوگ خدائے وحدہٗ لاشریک کی عبادت کیون پوشیدہ کرین اُسوقت آنحضرت صلی اللہ علیہ
وسلم کو لیکے نکلے داہنی طرف امیر المومنین ابی بکر الصدیق رفیق باتوفیق اور بائین طرف سید الشہدا امیر حمزہؓ عم شفیق اور
پیش پیش اسد اللہ الغالب امیر المومنین علی ابن ابی طالب سید العرب والعجم اور آگے اُنکے امیر المومنین عمر ابن خطاب فاروق اعظم
رضی اللہ عنہم مسلح وتیار اور پیچھے دیگر اصحاب سید ابرار رضوان اللہ علیہم اجمعین اور جانب بیت اللہ شریف متوجہ ہوے
اُسوقت مشرکین قریش بانتظار عمر ابن خطاب حجر مین بیٹھے تھے دفعۃً حضرت عمرؓ خوش ومحظوظ نظر آئے تو مشرکون نے پوچھا
تمہارے پیچھے کیا ہے فرمایا لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ اگر کسی نے اپنے مقام سے جنبش وحرکت کی بیشک تہ تیغ ہوگا چنانچہ کفار ناہنجار
کعبے سے نکل کے چلے گئے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کعبے مین داخل ہوکے دو رکعت نماز ادا فرمائی اُسی دن وحی آئی
یا ایہا النبی حسبک اللہ ومن اتبعک من المومنین الغرض حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے اسلام لانے سے غلبہ اسلام شروع ہوا
صحیح بخاری مین عبد اللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ سے روایت ہے ما زلنا اعزۃ منذ اسلم عمر یعنی ہم ہمیشہ باعزت ہے جب سے
اسلام لائے عمرؓ اب کہ اسلام کا غلبہ ہوا اور کفار قریش نے جانا کہ ہجرت گاہ اصحاب حبشہ ہوا تو یہ مشورہ ہوا کہ سب لوگ
اتفاق کرکے حضرتؐ پر چوٹ کرین مگر ابوطالب کے خوف سے قابو نہ پاتے تھے آخر کار ابوطالب سے کہنے لگے کہ اب ہم تم سے
لڑینگے ورنہ محمدؐ کو حوالہ کرو ابوطالب نے قبول نہ کیا مگر آنجنابؐ کو لیکر مع بنی ہاشم وبنی مطلب واصحاب ایک گھاٹی مین
یا اپنے احاطہ مین پوشیدہ ہوے اور بحفاظت رہنے لگے کفار نے برادری قطع کی اور یہ کوشش کی کہ بنی ہاشم اور بنی مطلب
سے کوئی سلوک نہ کرین بلکہ بنیون اور سوداگرون کو منع کردیا کہ ان لوگون کے پاس کوئی چیز نہ بھیجین اور ایک کاغذ عہد نامہ
قطع علاقہ کا لکھکر خانہ کعبہ مین آویزان کیا کاتب اُسکا منصور ابن عکرمہ تھا اُسکے ہاتھ شل ہوگئے یہ سال ہفتم نبوت
مین ہوا واقعہ بعاث بھی اسی سال مین واقع ہوا ہے بعاث ایک قلعہ ہے جسکے مالک دس تھے اُنسے اور خزرج سے
لڑائی ہوئی یہ لڑائی آخری تھی پھر آٹھوین برس نبوت مین مابین فارس وروم عراق پر لڑائی ہوئی فارسی مجوسی تھے
اور رومی نصارے اہل اسلام فتح نصارے چاہتے تھے اور قریش مجوسیون کی سو خبر آئی کہ فارس روم پر غالب ہوے کافر
خوش ہوے مسلمان رنجیدہ اور کافر کہنے لگے کہ آج ہمارے بھائی تمہارے بھائیون پر غالب ہوگئے ہین کل ہم تم پر غالب ہونگے
خدائے تعالے نے یہ آیت نازل فرمائی الم غلبت الروم فی ادنی الارض وہم من بعد غلبہم سیغلبون فی بضع سنین للہ الامر من قبل
ومن بعد ویومئذ یفرح المومنون بنصر اللہ ینصر من یشاء وہو العزیز الرحیم یعنے دب گئے ہین روم اپنے ملک مین ادھر وہ بعد

موضع البطح مین ایک شخص بکری ذبح کرنے پر مستعد تھا جب اُسنے بکری کے پیر باندھے تو بکری نے کہا یا آل ذریح امر نجیح رجل فصیح بلسان فصیح یدعوکم الی شہادۃ ان لا الٰہ الا اللہ وان محمدا رسول اللہ یعنے اے ذبح کرنیوالے ایک کام کی بات ہے ایک مرد فصیح بزبان فصیح تمکو بلاتا ہے طرف گواہی لا الٰہ الا اللہ الخ کے و صحیح بخاری مین ہے کہ حضرت عمرؓ کہتے ہین کہ ایکدن مین ایک بتخانہ مین تھا اور مشرکین نے بُت کیلئے قربانی کی بُت کے پیٹ مین سے آواز آئی یا جلیح امر نجیح رجل فصیح یقول لا الٰہ الا اللہ یعنے اے شخص کام کی بات ہے ایک مرد فصیح کہتا ہے لا الٰہ الا اللہ سو لوگ یہ آواز سن کر بھاگے مین ٹھیر رہا دوسرے دن پھر مین نے وہی آواز سنی انھین دنو نمین معلوم ہوا کہ محمد صلے اللہ علیہ وسلم طرف لا الٰہ الا اللہ کے دعوت فرماتے ہین یہ معجزہ پیش از یوم اسلام معلوم ہوتا ہے بالجملہ اس بکری کو ذابح نے چھوڑ دیا اور عمرؓ نے کہا واعجباہ سخت مشکل ہوئی محمدؐ کو جلد مارنا چاہیے پھر آگے بڑھے کہ سعد ابن ابی وقاص رضی اللہ عنہ ملے پوچھا اے عمرؓ کہان کا ارادہ ہے کہا محمدؐ کو مارنے جاتا ہون سعد نے کہا انکی قوم سے کسطرح نجات ملیگی عمرؓ نے تلوار میان سے کھینچی اور سعد بھی مقابل ہوے قریب تھا کہ باہم مجارحہ واقع ہو سعد نے زبان بدل کے کہا کہ اول اپنی بہن فاطمہؓ خواہر آمنہؓ اور بہنوئی اپنے سعید کو جو اسلام لاچکے ہین قتل کرلو پھر اور کو دیکھنا عمرؓ نے کہا کہ کسطرح معلوم ہو کہ وہ مسلمان ہوے ہین سعد ابن ابی وقاص نے فرمایا کہ تمھارے ہاتھ کا ذبیحہ نہ کھائینگے عمرؓ طیش کھا کے اپنی بہن کے گھر کو پھرے اُسوقت انکے گھر مین جناب ابن الارت صحابی تھے اور سورۂ طٰہٰ کو کہ انھین دنون نازل ہوئی تھی سعید اور فاطمہؓ کو پڑھا رہے تھے اور کیواڑ دروازے کے بند تھے عمرؓ نے کان لگا کے سُنا اور آواز دی خواہ دستک دی جناب صحابی مع صحیفہ چھپ رہے آکر پوچھا کیا پڑھتے تھے انھون نے کہا باتین کرتے تھے پھر عمرؓ نے ایک بکری ذبح کی اور گوشت اُسکا بھون کر بہن اور بہنوئی کو کھانے کو دیا اُنھون نے نہ کھایا عمرؓ نے جانا کہ سعد کی بات درست ہے اور غصہ ہو کے بہن کو ایسا مارا کہ سر اور مُنھ خون آلودہ ہوگیا اور بہنوئی کو بھی مارا تب انھون نے بیتاب ہو کے کہا چاہو ہمارے ٹکڑے ٹکڑے کرڈالو ہم تو محمدؐ پر ایمان لاچکے ہین اور پیغمبر برحق ہین عمرؓ نے دین اسلام مین انکو مضبوط پایا اور بہن کے سر اور مُنھ کو خون آلودہ دیکھ کر رحم کیا اور الگ ہو بیٹھے تھوڑی دیر کے بعد کہا جو تم پڑھتے تھے میرے پاس لاؤ تب اس صحیفہ کو جسمین سورۂ طٰہٰ تھی نکالا عمرؓ نے چاہا کہ ہاتھ مین لیکر پڑھین اُنکی بہن نے کہا تم نجاست شرک سے آلودہ ہو ولا یمسہ الا المطہرون یعنی نہین چھوتے ہین اسکو مگر پاکیزہ لوگ تب عمرؓ نے غسل کیا محدثین نے لکھا ہے کہ عمرؓ نے سورۂ طٰہٰ ہاتھ مین لیکر شروع سے پڑھا جب یہانتک پہونچے کہ لا الٰہ الا ہو له الاسماء الحسنیٰ تو بے طاقت ہوگئے اور کہا کہ جس خدا کا یہ کلام ہے اسکی پرستش مین تقصیر کرنا تقصیر ہے اشہد لا الٰہ الا اللہ واشہد ان محمدا رسول اللہ اب حضرت جناب رضی اللہ عنہ تکبیر کہتے ہوے باہر نکلے اور فرمانے لگے کہ مین نے سنا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے اللہم اید الاسلام بابی الحکم ابن ہشام او بعمر ابن الخطاب فاللہ اللہ یا عمر تب حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا مجکو حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے حضور مین لیچلو جناب رضی اللہ عنہ نے کہا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم حضرت امیر حمزہ ابن عبد المطلب کے گھر مین جلوہ افروز ہین **فائدہ** روایات صحیحہ سے ثابت ہے کہ حضرت عمر ابن خطاب رضی اللہ عنہ نے زمانۂ جاہلیت مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ رضی اللہ عنہم کے حق مین کوئی بات نازیبا نہین کی اور نہ کسی طرح کی ایذا دی بالجملہ حضرت عمر رضی اللہ عنہ بعزم قدمبوسی حضرت امیر حمزہ کے گھر پر آئے اور آواز دی کسی صحابی نے شگاف در سے حضرت عمرؓ کو مسلح دیکھا اور کہا کہ عمر مسلح آتے ہین سب نے کہا نعوذ باللہ من شر عمر مگر امیر حمزہ رضی اللہ عنہ نے کہا دروازہ کھول دو اگر

وفات ابو طالب

وفات خدیجہ

کیفیت موت ابی طالب

پانچون سردار کعبے مین آئے ہین اتفاقاً ابو طالب بھی کچھ آشنا اپنے ساتھ لیکر گھاٹی سے باہر نکلے اور کعبے مین آکر بیٹھے اور فرمانے لگے کہ ای قوم قریش وہ صحیفہ مہری ہی کہنے لگے مہری ہی ابو طالب نے کہا مجھ سے محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے از روے وحی یہ خبر کہی ہی کہ اسواے نام خدا اور جو کچھ ہی اس عہدنامے مین نہ رہیگا پس اُس صحیفے کو دیکھو اگر یہ قول اُنکا سچ ہی تو مضمون صحیفے سے درگذر کر دو اور جو جھوٹ نکلے تو البتہ اُنکو تمھارے سپرد کر دونگا ساری قوم نے کہا کہ یہ بات تمنے حق منصفانہ فرمائی ہی چنانچہ عہدنامہ کھولا گیا تو خبر مخبر صادق کی صادق نکلی اور کافر شرمندہ ہوے مگر ابو جہل اور اُسکے توابع اُسی عہد پر رہے ابو طالب اُنکے حق مین بد دعا فرماکر چلے گئے الغرض اُن پانچون سردارون نے وہ عہد توڑا اور مطعم ابن عدی نے عہدنامہ چاک کیا اور بنو ہاشم و بنو مطلب حصار سے باہر نکلے قریش دیکھ کر رہ گئے اس عرصہ مین عمر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اُنچاس برس کی تھی پھر دسوین برس بعد گزرنے نو مہینے اکیس دن کے ابو طالب نے وفات پائی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو نہایت غم ہوا پھر بعد تین دن کے حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا نے انتقال جنت فرمایا آنحضرت کو دوگونہ ملال ہوا کہ عام الحزن اس سال کا نام فرمایا عمر ابی طالب کی ستاسی برس کی ہوئی اور حضرت خدیجہؓ کی پینسٹھ برس کی بعد نکاح کے پچیس برس زندہ رہی ہین صحیحین مین سعید ابن مسیب سے روایت ہی کہ جب ابو طالب کو مرض موت لاحق تھا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے ابو جہل و عبد اللہ ابن ابی اُمیہ دونون کافر وہان حاضر تھے حضرت نے فرمایا ای چچا لا الٰہ الا اللہ کہہ لو تا تمھاری روز قیامت شفاعت کرون ابو طالب نے کہا ای بھتیجے اگر قریش کا خوف نہ ہوتا کہ وہ یہ طعنہ دینگے کہ موت کے خوف سے کلمہ محمدؐ پڑھا تو مین بلا تامل اسکو پڑھتا اور تمکو خوش کر دیتا اور اس حالت مین ابو جہل و عبد اللہ ابو طالب کو روکتے تھے کہ ای ابی طالب تو عبد المطلب کے دین سے بدلیگا روایت ہی کہ ابو طالب نے کچھ شعر اس مضمون کے اُسوقت پڑھے کہ اُنسے صدق رسول اللہؐ اور حق ہونا دین اسلام کا ظاہر ہوتا تھا اور یہ بھی نکلتا تھا کہ مجکو اگر خوف طعنہ زنی قریش کا نہ ہوتا تو اول مین یہی دین کو قبول کرتا اب کافر چلائے کہ ای ابو طالب دین آبائی سے تو پھر گیا ابو طالب نے کہا نہین مین دین آبائی پر مرتا ہون خلاصہ یہ کہ آخر وقت ابو جہل وغیرہ کے روکنے سے مُنہ سے نکلا علی ملۃ عبد المطلب اُسوقت حضرت نے فرمایا مین بخشاؤنگا اگر منع نہ کیا گیا چنانکہ بعد موت اُنکی حضرت نے استغفار کیا اصحاب نے بھی اپنے آبا و اجداد کے لیے استغفار کرنا شروع کیا اُسپر یہ آیت آخری سورہ توبہ مین ما کان للنبی والذین آمنوا ان یستغفروا للمشرکین ولو کانوا اولی قربی من بعد ما تبین لہم انہم اصحاب الجحیم یعنے نہین پہونچتا ہی نبی کو اور ایمان والون کو کہ بخشش مانگین مشرکین کی اگرچہ وہ ہوں قرابتی جب کھل چکا اُنپر کہ وہ ہین دوزخی اور تفسیر نظم الجواہر مین مفتی ولی اللہ فرخ آبادی لکھتے ہین کہ سدی سے روایت ہی کہ جب ابو طالب کی وفات قریب ہوئی قریش نے مشورہ کیا کہ چلو اس شخص سے درخواست کرین کہ اپنے برادر زادہ کو منع کر دے اور ہمکو حیا آتی ہی کہ بعد موت ابی طالب کے اُسکو قتل کرین کیونکہ اہل عرب کہینگے کہ ابو طالب کی حمایت جب نہ رہی تو مار ڈالا چنانکہ ابو سفیان و ابو جہل و نضر ابن حارث و اُمیہ و ابی پسران خلف و عقبہ ابن ابی معیط و عمرو بن عاص و اسود بن بختری ابو طالب کے پاس آکر کہنے لگے کہ تو ہمارا بزرگ ہی اور محمدؐ نے ہمکو اور ہمارے بتون کو ایذا دی ہی بہتر ہی کہ اُسکو فہمائش کر ہمارا اور ہمارے ٹھاکرون کا ذکر نہ کیا کرے ابو طالب نے حضرت کو بلوایا اور کہا یہ لوگ تمھاری قوم و عم زاد بھائی ہین فرمایا کیا چاہتے ہین حاضرین بو

اُسکے اب غالب ہونگے کئی برس مین اللہ کے ہاتھ مین ہر کام پہلے اور پچھلے اور اُسی دن خوش ہونگے مسلمان اللہ کی
مدد سے مدد کرے جسکی چاہے اور وہی ہر زبردست رحم والا اور حضرت نے مسلمانونکی تسلی کی حضرت صدیق اکبر رضہ
قوی دل ہوکے نکلے اور کہنے لگے خوش ہو روم غالب ہوگئے فارس پر ہمارے نبی نے خبر دی ہر ابی ابن خلف نے
تکذیب کی اور دس دنٹ کی شرط ہوئی اور تین برس کا وعدہ ہوا یہ جوا کھیلنا اُسوقت تک حرام نہ تھا چنانچہ یہ قصہ
حضرت ابی بکر رضہ نے حضرت صلعم سے کہا آپنے فرمایا کہ بضع تین سے نو تک ہوتا ہر تم جاکے مدت زیادہ کروا ور تعداد اونٹونکی
بھی بڑھا دو سو حضرت صدیق اکبر رضہ پھر تشریف لائے اور اُس کافر سے کہا کہ سو اونٹ کی شرط ہر اور مدت نو برس کی
اُسنے قبول کی چنانچہ اس معاملہ سے ساتوین برس غزوہ حدیبیہ یا غزوہ بدر مین پھر روم اور فارس کا مقابلہ ہوا
تو روم کا غلبہ بخوبی ہوا یہ خبر یہان پہونچی اہل اسلام خوش ہوے اور حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے شرط کے اونٹ
ابی ابن خلف کے وارثون سے لیے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور مین لائے آپنے ارشاد کیا کہ خیرات کرو **فائدہ**
وارثون سے اونٹ لینے کی یہ وجہ ہوئی کہ ابی ناخلف غزوہ احد سے مجروح ہوکے آیا اور مر گیا جب روم کا غلبہ معلوم ہوا تو حضرت
صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اُسکے وارثون سے اونٹ لیے اور چونکہ ابی ابن خلف نے باین خیال کہ شاید ابوبکر رضہ مکے سے
کہین چلے جائین بابت شرط ایک کفیل بالمال طلب کیا تھا اُنھون نے عبداللہ اپنے بیٹے کو کفالت مین چھوڑا تھا سو
بعد فتح پانے رومیون کے اُنکو بھی کفالت سے نکال لیا اس قصہ سے حضرت امام اعظم وامام محمد نکالتے ہین کہ
عقود فاسدہ مثل ربوا وغیرہ مابین مسلمان اور کافر کے دار الحرب مین درست ہی القصہ نوین برس نبوت سے آنحضرت
صلے اللہ علیہ وسلم مع اپنے اہل کے محاصرہ سے نکلے اور عہدنامہ توڑا گیا اور اُسکے ٹوٹنے کی یہ صورت نکلی کہ ہشام ابن
عمر عامری اور زہیر بن ابی امیہ مخزومی اور والدہ اُسکی مسماۃ عاتکہ بنت عبدالمطلب اور مطعم ابن عدی نوفلی اور ابوالبختری
ابن ہشام اور زمعہ ابن اسود اسدی پانچون سردار قریش رات کو ایک جگہ جمع ہوے اور تجویز ہوئی کہ بنو ہاشم اور
بنو مطلب پر تکلیف بہت ہر حمیت مقتضی نہین کہ وہ لوگ اس طرح سے تکلیف پائین اور ہم راحت مین بسر کرین اب اس
عہدنامہ کو شکست کرنا واجب ہے غرضکہ پانچون شخص باہم قسمیہ ہوے کہ صبح کے وقت عہدنامہ چاک کرینگے جب صبح
ہوئی تو زہیر ابن ابی امیہ بیت اللہ شریف مین آیا اور طواف کعبہ کرکے کہنے لگا کہ اے اہل مکہ ہم بعیش ونشاط کھانا کھاتے ہین
اور بنو ہاشم ہلاک ہون واللہ مین یہان نہ بیٹھونگا جبتک وہ عہدنامہ نہ توڑا جائیگا ابوجہل نے کہا واللہ تو کاذب ہے
کبھو یہ عہدنامہ نہ ٹوٹیگا زمعہ ابن اسود نے کہا اے ابوجہل تو بڑا کاذب ہر ہم راضی نہ تھے اس صحیفہ پر جسوقت لکھا جاتا
تھا پھر مطعم ابن عدی نے کہا کہ تم دونون سچے ہو جو شخص کہ اور بات کہتا ہر وہ جھوٹا ہر ہم بھی اس قول وقرار اور
عہدنامہ سے بیزار ہین پس مطعم ابن عدی نے وہ عہدنامہ دور کر لیا تو تمام عہدنامہ کیڑون نے کھایا تھا صرف اللہ کا
کا نام باقی تھا اُسنے چاک کر ڈالا ابوجہل نے کہا کہ معلوم ہوتا ہر کہ یہ مشورہ رات کو ہوا ہر اب قریش مین خصومت
اور نزاع پڑی **فائدہ** قبل اس معرکہ کے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے از روے وحی ابوطالب سے فرمایا تھا کہ اس صحیفہ
مین سوا نام اللہ کے اور جو باتین ظلم اور جور کی لکھی ہین کچھ بھی باقی نہ رہینگی کیڑے کھا جاوینگے چنانچہ جسدن وہ

نہین کیا بعد اُسکے ابولہب تعود سے دنون حمایت پر متوجہ ہوا تھا آخر کار کافرون مین جا ملا عجب اتفاق ہی کہ سب تکلیف
دینے والے جوار ہی مین تھے اور کوئی اُنمین سے مسلمان نہ ہوا مگر حکم ابن ابی العاص سو بھی مضطرب ہوکر فائدہ
یہ سب ایذائین حضرت اُٹھاتے تھے اسلیے کہ مقام صبر جسکے مامور تھے حاصل ہو کما و رد ا صبر کما صبر اولوالعزم یعنی
من الانبیاء والرسل بالجملہ بعد وفات ابی طالب کے کئی طرح سے حضرت نے دعوت اسلام فرمائی پر کسی نے قبول نہ کی بلکہ ایذا دیتے
رہے ناچار آنجناب مایوس ہوکر مستعد ہوے کہ اب بیگانون کو دعوت کرونگا چنانچہ وفات ابی طالب سے تین مہینے بعد
قبیلہ بنی بکر مین تشریف لیجاکے دعوت اسلام فرمائی اُنھون نے ٹھہرنے نہ دیا تب قبیلہ قحطان مین وہ بھی بشرارت پیش آئے
پھر جانب طائف وثقیف مع زید ابن حارثہ تشریف لے گئے اس عرصہ مین بنی ثقیف مین تین سردار تھے عبدیالیل
و مسعود و حبیب یہ تینون عمرو ابن عمرو کے بیٹے تھے انکو اور جملہ اشراف اس قوم کو دعوت فرمائی ہر ایک بدسلوکی سے
پیش آکر اقامت کے بھی روادار نہ ہوے اور ایسی ایذائین اُنھون نے پہونچائین کہ حضرت کے نزدیک وہ دن
یوم احد سے زیادہ تھا صحیحین مین حضرت عائشہ صدیقہ رضہ سے روایت ہی کہ مین نے حضرت سے پوچھا یا حضرت
یوم احد سے بھی کوئی دن سخت آپ پر گذرا فرمایا سخت ترین ایام یوم عقبہ تھا جب مین نے ابن عبدیالیل ابن
کلال کو دعوت کی اُسنے قبول نہ کی سو مین رنجیدہ ہوکر چلا اور ہوش مین نہ آیا مگر اس مکان مین میرے حواس
درست ہوے جب موضع قرن الثعالب مین پہونچا اور وہان مین نے جانب آسمان سر اُٹھایا تو ایک ٹکڑا ابر کا
مجھپر سایہ کئے ہوے نظر آیا وہان سے حضرت جبرئیل ع نے کہا اے محمد ص اللہ نے تمھاری قوم کے حالات دیکھ کر ملک الجبال
کو بھیجا ہی جو چاہو حکم فرماؤ پھر ملک الجبال نے سلام کرکے کہا اگر حکم ہو تو کافرون پر ڈھا دون اُن دونون پہاڑونکو
جنکے درمیان مکہ ہی مین نے کہا مجھے منظور نہین ہی مین اُمید رکھتا ہون کہ حق تعالیٰ اُنکی پیٹھ سے ایسی اولاد پیدا
کرے جو صرف خدا کی عبادت کرین اور لاشریک لہ سمجھین سبحان اللہ کیا ہی صبر تھا کہ باوجود ایسی تکلیفات
شاقہ کے اپنا کرم نہ چھوڑا مطلب وما ارسلناک الا رحمۃ للعالمین اسی جگہ سے ظاہر ہی اور عقدۃ الرسول خیر خواہ
دشمنان اس مقام سے حل ہوتا ہی تواریخ سے ظاہر ہی کہ سرداران بنی ثقیف نے بڑی بڑی شرارتین کی ہین یعنے
لڑکون اور شہدون کو ہُشکار دیا اُنھون نے نہایت بے ادبی کی اور گالیان دین اور پتھرون سے حضرت کی
ایڑیان زخمی کرڈالین مگر آپ نے اُنکے واسطے بددُعا نہ فرمائی اللھم صل وسلم علی سیدنا ومولانا محمد سید الصابرین و
امام الکاظمین علامہ قسطلانی مواہب لدنیہ مین لکھتے ہین کہ حضرت سید المرسلین صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم دس دن طائف
مین رہے بعد اُسکے جانب مکہ روانہ ہوے پھرتے وقت آپکو نہایت وحشت تھی اور زید ابن حارثہ اس سفر مین ہمراہ
رکاب تھے اثناء راہ مین ایک باغ عتبہ و شیبہ پسران ربیعہ کا ملا اسمین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم ٹھہرے عتبہ و شیبہ
موجود تھے اُنھون نے آپکو پریشان دیکھ کر بلحاظ قرابت و خویشی رحم کھاکر عداس نامے غلام نصرانی کے ہاتھ ایک
خوشہ انگور کا طبق مین رکھوا کر بھیجا حضرت نے بسم اللہ کہکر اسے کھایا عداس نے کہا مین نے یہ کلمہ کبھی اس بستی
مین سُنا نہین حضرت صلعم نے فرمایا تو کہان کا رہنے والا ہی اور کس دین مین ہی اُسنے عرض کیا کہ مین

کہ تم ہمکو اور بتون کو چھوڑ دو اور ہم تمکو اور تمھارے خدا کو چھوڑ دین ابوطالب بولے کہ یہ بات تو انصاف کی ہی قبول کرو
فرمایا پھر کہو جب اُنھون نے مکرر کہا فرمایا اگر مین ایسا کرون تو مجکو تم ایک کلمہ دوگے ابوجہل نے کہا قسم تیرے باپ کے
دین کی اور ہم تم بھی دو مانند اُسکے اور کہو وہ بات فرمایا تم کہو لا آلہ الا اللہ وہ سب بگڑ گئے ابوطالب نے کہا اور کچھ کہو فرمایا
اگر لا دین آفتاب اور رکھدین میرے ہاتھ پر نہ کہون مگر یہ اور صحیحین مین عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ اُنھون نے
کہا اے محمدؐ ابوطالب چچا تمھارا تمھارے واسطے قریش سے لڑتا تھا اور تمھاری حمایت مین سعی وافر بجالاتا تھا سو
تم بھی اُسکو نفع پہونچاؤ گے فرمایا وہ ضحضاح آتش مین ہی کہ دونون ٹخنون تک پہونچتا ہی جس سے اُم دماغ جوش
مارتا ہی اور جو مین نہ ہوتا تو وہ درک اسفل دوزخ مین ہوتا سہیلی نے لکھا ہی کہ حکمت اِس عذاب مین یہ ہے کہ
ابوطالب باوجود محبت آنحضرتؐ ملت آبائی پر قائم رہے اسواسطے قدمون پر عذاب مسلط کیا کہ اُنھین سے
ملت آبائی پر ثابت رہے تھے **فائدہ** ضحضاحؐ آب قلیل کہ زمین مغاک مین جمع ہو اور ٹخنا لنگ تک ہو یا کم
اُس سے بالجملہ اور روایات سے بھی موت ابی طالب ملت آبائی پر واضح ہی الا بعض اہل تاریخ نے ایمان اُنکا
نقل کیا ہی چنانچہ ابن سحاقؒ نے کہا ہی انہ اسلم عند الموت اور ایک روایت ہی کہ جب وفات ابی طالب قریب
ہوئی تو عباسؓ ابن عبد المطلب نے دیکھا دونون لب ابوطالب کے ہلتے تھے سو لگائے دونون کان اُنکی طرف
اور کہا یا ابن اخی واللہ لقد قال اخی الکلمۃ التی امرتہ یعنے اے بیٹے میرے بھائی کے قسم خدا کی کہا میرے بھائی نے
اُس کلمہ کو جو بتلایا تھا تمنے کما فی الدلائل لیکن اہل تحقیق اس قول کی تضعیف کرتے ہین اور ظاہرا یہ قول
اول کلام کے جو صحیحین سے لکھا گیا ہی خلاف ہی اور شیعہ کہتے ہین کہ ابوطالب مسلمان تھے اور حشویہ کہتے ہین کہ
وہ کافر مرے واللہ اعلم بحقیقۃ الحال اور اعانت وحمایت ومحبت وشفقت ورعایت وطرفداری و جان نثاری
وخاطرداری حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی ابوطالب کی طرف سے جو ہوئین ہین کتب سیر مین مفصل مذکور ہین اور
جو کچھ وقت نزع روح کے ابوطالب نے صدق حضرت صلعم مین اشعار پڑھے ہین وہ بھی کتابون مین مذکور ہین
پس اُنکے ایمان لانے نہ لانے کے باب مین گفتگو کرنا فقیر کے نزدیک ضرور نہین کیونکہ کچھ عجب نہین ہے کہ
حضرت صلعم نے جسطرح اپنے والدین کو زندہ کراکے ایماندار فرمایا اسی طرح اپنے چچا کو بھی بعد موت مسلمان کیا ہو
جیسا مخدوم شیخ سعد نے مجمع مین ام المعانی سے اور سبع سنابل مین مجمع سے نقل کیا ہی کہ بعد معراج کے حضرتؐ
نے والدین و ابوطالب کو بخشا یا اور اللہ نے اُنکو زندہ کیا کہ تینون مسلمان ہوکر اپنے اپنے مقام کو گئے اور متاخرین
محدثین کو والدین کے ایمان لانے مین تردد نہین ہی ورای اِسکے ممکن ہی کہ دل ابوطالب کا نور ایمان سے
بہ برکت حضرتؐ صلعم منور ہو اور ظاہر مین بخوف کفار ایمان نہ لائے ہون القصہ بعد وفات ابوطالب کے قریش
نے تکلیفین و ایذائین دینی شروع کین کہ ہرگز ابوطالب کی زندگی مین ایسی نوبت نہ پہونچی تھی چنانچہ ایکدن
کسی کافر نے حضرتؐ پر مٹی ڈالی آپؐ نے صبر کیا اور اپنی بیٹی کے گھر تشریف لے گئے اُسنے دھوئی اور رونے لگی
حضرتؐ نے فرمایا صبر کر اللہ تعالیٰ اُنکے شر سے مجھے محفوظ رکھے گا جب تک ابوطالب زندہ رہے کسی نے ایسا

نہ جائینگے گرد گھومینگے اور امام اعظم فرماتے ہین کہ ثواب انکو نہ ہوگا ایمان فقط آگ سے بچا دیگا اور اہل شہر کہتے ہین کہ کسی دن حضرت صلعم نے مقام مذکور مین اقامت فرمائی پھر عازم مکہ ہوے زید ابن حارثہ نے عرض کیا کہ یا حضرت جن لوگون نے آپکو نکالا ہے اُنھین مین آپ تشریف لیے جاتے ہین فرمایا ناامید نہ ہو اللہ تعالی مدد کریگا خاطر جمع رکھ بالجملہ مکہ مبارکہ کے قریب جاکر ایک یار کو قریش کے پاس بطلب جواب روانہ فرمایا اور بلا تامل اس وجہ سے داخل نہ ہوے کہ شاید اہل مکہ طائف کے حالات سنکر مانند انکے پیش آوین سو کسی مشرک نے جوار قبول نہ کیا مگر مطعم ابن عدی نے تب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کعبے مین آئے اور طواف فرمایا اور حجر اسود کو چوما اور دو رکعت ادا کرکے دعا مانگی کہ یا مسبب ایسا سبب کر کہ ایسی قوم ایمان لائے جو تیرے دین صادق کی مدد کرے بعد اُسکے باعانت ظاہری مطعم ابن عدی کے اپنی منزل خاص مین جلوہ فرما ہوے اور مطعم مع اپنے توابع ولواحق کے مشغول بحراست و حمایت ہوا اور لوگونکو بنابر متابعت دین اسلام بلانے لگا اور ابو لہب اُسکے پیچھے لگا ہوا ہر جگہ جاتا اور کہتا کہ مطعم جھوٹا ہے اپنے دین آبائی سے برگشتہ ہے پھر اسی سال مین طفیل ابن عمرو دوسی کہ اشراف قوم تھا حاضر ہوکر مسلمان ہوا اور کہنے لگا یا رسول اللہ مین چاہتا ہون کہ اپنی قوم کو اسلام کی دعوت کرون لیکن کوئی نشان ایسا ہو کہ اُسکے سبب سے قوم مین صورت امتیاز پیدا ہو جائے حضرت صلعم نے دعا فرمائی اللہ نے ایک نور مانند چراغ دونون آنکھون کے بیچ مین روشن کیا تب طفیل دوسی جانب قوم روانہ ہوا پھر اسکے دلمین گذرا کہ شاید اس علامت کو مردم قوم کوئی بیماری سمجھین اور یہ کہنے لگین کہ اسلام لانے سے اس مرض مین مبتلا ہوا ہے لہذا دعا مانگی کہ یا الٰہی یہ نشان متغیر ہوجائے خداوند مجیب نے اُس نور کو اُسکے تازیانہ مین روشن کیا کہ مثل قندیل تابان ہوا پھر مع اُس نشان کے قوم مین داخل ہوا اور دعوت اسلام شروع کی چند نفر ایمان لائے کہ طفیل ناراض ہوکر حضرت صلعم کے پاس آیا اور عرض کیا کہ یا رسول اللہ قوم میری لائق ہلاک ہے آپ دعا فرمائین کہ ہلاک ہوجائے حضرت نے کہا یا الٰہی قوم دوس راہ مستقیم اختیار کرے اور طفیل سے ارشاد کیا کہ تو قوم مین بکمال رفق و نرمی بسر کر طفیل رخصت ہوا اُسکی برکت سے اسی خاندان کے لوگ ایمان لائے اور بعد فتح خیبر و بروایتے قبل فتح داخل مدینہ ہوے جب تین مہینے دخول مکہ پر گذر گئے تو نو نفر جن رہنے والے شہر نصیبین و نینوی مع توابع بنا بر ملازمت رسول مقبول صلے اللہ علیہ وسلم بیرون مکہ حاضر ہوے از انجملہ زوبعہ سردار جن نے حضرت صلعم سے آکر عرض کیا یا رسول اللہ جنات ملازمت کو حاضر ہین جسوقت اذن پاوین قدمبوس ہون فرمایا شعب الحجون مین جمع ہون اگر یہان آوینگے تو شہر کے لوگ ڈرینگے چنانچہ زوبعہ نے اسی مقام مین سب جنات کو جمع کیا اور بعد ادائے صلوة عشا مع عبد اللہ ابن مسعود آنجناب تشریف لے گئے تو آنجناب صلعم نے ایک فوج دیکھی حضرت نے ابن مسعود رضی اللہ عنہ کو شعب حجون کے دروازے پر کھڑا کردیا اور ایک خط محیط مدور انکے گرد کھینچ دیا اور فرمایا اسی مین قائم رہ اور خود آنحضرت داخل درہ کوہ ہوے اور جنات نے بشوق دیدار اژدہام کیا حضرت عبد اللہ ابن مسعود فرماتے ہین کہ مین نے جنات کو دیکھا بعضے بصورت کرگس و بعضے بصورت زط یعنے فرقہ جنت کہ متصل مکہ رہتے ہین اور سب برہنہ سر و برہنہ پا اور سیاہ رنگ تھے اور ایک پارچہ سفید بطور لنگ بنا بر ستر عورت باندھے ہوے تھے اسی طرح اس فرقے کے لوگ بصورت مختلفہ تھے آنکی تلقین مین آنجناب صلعم تا صبح مشغول رہے

شعب الحجون ایک درہ کوہ زیر مکہ واقع ہے و حجون نام جائے [illegible]

متوطن نینوٰی شہر ہین مین نصرانی ہون فرمایا تو یونس ابن متی کے گانون کا ہی وہ بولا تمنے کس طرح یونس کو جانا فرمایا
یونس میرا بھائی تھا یعنے وہ پیغمبر تھا مین بھی پیغمبر ہون اور جمیع انبیا علاتی بھائی ہین عداس نے پوچھا آپکا اسم شریف
کیا ہی فرمایا محمد صلعم اُسنے کہا مین زمانۂ دراز سے انجیل مقدس مین اوصاف حضرت پڑھتا ہون اور توریت مین
بھی لکھا ہی کہ خدا تمکو پیغمبر کریگا مگر قوم کے لوگ قبول نہ کرینگے اور شہر سے ہجرت کرنا ہوگی آخر کار نصرت الٰہی شامل
ہوگی اور تمام زمین پر آپکا دین پھیلے گا بالجملہ عداس ایمان لایا اور قدمبوس ہوا عتبہ و شیبہ نے قدمبوسی دور سے
دیکھی جب عداس گیا تو کہا اسنے تجکو فریب دیا اُسنے کہا کہ یہ پیغمبر ہین اور آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم جانب مکہ مبارکہ
تشریف لے چلے راہ مین ایک باغ یعنے بطن نخلہ ملا جو مکہ معظمہ سے رات بسے کی راہ ہی وہین منزل فرمائی آدھی
رات کو نماز پڑھنے لگے اُسوقت سات نفر جن وبروایتے نو نفر نے قرارت آنحضرت سنکر آپکو پہچانا اور اپنی قوم مین جاکر
اسکا چرچا کیا وہ ایمان لائے یہ روایت ابن اسحاق اور اُنکے توابع کی ہی اور صحیحین سے ثابت ہی کہ یہ معاملہ بازار عکاظ
مین واقع ہوا جبکہ آنجناب مع صحابہ نماز صبح پڑھتے تھے اور حال یہ ہی کہ جب آنجناب طائف سے پھرے تو بازار
مذکور مین جلوہ فرما ہوے اور یہ بازار ایسا تھا کہ اُسمین سب قسم کے تاجر جمع ہوتے تھے یعنے بطور میلہ بیسوین شوال سے
دسوین ذیقعدہ تک وہان قیام کرتے تھے اسی سبب سے چند صحابہ آنحضرت سے وہان مل گئے اُنکے ہمراہ آنحضرت
ایک مقام مین جو کہ مکہ مکرمہ سے رات بسے کی راہ ہی شب باش ہوے جب صبح ہوئی تو آنجناب مع اصحاب نماز
صبح پڑھنے لگے کہ اُس حال مین نو نفر جن رہنے والے شہر نصیبین متعلقات شام کے فرقہ بنی غیصان سے کہ
سادات قوم مذکور ہین اُس طرف گذرے اور قرارت آنجناب سُنی ازانجملہ زوبعہ وعمرو دو نفر سردار عظیم الشان تھے
اُنھون نے اپنی قوم کو دعوت اس طرح شروع کی کما قال اللہ تعالیٰ فی سورۃ الاحقاف یا قومنا انا سمعنا کتابا انزل
من بعد موسیٰ مصدقا لما بین یدیہ یہدی الی الحق والی طریق مستقیم یا قومنا اجیبوا داعی اللہ وآمنوا بہ یغفر لکم من
ذنوبکم ویجرکم من عذاب الیم ومن لا یجب داعی اللہ فلیس بمعجز فی الارض ولیس من دونہ اولیاء اولٰئک فی ضلال مبین
یعنے اے قوم ہماری ہمنے سُنی ایک کتاب جو اتری موسیٰ کے بعد سچا کرتی ہی سب اگلیون کو سوجھاتی ہی سچا دین اور
ایک راہ سیدھی اے قوم ہماری مانو اللہ کے بلانے والے کو اور اُسپر یقین لاؤ کہ بخشے تمکو کچھ تمھارے گناہ اور بچاوے
تمکو ایک دکھ کی مار سے اور جو نہ مانیگا اللہ کے بُلانیوالے کو تو وہ نہ تھکا سکیگا بھاگ کر زمین مین اور کوئی نہین
اُسکو اُسکے سوا مددگار وہ لوگ بھٹکے ہین صریح سو یہ باتین قوم جن نے سُنی اور بہت لوگ ایمان لائے مگر اس مرتبہ
جنون سے ملاقات نہین ہوئی جیسا مواہب لدنیہ مین اور روضۃ الاحباب مین ملاقات کا ہونا لکھا ہی معلوم ہو
کہ جن مین بھی کافر و مومن ہین کافر کو عذاب نار ہی بالاتفاق مومن مین اختلاف ہی مالک و ابن ابی لیلیٰ و ابو یوسف
ومحمد کہتے ہین جسطرح مسلمان آدمیون کو جنت مین ثواب ملیگا اسی طرح جن کو بھی قاضی اور صاحب کشاف کا
مختار یہی قول ہی اور ضحاک کہتے ہین کہ جن بہشت مین کھائینگے پئینگے مختار اکثر مشائخ کا یہ ہی اور بعضے
کہتے ہین جسطرح آدمی نعمت سے لذت پائینگے وہ تسبیح وذکر سے پائینگے اور بعض کہتے ہین بہشت مین

وسلم کا قرآن پڑھنا سنکر یقین لائے کہ یہ کلام معجز نظام ملک علام کی طرف سے اترتا ہو اسی کی ہوشیاری ہو رہی ہے تاکہ اسکو کوئی چرانے نہ پائے پھر اپنی قوم مین جاکر یہ حال کہا اور مع جماعۂ کثیر حضور جناب رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم مین حاضر ہوکر ایمان لائے اور بآواز بلند منادی کردی کہ اب قوم جنات عہدۂ خبر رسانی اور سفارت سے معزول ہوئی اور معطل و بیکار کی گئی اور پیغمبر اولوالعزم خاتم المرسلین پیدا ہوے سب چلکر انکی پیروی کرو اور قدمبوسی مین حاضر ہو چنانچہ اکثر جنات نے جو عرب کے جزائر مین رہتے تھے یہی وتیرہ اختیار کیا کہ خود حاضر ہوکر ایمان لاتے تھے کہ اکثر حکایات بطریق تو کتب حدیث مین منقول و مذکور ہین از انجملہ صحیح بخاری و غیرہ مین حضرت امیر المومنین عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ سے روایت ہو کہ وہ فرماتے ہین کہ مین ایکدن اپنے بتون کے پاس بیٹھا تھا اسوقت ایک شخص گاے کا بچہ لایا اور نذر کے واسطے ذبح کیا ایک بت کے پیٹ سے آواز بہت سخت نکلی کہ ایسی آواز مین نے کبھی نہ سنی تھی ہر ایک خاص و عام نے اس آواز کو سنا وہ کہتا تھا یا جلیح امر نجیح رجل فصیح یقول لا الٰہ الا اللہ یعنی اے زور آور آدمی ایک کام کی بات ہو ایک شخص پکار کر کہتا ہو لا الٰہ الا اللہ حضرت عمرؓ فرماتے ہین کہ جتنے لوگ وہان تھے سب بھاگے لیکن مین کھڑا رہا کہ دیکھون یہ آواز کسکی ہو چنانچہ مین نے دوسری اور تیسری بار بھی وہی آواز سنی مجکو نہایت حیرانی ہوئی سو کچھ مدت نہ گذری تھی کہ نبوت حضرتؐ کی خبر سنی اور سنا کہ لا الٰہ الا اللہ کی تلقین فرماتے ہین اور اسیطرح ایک بوڑھے آدمی سے مجاہدؒ روایت کرتے ہین کہ وہ کہتا تھا ایکدن مین ایک گاے ہانکے لیے جاتا تھا دفعۃً مین نے ایک آواز سنی کہ یا ذریح قول فصیح رجل یصیح ان لا الٰہ الا اللہ یعنے اے ذریح بات اچھی کھلی ہو ایک شخص پکار کے کہتا ہو کہ لا الٰہ الا اللہ پھر مین مکے مین آیا وہان سنا ایک پیغمبر مبعوث ہوے ہین وہ فرماتے ہین کہ کلمہ **فائدہ** ذریح یعنے بدر قبیلہ بالفتح اور بمعنی پشتہا و تلہا بھی آتا ہو اسیطرح امام بیہقی نے سواد بن قارب سے روایت کی ہو کہ وے کہتے تھے کہ ایام جاہلیۃ مین ایک جن میرا آشنا تھا کہ اخبار آیندہ سے وہ اطلاع دیتا تھا اور نہیں لوگون سے کہتا تھا اور نذر نیاز لے لیتا تھا ایک مرتبہ رات کو سوتا تھا وہی جن آیا اور کہنے لگا اٹھ اور سمجھ اگر تجکو عقل ہو ایک نبی لوی بن غالب کی اولاد مین ہوا ہو اور چند شعر پڑھے حاصل اسکا یہ کہ ہماری قوم کے سردار کے کو جاتے ہین ایمان لانے تو بھی چلکر مسلمان ہو سواد کہتا ہو کہ مین چونک پڑا اور تمام شب اسی تشویش رہا پھر دوسری اور تیسری رات کو بھی یہ معاملہ گذرا تب تو محبت اسلام کی میرے دل مین پیدا ہوئی اور مین سامان سفر کر کے حضرت کے حضور مین حاضر ہوا آپ نے دیکھتے ہوے فرمایا مرحبا اے سواد بن قارب مجھے معلوم ہو جس باعث سے تو آیا مین نے کہا یا رسول اللہؐ مین نے چند بیتین مدح مین کہی ہین اول انکو سن لیجیے چنانچہ سواد نے قصیدۂ بائیہ پڑھا جسکا آخر شعر یہ ہو ؎ وکن لی شفیعا یوم لاذو شفاعۃ ❊ سواک بمغن عن سواد بن قارب ❊ یعنے ہوجا شفیع میرا اسدن کہ نہوگا کوئی شفاعت کرنیوالا تیرے سوا کوئی کام آنیوالا سواد بن قارب سے از انجملہ امام احمد نے جابر سے اور ابو نعیم نے ضمیرہ سے روایت کی ہو کہ اول خبر بعثت آنحضرتؐ مدینہ مین اس طرح ہوئی کہ ایک عورت مدینہ کسی جن پر عاشق تھی وہ جن رات کو اسکے پاس آتا تھا اور اکثر پرند جانور کی صورت دیوار پر آبیٹھتا جب عورت اکیلی ہوجاتی آدمی کی صورت

جب وہ لوگ رخصت ہونے کو ہوئے تو کہنے لگے یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمکو کچھ توشہ تبرک عنایت ہو فرمایا تم کو ایسا
توشہ دیتا ہون کہ تمھاری اولاد اور اولاد اولاد وغیرہ کے بھی کام آوے یعنی جس جگہ ہڈی خالی یا پشک شتر و بز و گوسفند
و سرگین گاؤ و گاؤمیش و انگشت ملے وہ تمھاری اور تمھارے دواب کی غذا ہے اور اُسمین خالق کبریا ایسی لذت عطا
فرمائیگا کہ اور ماکولات و مشروبات مین حاصل نہ ہوگی یعنے استخوان غذا تمھاری اور سرگین وغیرہ غذا دواب کی تب جنات
نے عرض کیا یا رسول اللہ بنی آدم ان اشیا کو آلودہ نجاست کرینگے تو ہمکو انکے کھانے مین نفرت پیدا ہوگی فرمایا مین انکو
منع کردونگا پھر کوئی اُن چیزون کو نجاست سے آلودہ نہ کریگا بعد اسکے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اشیاء مذکورہ سے
استنجا منع فرمایا سبحان اللہ کیا معجزہ ہے کہ جو استخوان خالی ہوتی ہے اُسمین گوشت پیدا ہو جاتا ہے اور سرگین مین دانہ پھر اسی
عرصہ مین ایک خون قوم جن مین ہو گیا کہ سب قوم نے برضا و رغبت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم مقرر کیا کہ حضرت صلعم نے
موافق حکم خدا کے فیصلہ کر دیا کہ سب قوم راضی ہوئی اور عکرمہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ بارہ ہزار جن و
بروایتے چھ لاکھ رہنے والے جزیرۂ موصل کے حرا پہاڑ مین جسکو اب جبل ثور کہتے ہین جمع ہوئے اور حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم تن تنہا تشریف لے گئے اور تمام شب اُسی جگہ مقیم رہے وقت صبح اصحاب رسول اللہ نے آثار و امارات دیکھے
اور جو کچھ از قسم اسباب و آلات چھوڑ گئے تھے ملاحظہ کئے اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے خود بھی دکھلائے کہ یہ قصہ
صحیح مسلم مین موجود ہے اسی طرح احادیث صحیحہ سے حاضر ہونا جنات کا کئی مرتبہ حضور رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم
مین اور تحقیقات امور دینیہ کی کرنا بخوبی ثابت ہے اصلا جائے شک و شبہہ نہین حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ
لوٹنے مین قوم زط کو دیکھ کر ڈرتے تھے اور پوچھتے تھے کہ یہ کیا جن ہین لوگون کو تعجب ہوتا تھا اور کہتے تھے کہ یہ تو
آدمی ہین تب خوف جاتا ورنہ یہی جانتے تھے کہ یہ جنات ہین اور کچھ شک نہین ہے کہ ہمارے حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم جسطرح عالم انسان پر مبعوث برسالت و نبوت تھے اسیطرح جنات پر تھے اور از روے حدیث صحیح متواتر
ثابت ہے کہ جب حضرت رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۂ الرحمن علم القرآن فرقۂ اجنہ پر تلاوت فرمائی تو اس
قوم نے نہایت آداب سے سُنی اور کریمہ فبای آلاء ربکما تکذبان سُنکر عرض کرنے لگے کہ اے پروردگار ہم کسی
نعمت کے ساتھ ناشکری نہین کرتے **فائدہ** اول مرتبہ فرقۂ جنات کے حاضر ہونیکا جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ
وسلم مین یہ سبب تھا کہ جب آنجناب نبی ہوئے تو آمد وحی کا شور تمام عالم مین پڑ گیا اور شیاطین و جنات کا جانا قطعاً
آسمان کا اور اخبار غیبیہ کا سننا کان لگانا بند ہوا وہان جانے پر مارے جاتے اور بجاے خبر انگارے آتے ابلیس
و تولید اُسکے جن پر تلبیس کہ منصب اضلال و ضلال پر مامور تھے ذلیل و خوار و مجبور ہوئے اور اپنے حیلون و مکرون سے
معطل و بیکار ہوئے تو باہم یہ مشورت و صلاح کی کہ تمام دنیا مین گھوم کر خبر لو اور دیکھو کہ زمین پر کون خبر ظاہر
ہوئی ہے جسکی باعث سے ہمکو ممانعت ہوئی ہے اگر کچھ بھی معلوم ہو جائے تو در صورت امکان اُسکا تدارک کرین
چنانچہ شیاطین اور جنات نے دنیا مین پھرنا شروع کیا ازانجملہ نو نفر جن قبیلہ بنو شیصبان کے کہ عمدہ قبائل سے ہے
شہر نصیبین کے رہنے والے وادی تہامہ سے پھرتے ہوئے وادی نخلہ مین وارد ہوئے اور وہان حضرت صلی اللہ علیہ

خدمت مین پہونچے تو میرا سلام اور تحیہ پہونچانا اور کہنا کہ ہم سب یہان کے جنات تمھارے دین کے مطیع ہین اسیطرح وصیت کی تھی ہمکو عیسے بن مریم نے اور ابن عساکر نے مرداس بن قیس سے روایت کی ہے ایکدن مجلس رسول اللہ مین کاہنون کا کچھ تذکرہ تھا لوگ نقل کرتے تھے کہ یہ کارخانہ کہانت بظہور نبوت اور نزول وحی بالکل موقوف ہوگیا مرد مذکور نے کہا یا رسول اللہ مجھے عجیب اتفاق ہوا کہ میری ایک لونڈی تھی خلصہ نام نہایت عفیفہ وہ ایکدن میرے پاس آئی اور کہنے لگی کہ تم مجکو کیسا جانتے ہو مین نے کہا کہ نیکبخت اور صالحہ کہنے لگی ان دنون مجھپر اک عجب حال گذرا ہے کہ مین ایکدن گھر مین تنہا بیٹھی تھی کہ ایک شی سیاہ مجھپر چڑھ بیٹھی اور جسطرح مرد عورت سے صحبت کرتا ہے اسیطرح اسنے میرے ساتھ کیا پھر کچھ معلوم نہ ہوا سو مجکو یہ خوف ہے کہ حمل نہ رہ گیا ہو اور تم لوگ مجکو زنا کی تہمت کرو مین نے کہا کہ مجکو تیری طرف ایسی بات کا وہم بھی نہین تو خاطر جمع رکھ بعد چندے معلوم ہوا کہ وہ لونڈی حاملہ ہے پھر موافق معمول کے لڑکا جنی ایسا کہ دونون کان اسکے کتون کے سے اور رنگ بدن بھی خلاف انسان سو وہ لڑکا ہمارے لڑکون کے ساتھ کھیلا کرتا دفعۃً ایکدن برہنہ ہوکر چلانے لگا کہ افسوس دشمن کے سوار پہاڑ کے اس طرف لوٹنے کو کھڑے ہین اور تم غافل ہو مین ہتھیار باندھ کر نکلا اور انکو لڑکر ہٹایا اسوقت سے اسکی بات کا اعتبار ہوگیا جو کہتا تھا سچ ہوتا تھا جسدن سے آپ مبعوث ہوے جو کہتا ہے دروغ ہوتا ہے سبب پوچھا بولا جو مجھے خبر دیتا ہے وہ اب جھوٹ کہتا ہے امتحاناً حجرہ تاریک مین قید کرو کہ وہ جن اگر مجھ مین سرایت کریگا اسسے استفسار کرلو مین نے قید کیا تیسرے دن وہ حجرہ کھولا دیکھتا ہون کہ تمام بدن اسکا آگ سا چمکتا ہے مین سمجھا کہ جن نے اسمین سرایت کی ہے تب مین نے کہا اے عزیز تو پیشتر اس سے سچی خبرین کہا کرتا تھا اب جھوٹی خبرین کس لیے کہتا ہے اسنے کہا اب خیر الانبیا ختم الرسل مبعوث ہوے اور آسمان پر چوکیدار مقرر ہوے ہین اب کوئی خبر راست نہین ملسکتی ہے مین نے کہا وہ پیغمبر کہان ہین اسنے کہا کہ مکہ مین ہین اور اب مین مرتا ہون مجکو قلعہ کوہ مین دفن کرنا اور بعد دفن آگ کے شعلے اٹھینگے سو تین کنکریان باسمک اللھم پڑھکر مارنا کہ شعلہ زنی بند ہو جائیگی غرض یہ کہکر مر گیا مین نے اسکو قلعہ کوہ مین اسیطرح دفن کر دیا بعد چند روز کے یا رسول اللہ آپکی خبر بعثت مجکو پہونچی **فائدہ** حضرت ابن مسعودؓ نے جنات کو دو مرتبہ خدمت آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم مین دیکھا ہے ایک مرتبہ درہ حجون مین دوسری مرتبہ لیلۃ الجن مین یہ معاملہ مدینہ منورہ مین بعد اذ نکاح حضرت ام سلمہ کے موضع بقیع الغرقد مین واقع ہوا تھا اور اس مرتبہ کی کثرت شمار سے باہر تھی اور زبیر رضی اللہ عنہ نے بھی ایک مرتبہ جنات کو ہمراہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دیکھا ہے اور انکے کلام سنے ہین چنانچہ دلائل النبوۃ ابو نعیم مین انکے قصص مذکور ہین اور ابو نعیم نے ابن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ ایکبار کئی گروہ جنات کے واسطے ملازمت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے آئے اور بعد قیام چند روز اپنے وطن کو گئے اور امام احمد و ابو یعلیٰ اور بیہقی وغیر محدثین بلال ابن حارث سے روایت کرتے ہین کہ مین ایک مرتبہ ہمراہ آنحضرت سفر مین تھا مقام عرج مین منزل ہوئی مین اپنے خیمے سے واسطے ملازمت آنحضرت کے نکلا دیکھا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم خیمون سے دور جنگل مین بیٹھے ہین مین نے چاہا کہ آپکے پاس حاضر ہون جب نزدیک پہونچا تو ایک زور شور کی آواز میرے کان مین پہونچی مین نے توقف کیا اور دریافت کیا کہ شاید آنحضرت کے پاس غیب کے لوگ حاضر ہین اسوقت وہان جانا اچھا نہین یہانتک کہ آنحضرت خود

ابن ابو

اُسکے پاس آتا اور صحبت کرتا دفعتًہ چند روز نہ آیا بعد اُسکے ایک روز حسب دستور دیوار پر آ بیٹھا عورت نے پوچھا نا اور
کہا اُترآ تو کیون نہین آیا اُسنے کہا اب ہمارے تمھارے جُدائی ہوئی اسلیے کہ مکے مین ایک پیغمبر پیدا ہوا ہی کہ اُسنے
زنا کو حرام کیا ہی اور بیہقی نے بطریق ارسال امام زین العابدین سے روایت کیا ہی اور حضرت عثمان رض نے ایسا ہی کا
ماجرا شام مین دیکھا تھا چنانچہ ابو نعیم نے اُنسے نقل کیا ہی کہ وہ کہتے تھے کہ ہم ایک مرتبہ جانب ملک شام گئے تھے
اُس طرف ایک عورت کاہنہ سربرآوردہ فن کہانت مین مشہور تھی ہم بھی اُسکے پاس گئے اور اپنے سفر کا حال پوچھا کہ
آگے کیا ہوگا اُسنے کہا اب مجھے کچھ معلوم نہین ہوتا وہ جن جس سے کہ مجھ سے ملاقات تھی اور اخبار آیندہ کی اطلاع کرتا تھا
ایکدن میرے دروازے پر آکر کہہ گیا کہ ہم رخصت ہوتے ہین مینے سبب پوچھا اُسنے کہا ظاہر ہوے محمد اور آیا حکم جسکے مقابلے کی طاقت
نہین اور چلا گیا پھر نہ آیا ازانجملہ اسحٰق بن شاہین وغیرہ محدثین نے وتاب بن حارث سے روایت کی ہی کہ وہ کہتا تھا مجھ سے ایک
جن سے آشنائی تھی اخبار غیبیہ کہا کرتا تھا ایکدن آیا مین نے پوچھا خبر آسمانی سے پھر اُسنے حسرت سے میری طرف دیکھکر کہا محمد
نبی موعود مکے مین پیدا ہوے ہین ساتھ کتاب کے بلاتے ہین اللہ کی طرف اور اُنکی بات کوئی نہین سُنتا وتاب کہتا ہی کہ مین نے
کہا تو کیا کہہ رہا ہی کہا تھوڑے دنون مین میری بات سمجھے گا یہ کہکر چلا گیا چند روز کے بعد حضرت کی پیغمبری مین نے سنی

قصہ دیگر

ازانجملہ فاکہی نے تاریخ مکہ مین عامر بن ربیعہ سے اور ابو نعیم نے ابن عباس رض سے روایت کی ہی کہ ایکدن جبل ابو قبیس پر ایک
جن نے سخت آواز سے چند اشعار دین اسلام کی ہجو مین پڑھے اور یہ بھی مضمون تھا کہ اہل اسلام کو جلد قتل کرنا اور
شہر سے نکالنا چاہیے اور بُت پرستی بدستور جاری رکھنا لازم ہی کفار اس مضمون سے بہت خوش ہوے اور مسلمانون سے کہنے لگے
کہ دیکھو تمھارے قتل اور شہر بدر کرنیکا حکم غیب سے بھی آیا مسلمانونکو بہت رنج ہوا حضرت صلعم کی خدمت مین حاضر ہوکر عرض کیا
حضرت نے فرمایا تم سب خاطر جمع رکھو یہ آواز ایک شیطان کی ہی کہ نام اُسکا مسعر ہی اُسکو قریب تر اللہ سزا دیگا تیسرے دن
حضرت نے خبر دی کہ آج ایک دیو سمج نام مسلمان ہوا اور مینے اُسکا نام عبد اللہ رکھا اُسنے مجھ سے کہا کہ اگر حکم ہو تو مسعر کو قتل
کرون سو مین نے اجازت دی انشاء اللہ تعالیٰ آج مسعر جہنم واصل ہوگا مسلمانونکو خوشی ہوئی شام کے وقت اُسی
پہاڑ سے ایک آواز مہیب سخت سنی کہ کوئی کہتا ہی مین ہون جسنے قتل کیا مسعر کو جبکہ سرکشی کی اُسنے اور غرور کیا اور
جھوٹا جانا حق کو اور راہ ڈالی بُری واسطے دشنام دہی ہمارے نبی پاک کے ازانجملہ ابن سعد نے کتاب شرف المصطفیٰ مین

قصہ دیگر

جندل بن ثعلبہ سے روایت کی ہی کہ جندل رضی اللہ عنہ نے حضرت سے التماس کیا کہ یا رسول اللہ میرا ایک جن دوست تھا
غیب کی خبر پہونچایا کرتا تھا ایک رات مضطرب آیا اور مجھے سوتے سے جگایا اور آپکی خدمت مین حاضر ہونیکو مؤکد ہوا الجملہ
اس قسم کے قصے بیشمار ہین کہ حد تواتر کو پہونچے ہین اور بعض اُسمین سے نہایت صحیح تفسیر عزیزی مین استاذ الاستاذ نے لکھے
ہین جسکا دل چاہے تفسیر سورۂ جن ملاحظہ کرے فقیر کے نزدیک اگر قصص و حکایات اس قسم کی کوئی لکھنا چاہے تو
ایک کتاب ضخیم ہو جائیگی اور بعضے جنات کہ جو اُسوقت تک اسلام سے مشرف نہوے تھے وہ انسانون کے ذریعہ سے
سلام اور تحیہ اور اپنی عاجزی اور فرمانبرداری خدمت حضرت مین کہلا بھیجتے تھے چنانچہ ابن سعد نے جعد بن قیس مرادی سے

قصہ دیگر

روایت کی ہی کہ جعد کہتے تھے کہ ہم چار آدمی حج کو چلے راہ مین ایک جنگل مین کا ملا وہان سے آواز آئی کہ اے سوار جب تو محمد نبی کا

دفع ہوتی ہین مخفی نہ رہے کہ سفارت اس فرقہ کی مابین عالم انسان اور عالم غیب کے مستلزم ضلالت و قباحت
تھی لہذا حکیم مطلق نے ایک قلم اس کارخانہ کو بے اعتبار فرمایا اور وجود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے بند کر دیا
بایں ہمہ اگر بنی آدم اس کارخانہ منہدمہ کو جاری کرتے ہین اور ارواح خبیثۂ جنیہ سے مہمات مشکلہ مین استعانت
چاہتے ہین تو گویا اپنی سفاہت سے معزول کو منصوب سمجھتے ہین اور حماقت سے اُنکے مکر و فریب مین دغا کھاتے
ہین اور مقتضاے عقل انسانی یہ تھا کہ جب خبر انکے عزل کی معلوم ہوگئی تو انسے دست برداری لازم تھی کیونکہ جب
وکیل دربار سے خارج کیا گیا تو اُسکی معرفت سوال و جواب کرنا کسی عاقل کے نزدیک درست نہین اور یہ بات
کلام مجید مین بہت جگہ مذکور ہی کہ فرقۂ جنیہ سفارت سے معزول ہین پس اگر شنیدہ ناشنیدہ اور دیدہ نادیدہ مقصود
کیا جائے تو ہدایۂ تبلیغیہ مین قصور نہین اور جو فی الجملہ اس فرقے کو اخبار عالم غیب کی اطلاع ہوتی ہی سو وہ بمقتضائے
خاصیت جنیہ ہی نہ از روے سفارت اور قدرت اعمال شاقہ اور تاثیرات خارقہ عادت اور القاے وساوس اور
برہم و درہم کر دینا بدن اور روح انسانی کا از روے لوازم خلقت جنیہ کے ہی نہ کسی اور سبب سے پس اگر یہ دونون صفتین
علم اور عمل کی بھی انسے سلب کر لیجاتین تو جن اپنی جنیت سے خارج ہو جاتا اور مقتضاے حکم عزل خدمت سفارت
و وکالت کا یہ نہین ہی بلکہ غرض معزول کرنیسے یہی ہی کہ بنی آدم انسے رجوع نہ لاوین اور اپنے مہمات مین مدد نہ چاہین
گو کہ انکو قدرت بھی ہو چنانچہ اسی عزل کا یہ فائدہ ہوا کہ لاکھون آدمی انکے فریب سے بچے گو بعضے ورطۂ ہلاکت مین
گرفتار ہون اور ظاہر ہی کہ ہدایت ہر ایک فرد کی افراد بنی آدم سے نہ منظور ہی اور نہ مقتضاے حکمت اور یہ بھی ثابت ہوا ہی
کہ جو لوگ جنات سے ایمان لائے وہ خود آپکو معزول سمجھے اور اپنی آوازون سے آدمیون کو مطلع کر دیا خصوصاً جزیرۂ عرب کے
جنات کا یہی احوال ہوا اور جو لوگ ایمان نہ لائے وہ عزل خدمت سے راضی نہ ہوے اور آدمیونکو مطلع کرتے رہے کہ ہم
اپنی خدمت پر بحال ہین سو وہ چار فرقے ہین اول کفار جن کہ بے پردہ مخالف ہوے اور مشکلکشائی اور غیبدانی اپنے آدمیون کو
جتاتے رہے چنانچہ ہندوون اور بت پرستون کے معبود کہ باوجود ممنوع ہونے آمدورفت آسمان سے اغواے بنی آدم پر مصروف
ہین اور دعوت شرک کیا کرتے ہین دوسرا فرقہ منافقین کہ اہل اسلام مین داخل ہو کر مکر و فریب سے اپنے نام بزرگون کے
نام پر رکھکر پیر کہلاتے ہین اور دعواے ولایت و غیبدانی و مشکلکشائی سے درپردہ اپنی الوہیت ظاہر کرتے ہین اور
کوئی بات لوازم شرک و بت پرستی سے اُٹھا نہین رکھتے اور بعضے آدمی جاہل اور اکثر عوام کالانعام اُنمین مبتلا ہین چنانچہ
شیخ سدو و زین خان و سر درد بالے وغیرہ ہندوستان مین مشہور ہین تیسرا فرقہ فساق جن کہ ٹھگون کیطرح آدمیون کو
ایذا مین رکھتے ہین اور نذر اور رہا یا لیتے ہین چوتھا فرقہ جنات مین عجیب ہی کہ جو در بنکر یعنی ارواح بنی آدم مین جو نخوت و کبر
وغیرہ سے مناسبت تامہ رکھتے تھے گھتے ہین اور اُن ارواح کو طریق نفوذ و مسامات اور برہمی امزجہ و تغیر صورت وغیرہ
امور خارقہ عادت تعلیم کرتے ہین اور اسی وسیلۂ نامرضیہ سے بنی آدم کو رنج پہونچاتے ہین اور یہ چارون فرقے قاسطین مین
معدود ہین کہ دین اسلام اور متابعت قرآن سے خارج ہین گو بظاہر بعضے انکے کلمہ گو بھی ہین پوشیدہ نہ رہے کہ یہ تقسیم

خود ان لوگون کی زبان سے ثابت ہی کما ہو فی سورۃ الجن وانا منا المسلمون ومنا القاسطون فمن اسلم فاولئک

تشریف لائے اور متبسم تھے مین نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ کیا شور و غوغا تھا ارشاد ہوا کہ مسلمانان جن کا فران جن سے سکونت اور قرار مین نزاع کرتے تھے اور واسطے فیصلے کے میرے پاس آئے تھے مین نے فیصلہ کر دیا کہ مسلمان جلس مین رہین اور کافر غور مین اور دونون آپسمین ڈالین کثیر ابن عبداللہ کہ راوی اس حدیث کے ہین کہتے ہین کہ مین نے تجربہ کیا ہو کہ جس شخص کو ملک جلس مین آسیب جن ہوتا ہو وہ جلد صحت پاتا ہو اور جس کسی کو غور مین آسیب ہوجاتا ہو کمتر بچتا ہو اور عقیلی اور بیہقی اور ابو نعیم نے حضرت امیر المومنین عمر فاروق رضہ سے روایت کی ہو کہ مین ایکدن ایک پہاڑ پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھا تھا یکایک ایک بوڑھا آدمی لاٹھی لیے حاضر ہوا اور سلام کیا آنحضرت نے جواب دیکر فرمایا کہ اسکی آواز جن کی آواز ہو اور پوچھا تو کون ہو اُسنے کہا مین ہامہ ابن ہیم بن لاقیس ابن ابلیس ہون آنحضرتؐ نے فرمایا تجھ سے ابلیس دو پشتون کا فصل ہو سو تو بیان کر کہ تیری عمر کتنی ہو اُسنے کہا یا رسول اللہ میری عمر دنیا کے برابر ہو جبکہ قصہ ہابیل و قابیل واقع ہوا ہو تب مین لڑکا تھا مگر بات سمجھتا تھا اور پہاڑون پر جاکر غلہ چراتا تھا اور آدمیون کے قلوب مین بدلوکی ڈالتا تھا آنحضرتؐ نے فرمایا تو شریر ہو بولا یا رسول اللہ مین بقصد توبہ آیا ہون آپ مجکو ملامت فرماتے ہین یا رسول اللہ مین نے حضرت نوح سے ملاقات کی اور اُنکے ساتھ مسجد مین رہا اور اول اُنکے ہاتھ پر مین نے توبہ کی اور پھر ایک برس تک مسجد مین رہا حضرت ہودؑ اور حضرت یعقوبؑ اور حضرت یوسف علیہم السلام کے ساتھ رہا اور حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بھی ملاقات کی اور توریت مین نے سیکھی اور سلام اُنکا مین نے حضرت عیسیٰؑ کو پہونچایا اور حضرت عیسیٰؑ نے فرمایا تھا کہ اگر محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے ملاقات ہو تو میرا سلام اُنسے کہنا سو مین وہ امانت پہونچانے آیا ہون اور امید رکھتا ہون کہ آپ مجکو کچھ قرآن سکھلائین آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سورۂ واقعہ و سورۂ مرسلات و عم یتساءلون و اذا الشمس کورت و معوذتین و قل ہو اللہ سات سورتین تعلیم فرمائین اور ارشاد کیا اے ہامہ جب تجکو حاجت ہو تو میرے پاس آنا حضرت عمر فاروق رضہ فرماتے ہین کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات پائی اور مجکو اُسکے مرنے کی خبر نہین دی مین نہین جانتا کہ وہ مر گیا یا جیتا ہو **فائدہ** بعض جن آنحضرتؐ کے صحابیون مین بھی تھے منجملہ اُنکے ایک عمرو ابن جابر تھے صفوان ابن معطل نے اُنکو دفن کیا ہو دوسرے عمرو کہ کافران جن کی لڑائی مین شہید ہوے اُنکو عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ کے یارون نے دفن کیا تیسرے بیرق کہ صحرا مین مرے ہین عمر ابن عبدالعزیز نے مکہ معظمہ کی راہ مین اُنکو دفن کیا ہو اور یہ شخص اہل بیت مین تھا چوتھے خرق اُنکو بھی عمر ابن عبدالعزیز نے مکہ معظمہ کی راہ مین دفن کیا ہو اسیطرح قصص و حکایات علامہ بیہقی نے دلائل النبوۃ مین باسناد صحیحہ نقل فرمائے ہین **فائدہ** حضرت حسن بصری سے روایت ہو کہ مذہب کا اختلاف جنات مین بھی ہو یعنے بعضے قدریہ اور بعضے مرجیہ اور بعضے روافض اور بعضے ہنود اور بعضے یہودی اور بعضے نصرانی اور بعضے مجوسی ہین اور اسی سبب سے ہر مذہب کے جن خواب و بیداری مین اپنے مذہب کے لوگونکو جو انسانون مین ہین خبرین موافق مذہب القا کرتے ہین اور جہلا و حمقا جانتے ہین کہ تصدیق ہمارے مذہب کی عالم غیب سے ہوئی کہ اُس سے زیادہ گمراہی مین پڑ جاتے ہین اور بھی حاجات و مہمات و دفع بلیات مین امداد و اعانت اپنے اہل مذہب کی کرتے ہین تاکہ آدمی اُس مذہب کے جانین کہ ہمارے مذہب کی وقعت عالم غیب مین بھی ہو اس سے ہماری حاجتین روا ہوتی ہین اور بلائین

اور ایک روایت ہی کہ وقت ارادۂ طہارت رضوان بہشت دو ابریق یاقوتی آب کوثر کے بھرے ہوے لایا
کہ اُس سے غسل کیا بعد اُسکے حلۂ نور کے حضرتؐ کو پہنائے اور عمامہ سر مبارک پر رکھا اور جبرئیلؑ نے چادر نور کی
ڈالی اور نعلین زمرد سبز کی پہنائی اور پٹکا یاقوت سرخ کا کمر پر باندھا اور تازیانہ زمرد کا دست مبارک مین دیا اور ہاتھ
پکڑکر گھر سے بیت الحرام مین لاے وہان آنجنابؐ نے آب زمزم سے وضو کیا اور سات مرتبہ طواف الوداع ادا فرمایا
پھر حجر مین کہ حطیم کے بائین ہی تھوڑا بیٹھے یا سوگئے وہان جبرئیلؑ نے خواجۂ عالم کو لٹایا اور طشت سونے کا لائے جسمین
اور انبیا کے دل دھوئے گئے تھے اور سینہ بے کینہ کو ناف تک چاک کیا اور دل مطہر باہر نکالا اور میکائیلؑ سے
تین طشت سونے کے پر از آب زمزم منگائے اور اُسمین دل کو خوب دھویا پھر دل کو چیر کر دھویا اور حکمت و عرفان[1]
بھر دیا اور جہان تھا وہین رکھدیا کذا فی الصحیحین[2] بعد اُسکے جبرئیلؑ دست مبارک تھام کر مسجد حرام سے لیجائے مکہ مین
لائے وہان میکائیلؑ اسرافیلؑ ستر ستر ہزار فرشتون مقرب سے صفین باندھے کھڑے تھے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
فرماتے ہین کہ انھون نے سلام کیا اور تعظیم بجالائے مین نے جواب سلام دیا پھر انھون نے مجھے انعام الٰہی سے بشارت
سنائی اُسوقت ایک مرکب کھڑا ہوا دیکھا گدھے سے اونچا خچر سے نیچا آدمی کا سا منھ ہاتھی کے سے کان اونٹ کی سی
گردن گھوڑے کے سے ایال خچر کا سا سینہ شیر کے سے پٹھے گاے کے سے پیر وسم جیسے ہوے تھے منھ مانند یاقوت
سرخ چمکتا تھا کمر اُسکی مانند موتی شفاف و رنگ ہمچو برق سفید و صاف اور اُسکے دو پر تھے رانون کو پرون سے
ڈھکے رہتا تھا اور جب کھولتا تھا مشرق سے مغرب تک پھیلتے تھے اور جب سمیٹتا پہلو کے برابر ہوجاتے تھے اور ایک
زین بہشتی اسپر بندھا ہوا تھا اور پیشانی پر لکھا ہوا تھا لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ پھر جبرئیلؑ نے رکاب اور میکائیلؑ نے عنان
براق پکڑی اور سوار کرایا اور جانب مسجد اقصیٰ لے چلے روایت ہی کہ اسی ہزار فرشتے داہنی اور اسی قدر بائین طرف
تھے اور ہر ایک کے ہاتھ مین نور عرش سے شمعین روشن تھین روایت ہی کہ آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم دونون باگین
کھینچے تھے حضرت جبرئیلؑ نے کہا یا حبیب اللہ باگین ڈھیلی رکھو یہ مامور ہی جہان جانا ہی اُس مقام کو جانتا ہی تب حضرتؐ نے
باگین ڈھیلی فرمائین وہ ایسا جلد چلا کہ حضرتؐ نے فرمایا ان ترکتہا سارت وان حرکتہا طارت جب باگین چھوڑین تو
زمین کو نہایت تیزی سے طے کرتا تھا اور جب چھیڑتا تھا تو اُڑنے لگتا تھا اور حضرت جبرئیلؑ نے وصیت کی کہ ای محمدؐ اگر راہ مین
کوئی پکارے تو التفات نہ فرمانا اور جواب نہ دینا اور مین آگے چلتا ہون بیت المقدس مین ملونگا القصہ سرور عالم
فرماتے ہین کہ جب مین تھوڑی سی راہ چلا کسی نے داہنی طرف سے آواز دی یا محمد لا تعجل فانک خطات الطریق یعنی
ای محمدؐ جلدی نہ کر تو راہ بھولا ہی ٹھہر تو مین ہیری کرون مین ملتفت نہ ہوا پھر بائین طرف سے یہی آواز آئی مگر مین نے
التفات نہ کیا اُسوقت ایک عورت انواع لباس سے آراستہ سامنے آئی اور بولی ای محمدؐ تھوڑا ٹھہر تو کچھ بھید تجھسے کہون
مین نے نظر نہ ڈالی اور براق کو جلد ہانکا اور جبرئیلؑ سے اُنکا حال پوچھا کہا اول داعی یہود تھا اگر جواب دیتے تو بعد آپ کے
اُمت آپکی یہودی ہوجاتی اور دوسرا داعی نصاریٰ تھا اگر اُسکا جواب دیتے تو نصرانی ہوجاتی اور وہ عورت دنیا تھی اگر آپ
اُسکی طرف توجہ فرماتے تو تمام اُمت آخرت کو چھوڑکر دنیا اختیار کرتی روایت ہی کہ فرمایا حضرتؐ نے بعد اسکے ایک پتھر دیکھا

[1] سونے اور چاندی کے ظروف کا استعمال اس عالم مین ناجائز ہی نہ عالم آخرت مین چنانچہ کلام کتب شرع سے ثابت ہوتا ہی اور معراج حضرت صلعم کی از قبیل عالم آخرت تھی عجائباتِ قدرتِ ربانیہ سے تحقیق کیا ۱۲ منہ

تحرّوا رشدا و اما القاسطون فکانوا لجہنم حطبا یعنے اور یہ کہ کوئی ہم مین حکم بردار ہین اور کوئی بے انصاف ہو جو حکم مین آئے سو انھون نے اٹکل کی نیک راہ اور جو بے انصاف ہین وہ ہوے دوزخ کا ایندھن اس جگہ اگر کوئی ملحد معترض ہو کہ خلقت جن خود آگ سے ہی اسکو آگ کیا ضرر کریگی اسلیے کہ کوئی شے اپنے جنس سے ضرر نہین پاتی تو جواب یہ ہی کہ آگ اگرچہ مادہ جنات ہی مگر صورت ترکیبیہ اور مزاج امر دیگر ہی سو آتش اس صورت اور مزاج کے منافی پڑیگی اور وہی کلفت اور عذاب کا سبب ہوگا چنانچہ مشہور ہی کہ ایک ظریف نے ایسے ہی ملحد کے جواب مین ایک پتھر کھینچکر مارا وہ چلانے لگا ظریف نے کہا تو تو جنس زمین سے ہی اور پتھر بھی زمین سے ہی اسنے تجکو کس طرح تکلیف دی اسیطرح جن کو تکلیف ہوگی وراے اسکے اکثر تجربہ کیا گیا ہی کہ صفراوی مزاج کو آگ اور آفتاب سے زیادہ تر ضرر پہونچتا ہی برخلاف بلغمی مزاج کے کہ اسکو عشر عشیر اسکا نہین ہوتا بلکہ بلغمی مزاج کو قرب دریا اور ہواے سرد سے کمال ہی اضمحلال ہوتا ہی کہ صفراوی مزاج کو اصلا نہین ہوتا پس معلوم ہوا کہ آتش بسبب تفرق اجزا اور افناے رطوبات واقع ہوتی ہی اور تحلیل ترکیب اور ابطال مزاج کردیتی ہی اور ممزوج و مرکب کو جو رنج پہونچتا ہی وہ محض تحلیل ترکیب و ابطال مزاج سے ہی نہ کہ مخالفت مادہ سے ہذا ما حققہ استاذ الاستاذ فی تفسیرہ اور ماہ شوال اسی سال مین حضرت صلعم نے سودہ بنت زمعہ اور عائشہ بنت ابی بکر سے نکاح فرمایا اور اسی سال مین کہ سال یازدہم نبوت تھا موضع عقبہ مین ایک جماعہ خزرج مدینہ سے آئی انمین سے چھہ مرد ایمان لائے ابو امامہ اسعد ابن زرارہ و عوف ابن حارث ابن عفرا و رافع ابن مالک ابن العجلان قطبہ ابن عامر عقبہ ابن عامر جابر ابن عبد اللہ ابن رباب ان بزرگون کو اہالیان مدینہ سے سابق اسلام بولتے ہین چنانچہ انھین کے سبب سے مدینے مین ذکر حضرت صلعم مشہور ہوا اور کوچہ و برزن مین اسلام کا چرچا ہونے لگا یہانتک کہ کوئی گھر باقی نہ تھا جسمین حضرت خاتم المرسلین کا ذکر نہ ہوتا ہو انھین لوگونکو انصار کہتے ہین اور اس بیعت کو بیعۃ عقبہ اولی بولتے ہین اسلیے کہ عقبہ کے نزدیک جو منا کے متصل واقع ہی اول یہی بیعت واقع ہوئی ہی اب یہان ایک مسجد واقع ہی پوشیدہ نہ رہے کہ جب فیض کرامت حضرت سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے جن و بشر کو زمین پر مشرف کیا اور ساکنان تحت الارض وقت جلوہ فرمائی غار حرا سعادت اندوز ہوے تب ساکنان ملکوت ولاہوت و مالک و جہان مشتاق دیدار حبیب ہوے تو یہ معاملہ واقع ہوا کہ جب بارھوان سال نبوت کا ہوا اور عمر شریف نبوی اکاون برس نو مہینے کی ہوئی تو اکثر محدثین کے نزدیک آنجناب صلعم ام ہانی کے گھر تھے اور وہ گھر مابین صفا و مروہ واقع ہی اور نماز عشا ادا کرکے اور مصلے پر بیٹھے ہوے ارادہ خواب رکھتے تھے کہ چھت شق ہوئی اور حضرت جبرئیل علیہ السلام آئے اور بہت نرمی سے جناب مستطاب علیہ الصلوۃ سے عرض کی کہ ساغر خواہش ایزدی شوق وصال مین سرشار ہی اور چشم کبریائی اشتیاق دیدار مین دوچار تشریف لیچلیے اور مہجور بیقرار تشنہ دیدار کو زلال وصال سے سیراب کیجیے آپکو اللہ تعالی بزرگی دیا چاہتے ہین جو نہین دی آج تک کسی کو انبیاے سلف سے اور نہ ایسی سربلندی عطا فرمائی کسی کو سواے آپکے اور نہ سنا کسی نے اس شرف کو اور نہ خطرہ آیا کبھی کسی کے دل پر اسکی طرف سے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ مین نے طہارت کی اور دو رکعت نماز پڑھی اور باہر آیا

[illegible]

ہلاک کیا چھٹے توریت نازل کی تھا تو مین میری اُمت کے حق مین نازل کیا یہی دون بالحق و بہ یعدلون پھر
داؤد علیہ السلام نے کہا حمد وسپاس اُس خدا کو جسنے مجکو علم زبور کا دیا اور احسانمند کیا اپنے کرم سے اور آواز خوش
دی اور نرم کیا سخت لوہے کو میرے ہاتھ مین اور مسخر کیا پہاڑ اور جانورون کو اور ہلاک کیا میرے ہاتھ سے
جالوت کو اور فضل و خلافت و حکومت و خطاب عنایت کیا پھر سلیمان علیہ السلام نے کہا حمد وسپاس اُس
خدا کو جسنے ہوا کو میرا مسخر کیا اور لشکر دیو و پری میرے فرمان مین کیا اور زبان طیور مجھے سکھلائی اور ملک عظیم دیا
بلا حساب اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے کہا کہ حمد وسپاس اُس خدا کو جسنے مجکو کلمہ اپنا کہا و روح اپنی فرمایا اور مجکو آدم
بے پدر پیدا کیا اور ماں کے پیٹ مین کتاب اپنی سکھلائی اور گنج حکمت کا جو توریت و انجیل و زبور مین مخفی ہی مجکو دیا
اور میرے دم مین تاثیر دی کہ جب مٹی سے صورتِ مُرغ بنا کر دم پھونکون جان پڑ جائے اور میرے ہاتھ مین شفا رکھی
کہ میرے چھونے سے اندھے کوڑھی لولے لنگڑے اچھے ہوتے تھے اور مجکو آسمان پر لا کر سب آلایش سے بچایا
اور میری ماں کو اور مجکو شر شیطان سے پناہ مین رکھا خواجۂ عالم صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب سب
انبیاے محامد کبریائی سے فارغ ہوے مین نے بھی حمد الٰہی اور ثناے پادشاہی شروع کی اور کہا حمد وسپاس
اُس خدا کو جسنے مجکو تمام عالم کا رحمت لکھا اور مجموع خلائق کی ہدایت پر مامور فرمایا اور ہر ایک کے واسطے بشیر نذیر
کیا اور قرآن جسمین ہر چیز کا بیان ہی مجھپر اُتارا اور میری اُمت کو بہترین اُمم فرمایا اور سب کے لیے مجھے وسط و عدل
کیا اول و آخر صفت میری بیان کی سینہ میرا کھول دیا خطرات دل دور کیے میرے نام کو بلندی بخشی مجکو فاتح و
خاتم کہا اور سپاس خاص اُس جناب کبریا کو ہی جسنے تمام زمین کے میدان کو میرے واسطے مسجد کیا اور تمام خاک کو
حکم پانی کا دیا اور فتوحات ہدایا و غنائم کی مجکو کرامت فرمائی اور خواتیم سورۂ بقرہ سے مکرم کیا اور سبع مثانی یعنے
سورۂ فاتحہ ارزانی فرمایا اور مجکو علم توحید اور بیان قرآن کا بہت آسان کیا اور ملائک میری مدد کو بھیجے اور
قیامت تک دروازہ توبہ کا میری اُمت کے لیے کھلا رکھا اور حوض کوثر مجھے دیا ہر پیغمبر کی دعا قبول تھی مجکو
گناہ کبیرہ کی شفاعت مین ذخیرۂ قبولیت دعا کا عنایت کیا اور بعض روایت مین صفات کمال اور نوابت
جاہ و جلال حضرت الٰہی کے جو حضرت رسالت پناہی نے تخصیص فرمائے ہین زیادہ لکھے ہین بالجملہ حضرت صلعم نے
فرمایا کہ جب مین یہ مدح کر چکا تو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اور انبیا کی طرف اشارہ فرمایا اور کہا بہذا فضلکم محمدا
پھر پیغمبرون نے مجھے کہا اے محمد حق تعالیٰ نے آج کی رات تمکو وہ شرف دیا ہی کہ اصلا انبیاے اولین و آخرین کو
نصیب نہین ہوا اور یہ درجہ کسی نے نہین پایا اب لازم ہی کہ جہانتک ہو سکے اُمت کیواسطے تخفیف و رفاہت
طلب کیجیو پھر جبرئیل نے ہاتھ پکڑا اور صخرے پر لائے وہ ایک سنگ معلق مابین آسمان و بیت المقدس ہی ابوبکر ابن عربی
شرح مؤطا مالک مین لکھتے ہین کہ یہ پتھر اعجوبہ قدرت الٰہی سے ہے غبار و گرد آلود درمیان مسجد بیت المقدس کے بے سہارا
معلق آدھر مین ہی کسی طرف سے اُسکو علاقہ نہین اُسکو وہ ٹھہراے ہی جسنے آسمان کو روکا ہی زمین پر گرنے سے
اُسمین اوپر کی طرف جانب جنوب نشان قدم خاتم النبیین صلعم کا ہی جب سوار ہوے تھے براق پر اور

اُسمین سوراخ باریک تھا اُس سے پانی نکلتا تھا پھر وہ پانی سوراخ مین اُلٹا جانے کا قصد کرتا تھا لیکن نہین جا سکتا تھا
جبرئیلؑ نے کہا اسکی مثال مُنھ ہی اور سوراخ زبان اور پانی نشان سخن اسمین یہ اشارہ ہی کہ جو بد بات مُنھ سے نکلی پھر بعد
پشیمانی ہٹ نہین سکتی پھر فرمایا تین شخص آگے آکے ایک بوڑھا ایک جوان ایک کہل یعنے دو مویہ سو مین نے جوان کیطرف
دیکھا اور کہل و بوڑھے کو نہ دیکھا جبرئیلؑ نے کہا یا رسول اصبت بہ مطلب سیدی یعنے دولت و بخت پر آپ نے نظر
نہ فرمائی عاقبت کو اختیار کیا بہت خوب کیا دولت دنیا کی بے اعتبار ہی اور بخت ناپایدار ہی اور عاقبت کو قرار ہی
خوشخبری ہو آپکو کہ عاقبت تمھاری اُمت کے نزدیک بہتر رہیگی پھر فرمایا دو پیالے آگے لائے ایک مین دودھ ایک مین
شراب دودھ کو مین نے اختیار کیا اور اُسمین سے کچھ پیا جبرئیلؑ نے کہا کہ آپنے راہ بتلائی مستقیم اپنی اُمت کو اور
شراب کو حرام کیا پھر دو پیلے اور لائے ایک مین پانی دوسرے مین شہد دونونمین سے مین نے تھوڑا تھوڑا پیا جبرئیلؑ
نے کہا خوب کیا شہد مین شفا ہی اور پانی پایدار ہی واسطے اُمت کے قیامت تک اور پانی سبب دھونے اعمال بد امت
کا ہی پھر تھوڑا آگے چلا تو جبرئیلؑ نے کہا ای محمدؐ یہ یثرب یعنے مدینہ ہی ہجرت گاہ آپکا یہان اُترکر نماز پڑھیے چنانچہ مین نے
وہان نماز پڑھی فرمایا حضرتؐ نے پھر سوار ہوا اور چلا نواح مدین مین طور سینا مقام تجلی موسیٰؑ اور بیت اللحم مولد عیسیٰؑ مین
باشارہ جبرئیلؑ نماز پڑھی پھر بیت المقدس مین آیا تو ایک جماعہ ملائکہ کرام میرے استقبال کو حاضر تھی اُنھون نے کہا
السلام علیک یا اول یا آخر یا حاشر پھر جبرئیلؑ نے بُراق سے اُتارا اور بُراق کو رسن حریر بہشت سے میدان مسجد اقصیٰ
مین جہان اور انبیا کے مرکب بندھے تھے باندھا و بروایتے حلقۂ در سے باندھا پھر مسجد مین لائے تو ارواح مقدسہ
انبیا علیہم السلام نے بنا بر استقبال آئے تھے شرف وادب کے شرائط بجا لائے و رسم تحیۃ وسلام ادا کی مین نے
دوگانہ شکرانہ ادا کیا اور انبیا و ملائکہ مقتدی ہوے مین نے اول رکعت مین فاتحہ والم ترکیف دوسری مین فاتحہ
ولایلاف پڑھا جب نماز سے فراغت ہوئی تو خواص انبیا نے پروردگار کی ثنا کی اول حضرت آدم علیہ السلام نے
کہا الحمد للہ الذی اتخذنی صفیا وجعل خلیفۃ وللملائکۃ مسجوداً وجعل حوا زوجتی صالحۃ عفیفاً واباح لنا الجنۃ انہاراً و
قصوراً ونعیماً وطرد عدوی شیطاناً رجیماً یعنے تعریف ہی اُس خدا کو جسنے مجکو برگزیدہ کیا اور اپنا خلیفہ بنایا اور فرشتون
سے سجدہ کروایا اور حوا نیک بخت پاکیزہ کو جوڑا میرا کیا اور مباح کیا مجکو انہار و قصور و نعیم بہشت اور مردود کیا
میرے دشمن شیطان راندہ کو پھر نوح علیہ السلام نے کہا کہ حمد و سپاس اُس خدا کو جسنے مجکو نبی کیا اور دعوت کی
مین نے اپنی قوم کو ہزار برس رات دن پھر میرے بلانے سے اور زیادہ بھاگتے رہے اور نہ ایمان لائے میرا
اور اللہ کا مگر تھوڑے اور قبول کیا خدا نے میری دعا کو اُنکے اہلاک مین تھپر حضرت ابراہیم علیہ السلام نے کہا
حمد ہی اُس خدا کو جسنے مجکو اپنی دوستی مین قبول کیا اور پیشوا و امام بنایا اور میری ذات واحد کو اُمت کہا اور
ملک عظیم ارزانی رکھا اور نمرود کی آگ سے مجھے بچایا پھر حضرت موسیٰ علیہ السلام نے کہا حمد و سپاس اُس
خدا کو جسنے مجھے کلیم اپنا کیا اور سات معجزے ظاہر عطا فرمائے ایک پتھر سے بارہ چشمے پانی کے نکالے دوسرے
اُمت پر من وسلویٰ بھیجا تیسرے ابر نے سایہ کیا چوتھے دریا نے رستہ دیا پانچوین فرعون اور اُسکی قوم کو

کھلوایا تو اُسی دربان نے کہا کون ہی جبرئیل نے کہا مین ہون اور میرے ساتھ محمد ہین اُسنے کہا محمد پیدا ہوے
جبرئیلؑ نے کہا ہان دربانون نے کہا الحمد للہ خوش آمدی بعض روایت مین ہی کہ حضرت نے فرمایا تسبیح اسرافیل
آسمان دوم کی یہ ہی سبحان اللہ کلما سبح اللہ مسبح والحمد للہ کلما حمد اللہ حامد ولا الہ الا اللہ کلما ہلل اللہ مہلل واللہ اکبر
کلما کبر اللہ مکبر اور یہی تسبیح اُسکے تابعین کی ہی حضرت نے فرمایا کہ جب آگے بڑھا تو دو جوان ملے یحییٰ و عیسیٰ اور یہ
دونون خالاتی بھائی ہین کہ اُنکو بہ تعلیم جبرئیلؑ سلام کیا مین نے اُنھون نے جواب دیا اور کہا مرحبا بالاخ الصالح
والنبی الصالح ایک روایت ہی کہ عیسیٰ علیہ السلام نے مجھسے مصافحہ کیا اور بہت خوشخبری سُنائی اور تسبیح اُنکی یہ تھی
سبحان الحنان المنان سبحان الابد الابد سبحان المبدی والمعید اسیطرح اور عجائبات دیکھے **فائدہ** حضرت عیسیٰؑ و یحییٰؑ
دونون خالاتی بھائی ہین اور درحقیقت ایک شعبہ سے ہین اسی سبب سے ایک مقام مین ملے اور چونکہ عیسیٰ من حیث الزمان
حضرت صلعم سے قریب تھے اور بشارت یاتی من بعدی اسمہ احمد دی تھی اور زمانہ آخر مین قواعد شریعت محمدیہ پر
دعوت فرماوینگے اسلیے آسمان دوم پر ملاقی ہوے **فائدہ** حضرت یحییٰ علیہ السلام کی مان کا نام الیشاع ہی اور وہ
بیٹی فاقود کی ہین اور والدہ عیسیٰ علیہ السلام کی مریمؑ ہین اور وہ بیٹی ہین حنہ کی اور حنہ بیٹی ہی فاقود کی اسطرح
خالاتی بھائی ہین فرمایا حضرت صلعم نے کہ پھر آسمان سوم پر پہونچا جبرئیلؑ نے بعد استفتاح سوال و جواب بدستور
دروازہ کھلوایا اور مین داخل ہوا یہ آسمان نہایت تابان و روشن مروارید کا بنا ہی نام اسکا دیلون ہی دربان
اسکا بہت عظیم الشان ہی اور توابع اسکے تین لاکھ فرشتے ہین تسبیح اُسکی سبحان المعطی الوہاب سبحان الفتاح العلیم
سبحان المجیب لمن دعاہ وہان بھائی یوسف علیہ السلام سے ملاقات ہوئی اور اُنکو ملا تھا پارہ حسن سے اور عابد
اُسکی اُمت کے ساتھ تھے مین نے بہ تعلیم جبرئیلؑ سلام کیا اُسنے جواب دیکر کہا مرحبا بالاخ الصالح والنبی الصالح
یعنے کیا ہی اچھا نیک بھائی اور نیک پیغمبر آیا اور مجھسے بغلگیر ہوے اور کرامت الٰہی سے بشارتین دین تسبیح اُنکی
یہ تھی سبحان الجلیل الاجل سبحان الفرد الوتر سبحان الابد الابد اور ایک روایت ہی کہ آگے بڑھا داؤد و سلیمان علیہما السلام
ملے اُنھون نے بعد تحیہ و سلام میرے کے جواب دیکر بشارتین دین اور کہا آج کی رات اُمت کی شفاعت مین
کوتاہی نہ کرنا اور تسبیح داؤد کی یہ تھی سبحان الخالق النور سبحان التواب الوہاب سبحان الشدید العقاب و تسبیح سلیمان
کی یہ تھی سبحان المالک الملوک سبحان القاہر الجبار سبحان من الیہ تصیر الامور **فائدہ** حضرت یوسف اس سبب سے آسمان
سوم پر ملے کہ اہل جنت اُمت مرحومہ کے جوان بصورت یوسف ہونگے سوا اُنکے حسن کو حضرت پر عرض کیا تاکہ حسن و جمال
اپنی اُمت کے دریافت فرماوین روایت ہی کہ فرمایا حضرت نے کہ جب آگے بڑھا تو ایک دریاے عظیم ملا اسی کو بحر النقم
کہتے ہین کسی قدر پانی اُسکا زمانہ نوح مین زمین پر پہونچا تھا طوفان برپا ہوا اور جب دریا سے آگے بڑھا تو آسمان چہارم پر پہونچا
یہ مروارید سے زیادہ سفید ہی نام اُسکا ازلیون ہی موکل اسکا عزرائیل و بروایتے موصنائیل و بروایتے موہیائیل ہی تسبیح
اسکی سبحان الخالق الظلمات و النور سبحان الخالق الشمس و القمر المنیر سبحان الرفیع الاعلی اور چار لاکھ فرشتے اسکے تابع ہین
اور امور کلیہ اسکے تفویض ہین اور یہ آسمان اتنا بڑا ہی کہ ہفت طبقہ زمین اور ہر سہ آسمان اسکے مقابل مین

ملاقات یحیی و عیسی
آسمان سوم
ملاقات یوسف
ملاقات داود و سلیمان
آسمان چہارم

وہ جھکا تھا بنا بر تعظیم اور دوسری طرف اُسکے فرشتون کی انگلیون کا نشان ہی کہ انھون نے جھکتے ہوے تھام لیا تھا اور سیر حلبی مین لکھا ہی فقد اثر فی صخرۃ بیت المقدس لیلۃ الاسرا ر وان ذلک الاثر موجود الی الآن اور اسی کے موافق حافظ شمس الدین ناصر الدین دمشقی نے بھی معراج نامہ مین فرمایا ہی اور فتح المتعال مین لکھا ہی قد رایت حجرا فیہ اثر قدم بقبۃ الصخر الشریفۃ بالبیت المقدس والناس یعظمونہ ویتبرکون بہ یعنے مین نے دیکھا پتھر اُسمین نشان تھا آپکے قدم مبارک کا صخرہ شریف مین بیچ بیت المقدس کے اور آدمی تعظیم کرتے تھے اُسکی اور تبرک سمجھتے تھے اُسکو بالجملہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بروایت صحیحہ براق پر سوار ہوکے معراج کے راستے سے آسمان پر گئے اور جبرئیل علیہ السلام ہمراہ تھے فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب معراج سے آگے بڑھا تو ایک دریا فاضہ نام دو سو برس کی راہ کا گہرا ہوا مین معلق نظر آیا ایک قطرہ اس دریا کا زمین پر نہین گرتا اور رنگ اُسکا بسبب عمق کے نیلا ہی اور اُسکے عکس سے آسمان نیلا نظر آتا ہی پھر وہان سے خزانۂ ہوا پر پہونچا وہانسے فلک پر وہ ایک دریا ہی آسمان پر کھنچا ہوا دامن اُسکا سرا پردہ کے مانند زمین مین ہی اور ہر آسمان کا ایسا ہی ایک فلک ہی ستارے اُسمین تیرا کرتے ہین کما قال اللہ وکل فی فلک یسبحون یعنے تیرتے ہین ستارے فلک مین پھر فرمان الٰہی پہونچا تو فلک میری تمکین کے لیے حرکت دوری سے ٹھہرا تو مین اُسکے سر کو پکڑکر آگے چلا باب الحفیظ آسمان دنیا پر پہونچا دربان اُسکا اسمٰعیل نامے فرشتہ مع بارہ ہزار فرشتون کے تھا اور دروازہ ایک دانہ یاقوت سرخ کا ہی اُسپر مروارید کا قفل لگا تھا تب جبرئیل ع نے پکارا اسمٰعیل نے باواز بلند کہا کون پکارتا ہی جبرئیل نے کہا مین ہون جبرئیل سے پوچھا تیرے ساتھ کون ہی کہا محمد رسول اللہ کہا کیا اُنکو بلایا ہی کہا ہان اسمٰعیل ع نے کہا کیا خوب ہی آئے اور کیا ہی اچھا آنا آئے تسبیح اسمٰعیل اور توابع اسمٰعیل کی یہ ہے سبحان الملک الذی تعالی سبحان العلی الاعلی سبحان من لیس کمثلہ شئی روایت ہی کہ یہ آسمان زمرد سبز کا ہی نام اُسکا رقیعا عجائب اسکے جو حضرت نے ملاحظہ کیے ہین وہ علیحدہ بطور فائدہ لکھے جاوینگے بالجملہ دروازہ کھولا گیا تو حضرت صلعم داخل ہوے حضرت آدم صفی اللہ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی تو حضرت نے بہ تعلیم جبرئیل سلام و تحیۃ ادا کیا آدم علیہ السلام نے نہایت شگفتگی سے جواب سلام دیا اور شکر کیا اور کہا مرحبا بالابن الصالح والنبی الصالح الحمد للہ الذی اکرمک وجعلک من نسلی اور تسبیح حضرت آدم ع کی یہ تھی سبحان الجلیل الاجل سبحان الواسع الغنی سبحان اللہ وبحمدہ سبحان العظیم وبحمدہ استغفر اللہ پھر دو دروازے دیکھے ایک داہنی طرف دوسرا بائین طرف کہ حضرت آدم ع جب داہنی طرف دیکھتے تھے ہنستے تھے اور جب بائین طرف دیکھتے تھے روتے تھے حضرت فرماتے ہین مین نے جبرئیل سے استفسار کیا کہ گریہ و خوشی کیسی ہی جبرئیل ع نے کہا دروازہ راست سے ارواح نیک اولاد آدم کی بہشت مین جاتی ہین اُس سے خوش ہین اور بائین سے ارواح بد دوزخ کو جاتی ہین اُس سے رنج ہی **فائدہ** حضرت آدم علیہ السلام آسمان اول پر اس سبب سے ملے کہ اول انبیاؤن سے ہین اور اول کو اول سے نسبت ظاہر ہی فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ جب آسمان دوم پر پہونچا تو اُسکو نہایت نورانی پایا اور ایک روایت ہی کہ یہ آسمان زر سرخ کا ہی اور نام اسکا قیدوم ہی اور دربان اسکا اسرافیل ع دو لاکھ فرشتے اُسکے مطیع ہین جبرئیل ع نے بڑھکر دروازہ

اُسکو یہ گمان تھا کہ مین سب انبیا مین بزرگتر ہون اب جانا اُسنے کہ آپ سب سے افضل ہین سو یہ شکایت ہے
**فائدہ** رونا حضرت موسےؑ کا حسد سے نہ تھا معاذ اللہ اسلیے کہ پیغمبر لوگ حسد سے پاک ہین بلکہ اُنکو اپنی اُمت پر
افسوس آیا کہ مین ایک مدت تک اُنکو سمجھاتا رہا اور معجزات ظاہر دکھلاتا رہا لیکن ایمان کامل نہ لائے اور جو ایمان
لائے تو بہت کم اب بہشت مین بھی کم جاوینگے اور محمدؐ کی تھوڑی عمر مین بیشمار لوگ ایمان لائے اور قیامت تک
لاوینگے تو بہشت مین بھی زیادہ جاوینگے اور جو معاذ اللہ حسد سے ہوتا تو بار بار حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے معانقہ کرکے
پچاس وقت کی نماز کو پانچ وقت تک کیونکر تخفیف کرواتے اور یہ جو حضرت صلعم کو لڑکا فرمایا سو نعوذ باللہ حقارت کی
راہ سے نہین ہے بلکہ کبیر سن جوان کو لڑکا بولتے ہین اور اس کلام مین گویا تعریف فرمائی ہے کہ باوجود کم عمری ایسا مرتبہ
بلند حاصل کیا کہ سب پیغمبرون سے افضل ہوے **فائدہ** حضرت موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام جو آسمان ششم پر ملے
اُسمین نکتہ یہ ہے کہ صحیفۂ فضل و کرامت سید المرسلین و منیقۂ بزرگی اُمت عالی ہمت کو مجلس ملاء اعلیٰ مین باحسن وجہ
کھولکر پڑھین دوسرے یہ کہ مقدمہ تخفیف اوقات نماز مین حضرت صلعم سے التماس کرین اور آنجناب کو پھر حضرت
رب الارباب مین بھیجین اگر حضرت موسیٰؑ دور ہوتے تو آمد و رفت مین تکلیف ہوتی بالجملہ بعد ملاحظہ عجائبات آسمان
ششم آسمان ہفتم پر تشریف لے گئے فرمایا حضرت صلعم نے کہ یہ آسمان پانسو برس کی راہ ہے اور ہر ایک آسمان کے بیچ مین
اتنا ہی فرق تھا یہ آسمان جوہر سفید یا نور تابان سے بنا ہے نام اسکا اسحاقائیل ہے دربان اُسکا رحائیل نام
لکھا ہے تو ابع اسکے سات لاکھ ہین تسبیح اُنکی یہ تھی سبحان الذی بسط السموات فرفعها سبحان الذی سطح الارض فدر شہا
سبحان الذی اطلع الکواکب و ازہرہا سبحان الذی ارسی الجبال فیہا اسوا سکو مین نے سلام کیا اُسنے جواب دیا اور خوشخبری
کرامت کی سنائی اور بعد معائنہ عجائبات اس آسمان کے جبرئیلؑ مجکو آگے لے گئے اور طے کیے مین نے ستر ہزار پردے
آگ کے پھر ستر ہزار حجاب سونے کے پھر ستر ہزار حجاب برق کے پھر ستر ہزار حجاب یاقوت سرخ کے پھر ستر ہزار ظلمت کے
ہر حجاب مین پانسو برس کی راہ کا فرق تھا پھر ستر ہزار حجاب نور کے پھر ستر ہزار پانی کے طے کیے پھر داخل
ہوا حجب سلطانی مین پھر پہونچا حجب قربت مین پھر حجب عظمت مین پھر حجب کبریا مین پھر حجب ملکوت مین پھر حجب
جلال مین پھر حجب عزت مین پھر حجب فردانیت مین پھر سایہ سدرۃ المنتہی مین پہونچا یعنے درخت بیری کے پاس
یہ درخت پلے سرے کا بلند درخت ہے اور اُسکے بیر ایسے جسطرح ہجر کے مٹکے (ہجر عرب مین ایک مکان ہے جسکے مٹکے
بڑے بڑے ہوتے ہین) اور پتے ایسے جیسے ہاتھی کے کان اور جڑ اُس درخت کی ششم آسمان مین ہے اور وہی درخت
نیچے اور اوپر مین حد ہے کہ نیچے کے لوگ اوپر نہین پہونچتے اور اوپر کے نیچے نہین آتے اور اُسپر فرشتے چھائے ہین جسطرح پروانے
اور اس کثرت سے ہین کہ سوا خدا کے کوئی شمار نہین کرسکتا اور اسی کے بیچ مین مقام حضرت جبرئیل علیہ السلام کا ہے
اور سدرۃ المنتہی اس سبب سے کہلاتا ہے کہ علوم خلق خدا وہین تک پہونچتا ہے آگے نہین جاتا اور سوا حضرت صلعم کوئی اس سے
آگے نہین گیا اُسی کے پاس بہشت ہے اور بعضے کہتے ہین کہ جو تحت سے فوق کو جاتا ہے وہان منتہی ہوتا ہے اور بعضے
کہتے ہین کہ ارواح شہیدونکی وہانتک پہونچتی ہین اور وہ اُنکی ارواح کی سیر کا منتہی ہے اور وجہ تسمیہ اسکی بہ سدرہ موقوف

ملاقات ادریس

برابر ایک طبقہ کے ہین وہان ادریس علیہ السلام سے ملاقات ہوئی اُنکو سلام کیا اُنھون نے جواب دیکر کہا مرحبا بالاخ الصالح والنبی الصالح اور بعضی روایت مین ملاقی ہونا حضرت موسیٰؑ کا اس آسمان پر لکھا ہی **فائدہ** حضرت ادریس کا محل موت بقول بعض آسمان چہارم ہی اسی سبب سے یہان ملے بعد اسکے اسی آسمان پر حضرت عزرائیل علیہ السلام سے ملاقات ہوئی جبرئیلؑ نے کہا یہ الگ کرتا ہی دوست کو دوست سے اور بیٹے کو باپ سے اور باپ کو بیٹے سے اور ویران کرتا ہی گھرون کو اور اُجاڑتا ہی شہرون کو روایت ہی کہ فرمایا حضرت صلعم نے کہ عزرائیلؑ مجھے دیکھکر گھبرایا اور تعظیم کو اُٹھا اور کہا مرحبا بک حق تعالےٰ نے تمھارے برابر کوئی بزرگ وعزیز تر خلق پر نہین بھیجا اور امت تمھاری بہترین امم ہی اور مین اُنپر والدین سے زیادہ رحم کرتا ہون پھر بعد معائنہ عجائبات آسمان چہارم آسمان پنجم پر آیا نام اُسکا

آسمان پنجم

البیا نیقون ہے دربان اُسکا سقطائیل ہی تسبیح اُسکی قدوس قدوس رب الارباب سبحان ربی الاعلی الاعظم قدوس قدوس رب الملائکۃ والروح اور پانچ لاکھ فرشتے اُسکے تابع ہین اُسنے خوشخبری کرم حق کی سُنائی بروایت صحیحہ ثابت ہی کہ

ملاقات ہارون

اس آسمان پر حضرت ہارون علیہ السلام ملے اور بعض روایت مین ہی کہ حضرت ابراہیمؑ واسمٰعیلؑ واسحٰقؑ ولوطؑ ویعقوبؑ علیہم السلام کو بھی دیکھا بالجملہ حضرت ہارون نے بھی مرحبا کہا اور دعاے خیر کی **فائدہ** چونکہ حضرت موسیٰؑ سے آپکو خصوصیت نامہ اخوت وغیرہ کی تھی اِس سبب سے اُنسے قریب تر ملے اور حضرت موسیٰؑ السبب تبہ کلیمی کے حضرت ہارون سے بالاتر ملے پھر وہان کے عجائبات ملاحظہ فرماکے آسمان ششم پر گئے حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ فرمایا

آسمان ششم

حضرت صلعم نے کہ دربان اِسکا ردعائیل ہی اُسے مین نے سلام کیا اُسنے جواب دیا اور دعا کی کہ بارک اللہ فی حسنا تک وزادفی کراماتک ونور ک فیک مین نے کہا آمین اور چھ لاکھ فرشتے اُسکے تابع تھے تسبیح اُسکی یہ تھی سبحان اللہ الکریم سبحان اللہ النور المبین سبحان اللہ من فی السموات ومن فی الارضین بروایت صحیحہ ثابت ہی کہ فرمایا بعد اسکے

ملاقات موسیٰ

آگے بڑھا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام سے ملاقات ہوئی اُنکو مین نے بہ تعلیم جبرئیل سلام کیا اُنھون نے جواب دیا اور بغلگیر ہوے اور پیشانی پر بوسہ دیکر کہا الحمد للہ الذی ارانی وجہک پھر کرامت آلٰہی سے خوشخبری دی اور کہا آج کی رات اُمت کو نہ بھولیو اور جو کچھ خدمت اُمت پر فرض ہو اُسمین تخفیف مانگیو اور تسبیح اُنکی مین نے یہ سُنی سبحان اللہ یہدی من یشاء ویضل من یشاء وہو الغفور الرحیم نقل ہی کہ حضرتؐ نے فرمایا جب آگے بڑھا تو موسیٰؑ رونے لگے کسی نے سبب رونے کا پوچھا کہا مین روتا ہون اسپر کہ ایک لڑکا میرے بعد نبی ہوا خواہ یون کہا کہ ایک جوان کو نبی کیا اور پیدا کیا میرے پیچھے اور داخل ہوگی اُمت اُسکی بہشت مین زیادہ میری اُمت سے اور ایک روایت ہی کہ موسیٰؑ نے کہا مجکو یہ گمان تھا کہ ہمکو اولاد آدم مین فضیلت ہی حالانکہ یہ جوان فاضل ترین اولاد ہی اور جو فضیلت انکو میری ذات پر ہی اُسمین باک نہین ہی لیکن اُمت انکی میری اُمت سے افضل ہی اور روایت ہی کہ فرمایا حضرتؐ نے سُنا مین نے کہ موسےٰ علیہ السلام کہتے تھے اکرمتہ وفضلتہ بزرگ کیا اُسکو تو نے اور فضیلت دی اُسکو سب پر کہا مین نے لے جبرئیلؑ موسیٰؑ کس پر عتاب کرتا ہی کہا خفگی کرتا ہی پروردگار پر تیری بزرگی کے سبب سے کہا مین نے جھڑ جھڑ بولتا ہی اپنے رب پر کہا خدا تعالیٰ نے اُسکو معاف کیا ہی اب تک

دودھ مین نہایت منفعت ہی اور وہ محبوب ترین اشیا ہی ولہذا جو کوئی دودھ پینا خواب مین دیکھے تو موافق احادیث
صحیحہ کے تعبیر اسکی حصول علم و حکمت ہی کیونکہ منفعت علم عائد بحال دنیا و آخرت ہی بالجملہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہین کہ
جبرئیل نے میرا ہاتھ پکڑا اور اپنے مقام سے سدرہ پر لایا اور مجھسے رخصت کیا مین نے کہا اسوقت مجھے کیون تنہا چھوڑتا ہی
کہا یا رسول اللہ مجھے یہان سے آگے بڑھنے کی طاقت نہین ہی وما منا الا له مقام معلوم مین یہانتک آپکے ساتھ تھا آپ نے
تشریف لیجائیے خواجہ عالم نے فرمایا تمنے اقرار کیا تھا میرے ساتھ رہنے کا اور کہا تھا انا حاملک الی اللہ پھر کسواسطے
یہان ٹھہرتے ہو یہ کہکر حضرت نے جبرئیل کا ہاتھ پکڑا اور ایک قدم اپنی جانب کو کھینچا جبرئیل نہایت خوف سے مضطرب
ہوگئے اور رونے لگے اور کہا یا رسول اللہ مجکو میرے مقام پر پہونچا دو اگر ایک انگلی کے برابر آگے بڑھونگا تو جلال کبریائی
سے جلکر خاکستر ہو جاؤنگا لو دنوت انملۃ لاحترقت تب حضرت نے دست مبارک سے اشارہ کیا اور انکے مقام پر کہ پانسو
برس کی راہ وہان سے تھا پہونچایا اور ایک روایت ہی کہ فرمایا جب سدرہ سے آگے بڑھا تو جبرئیل نے کہا آپ آگے چلئے
مین نے کہا تم چلو کہا یا محمد تقدم فانک اکرم علی اللہ منی سو مین آگے بڑھا اور چلا جبرئیل پیچھے پیچھے یہانتک پہونچا مجکو حجاب
زرین تک ور اسکو ہلایا آواز آئی کہ کون ہی کہا مین ہون جبرئیل اور میرے ساتھ محمد ہین فرشتے نے حجاب کے اندر سے
کہا اللہ اکبر اللہ اکبر حجاب کے پردے سے آواز آئی صدق عبدی انا اکبر انا اکبر پھر فرشتے نے کہا اشہد ان لا الہ الا اللہ
حجاب کے پردے سے آواز آئی صدق عبدی انا اللہ لا الہ الا انا پھر فرشتے نے کہا اشہد ان محمدا رسول اللہ دوسرے حجاب کے
پردے سے آواز آئی صدق عبدی انا ارسلت محمدا پھر فرشتے نے کہا حی علی الصلوٰۃ حی علی الفلاح دوسرے حجاب سے آواز آئی
صدق عبدی ودعا الی عبادی پھر سنا مین نے کہ آواز آئی یا محمد اکمل اللہ بک الشرف علی الاولین والآخرین پھر اس فرشتے
نے پردے کے اندر سے میرا ہاتھ پکڑا اور مجھے اٹھا لیا جبرئیل وہین کھڑے رہگئے حضرت نے فرمایا کہ اے جبرئیل ایسے مقام مین
مجھ سے کیون جدا ہوتے ہو کہا یا رسول اللہ وما منا الا له مقام معلوم اسی سبب کوئی فرشتہ اپنے مقام سے بڑھ نہین سکتا
اگر اسکی رات آپکے سبب مین یہانتک پہونچا ہون نہین تو کبھی سدرہ سے آگے نہین بڑھا **فائدہ** جبرئیل کے قول سے
معلوم ہوا کہ ہر فرشتہ کا مقام معلوم ہی و معین لیکن افضل ترین بشر کو مقام معین کی قید نہین اسواسطے حضرت سرور انبیا کو مقام معلوم
پر حصر نہین رہا فرمایا حضرت نے پھر وہان سے تنہا روانہ ہوا و ستر ہزار حجاب نور و ظلمت کے طے کیے اب ساق عرش آیا اور رفرف
سبز نورانی آیا اسپر سوار ہوکے نیچے عرش تک گیا اور ایک روایت ہی کہ بعد جبرئیل کے میکائیل آئے کہ حضرت نے انکے پر و بازو پر
سر پر قدم رکھے تو میکائیل لیکے چلے اور کئی دریا اسنے اپنے بازو کے زور سے طے کیے پھر پردے آئے مرید دیا نسو برس
کی راہ انکو بھی طے کیا پھر حجاب آئے ہر حجاب ہزار برس کی راہ تھا وہان میکائیل ضعیف ہوا اور آگے نے سے تھکے اور عذر خواہی
کرکے پھرے تب اسرافیل نے اپنے پر و بازو پر اٹھایا اور انھون نے حجابات چند طے کیے پھر حجاب قدرت آیا اسکو بھی طے کیا جب
حجاب عظمت آیا تو اسرافیل تھک رہے اور عذر کرکے لوٹے پھر رفرف آیا حضرت فرماتے ہین کہ وہ ایک رتی سفید کا بنا ہوا ہی
اسنے سلام کیا اور اسکی تسبیح و تہلیل کا آوازہ ملکوت مین پڑا ہوا تھا سو مین نے قدم اپنا رفرف کے سر پر رکھا اسنے ایک حرکت
مین ساق عرش پر پہونچایا اور اسنے حجاب مروارید و یاقوت و نور و ظلمت کے ستر ستر ہزار تھے طے کر لیے اور پردہ داران عرش مین

---

له روشنی اسکی آفتاب پر غالب تھی رفرف لغت مین بچھونے کو کہتے ہین یہی پس یہ رفرف مسند تھی زرین نورانی بنا مثل تخت رواں ۱۲ منہ

علم شارع پر پہوہ ایک درخت ہے کہ سیر کرے سوار اسکے سایہ مین ستر برس اور ایک پتہ اس کا سایبان ہی تمام
خلق پر اور کہا ابن عباس رض نے کہ سدرہ ایک درخت ہی بیر اسکا زمرد سرخ کا اور شاخین مروارید کی جڑ سے شاخون تک
پچاس ہزار برس کی راہ ہی بالجملہ ایک پہل اُسکا توڑکر جبرئیل نے حضرت صلعم کو دیا نہایت خوشبودار و بامزہ تھا
حضرت صلعم نے فرمایا کہ اُس درخت کی جڑ مین چار ندیان دیکھین دو ظاہر دو پوشیدہ جبرئیل نے کہا پوشیدہ نہرین
سلسبیل اور کوثر ہین کہ بہشت کو جاتی ہین اور دو ظاہر نیل مصری و فرات کوفہ یہان سے سب کر دنیا مین جاتی ہین
مین کہتا ہون اس سے یہ مراد ہی کہ اگر اُس عالم کے پانی کو اس جہان کے پانی سے مشابہت دین تو نیل مصر اور
فرات کوفہ کا پانی اُن نہرون کا نمونہ ہی یا حقیقت مین فرات و مصر کو اُنسے مدد ہوتی ہو کہ ہمکو نظر نہین آتا اور روایت
مسلم مین ہی کہ چار نہرین دُنیا کی بہشت سے ہین نیل و فرات و سیحان و جیحان اور طریق جمع یہ ہی کہ جڑ سدرہ کی
بہشت مین ہی پہر جب نہرین اُس سے نکلین تو بہشت سے ہوئین اور جو شریک نام راوی نے کہا ہی کہ آسمان دنیا مین
حضرت کو دو نہرین نظر آئین اور حضرت جبرئیل نے کہا ہی یہ نیل مصر و فرات کوفہ ہین سو یہ امر بلحاظ کمال اشتہار اُن
نہرون کے تھا اور سوائے اُنکے اور بھی نظر آئین ہین فرمایا حضرت صلعم نے ثم رفع الی البیت المعمور پھر اُٹھایا گیا طرف
بیت المعمور کے یہ گھر فرشتون کا کعبہ ہی کہ ہر لحظہ اُنسے بھر ا رہتا ہی اور مقابل کعبہ معظم مفتم آسمان پر رکھا ہی کہ اگر گرے
زمین پر تو کعبہ پر گرے وہان حضرت ابراہیم علیہ السلام تکیہ لگائے بیت المعمور سے بیٹھے تھے اور بعض روایت مین ہی کہ دروازہ
بہشت پر جلوہ فرما تھے کرسی پر حضرت نے فرمایا مین نے اُنکو سلام کیا اُنھون نے جواب دیکر مصافحہ کیا اور فرمایا اے
محمد آج کی رات اُمت کو یاد رکھیو اور جہانتک ہو سکے تخفیف طلب کیجیو اور تسبیح پڑھتے تھے سبحان من لا یصیف الواصفون
عظمتہ و منتہاہ سبحان من خضعت لہ الرقاب ذلت لہ الصواب بعد اُسکے حضرت رسول کریم کو بہت وصیت فرمائی از انجملہ
ایک یہ ہی کہ اے محمد زمین بہشت کی پاک و قابل زراعت ہی اپنی اُمت سے فرماؤ کہ اُس زمین مین درخت بودین حضرت عالم
نے پوچھا کسطرح بودین فرمایا لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم کے کہنے سے **فائدہ** آسمان ہفتم پر حضرت ابراہیم اس
سبب سے ملے کہ یہ آسمان برزخ حقیقی میان عالم غیب و شہادت ہی اور حضرت ابراہیم خلیل ہین اور آنجناب حبیب واسطہ
کہ بیت المعمور کے پاس تین پیالے لائے گئے ایک مین شراب دوسرے مین دودھ تیسرے مین شہد حضرت صلعم نے کسی قدر
شہد پیا اور شراب کو نہ دیکھا اور دودھ کو اختیار کیا جسطرح پہلے دودھ لیا تھا حضرت جبرئیل نے کہا دودھ پیدائشی
دین اسلام کی صورت ہی جسپر آپ ہین اور آپکی اُمت اور بعض روایات مین چار پیالے لکھے ہین ایک از انجملہ پانی کا تھا
مگر حضرت صلعم نے دودھ کو اختیار کیا تب فرشتون نے آفرین کی اور کہا کہ اگر آپ پانی اختیار کرتے تو اُمت آپکی غرق
آب ہو جاتی اور جو شہد لیتے تو لذت دنیا مین گرفتار ہو جاتی اور اگر شراب لیتے تو نشہ باز ہو جاتی دودھ کے اختیار
کرنے مین آفت و بلا سے بچی لیکن چونکہ تھوڑا دودھ آنجناب نے چھوڑ دیا اس سے تھوڑا گناہ باقی رہا تب حضرت صلی اللہ
علیہ وسلم نے جبرئیل علیہ السلام سے کہا اب شیر باقی ماندہ پی لون جبرئیل نے کہا تقدیر نہین اُلٹتی حضرت نے بہت تاسف کیا
**فائدہ** اختیار کرنا دودھ کا تفاول ہی درباب اختیار اُمت علم و ہدایت کو کہ اسلام عبارت اس سے ہی کیونکہ عرب کو

قضا سے پھر جو میری رضا سے ہی مقبول ہی کہ مقتضائے کرم یہی ہی اور جو میری قضا سے ہی وہ لائق عفو ہی کہ یہی مقتضائے
رحمت ہی ابن عباس رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ اللہ صاحب نے کہا ای محمد کچھ استدعا کر کہ عنایت کرون حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
نے کہا الٰہی تو میرے مطلب سے آگاہ ہی فرمایا تقصیرات امت سے غمگین رہتا ہی سو تقصیرات فرائض مین تو شفیع ہی اور تقصیرات
سنن مین مین شفیع ہون اور بعض ثقات نے روایت کی ہی کہ فرمایا حضرت صلعم نے سبب مجھے وحی ہوئی ہی کہ ای محمد مجھ مین
اور تیری امت مین کئی شرطین ہین اول جو کوئی طاعت کریگا اُسے رد نہ کرونگا اور بقدر استطاعت اُسکے ادا طاعت
چاہونگا نہ لائق اپنے اور جزا اُسکی اپنے کرم کے موافق دونگا دوسرے جو کوئی گناہ سے توبہ کریگا قبول کرونگا تیسرے
ہفت اندام پر نظر کرونگا اگرچہ عضو گناہ سے ملوث ہونگے اور ایک مشغول طاعت تو عضو مطیع کے طفیل سے سب کو بخشونگا
چوتھے مین دلکو دیکھتا ہون اگر گناہ کر کے پشیمان ہوتا ہی تو عفو کرتا ہون پانچوین جب میرا بندہ گناہ پر اصرار نہین کرتا
اور نادم ہوتا ہی تو اسکو درد و بیماری دیتا ہون تا کہ کفارہ گناہ ہو جاے چھٹے افعال تیری امت کا شمار بفضل کرتا ہون
نہ بعدل اگر طاعت زیادہ ہوتی ہی تو اُسکی جزا دیتا ہون اور معصیت زیادہ ہوتی ہی تو اُسکے ظلم کرنیوالے پر رکھتا ہون
ساتوین تیری امت کا حساب کرم سے کرونگا اور گناہ اُنکے اپنے فضل سے بخشونگا اور جنت مین رحم سے لیجاؤنگا اور
بعض روایات مین آیا ہی کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ای محمد صلی اللہ علیہ وسلم اپنی امت کو پانچ پیغام میرے پہونچاؤ پہلا
یہ کہ اگر تم کسی کو بسبب احسان کرنیکے دوست رکھو تو مجھی کو دوست رکھو کیونکہ مین نے تمپر بہت احسان کئے ہین دوسرا اگر
کسی سے خوف کرو تو مجھی سے کرو کہ مین زیادہ اُنسے قدرت رکھتا ہون تیسرا اگر کسی سے امید رکھو کہ مراد کو پہنچین گے
تو مجھی سے امیدوار رہو کہ مرادین دینے والا مین ہون اور حاجات برلانیوالا مین ہون اگر دعا مانگو تو مجھی سے مانگو اور
جو التجا کرو تو مجھی سے کرو چوتھا اگر کسی سے شرم رکھو جفا کرنے مین تو بہتر ہی کہ مجھ سے رکھو کہ تمسے جفا کاری ہوتی ہی
اور مجھ سے وفاداری پانچوان اگر کسی کی خدمت کرو جان و مال سے تو بہتر ہی کہ مال کو میری راہ مین صرف کرو اور
جان و تن کو میری خدمت مین حاضر کرو کہ مین خُلف و کذب سے منزہ اور غرض و طمع سے مبرا ہون حدیث شریف مین وارد ہی
کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دیکھا مین نے اللہ کو اچھی صورت مین اور مجھ سے حق تعالیٰ نے پوچھا کس بات مین ملائک
ملاء اعلےٰ کے جھگڑتے ہین مین نے کہا الٰہی تو عالم ہی سو رکھی اللہ تعالیٰ نے ہتھیلی اپنی درمیان دونون شانون میرے کے
کہ پایا مین نے اثر رحمت و راحت کا درمیان دونون پستان اپنی کے پھر جو کچھ آسمان و زمین مین مغیبات سے تھا کھل گیا
پھر پوچھا مجھ سے ای محمد کچھ جانتا ہی فرشتے کیا کہتے ہین مین نے کہا کفارات یعنے عبادات مین کلام کرتے ہین فرمایا کیا ہین
کفارات مین نے کہا الکفارات اسباغ الوضوء فی المکارہ والمشی بالاقدام الی الجماعات وانتظار الصلوٰۃ بعد الصلوٰۃ یعنی پوشیدہ
کرنیوالی گناہونکی تین چیزین ہین پہونچانا پانی وضو کا مقامات وضو مین وقت سرما و شدائد نفس کے اور جانا پیادہ پا
واسطے جماعت نمازون کے اور انتظار نماز کرنا بعد ادائے نماز کے جو کوئی ان تین چیزونپر قیام کرے زندگانی اسکی
بوجہ احسن بسر ہوا اور اس عالم ناپایدار سے نیکنامی کے ساتھ عالم پایدار کو جائے اور گناہون سے پاک ہے اور ایک
روایت مین ہی کہ جب عضو بین الکتفین خواجہ کونین صلی اللہ علیہ وسلم کف کفایت الٰہی سے مشرف ہوا اور جملہ مغیبات

پہونچا یا وہان ستر ہزار پردے دیکھے بعضے مروارید کے اور بعضے یاقوت کے اور بعضے جواہر کے سو فرشتے طے کرائے جب ایک گام رہ گیا تو رفرف قدم کے نیچے سے غائب ہو گیا اور ایک گوہر موتی سفید کا نظر آیا اُسنے اُٹھا کر وہ پردہ طے کرایا حجاب کبریا آیا وہ بھی غائب ہوا اور کوئی سواری سیر پاس نہ ہی مین میدان میں حیران تھا خطاب ہوا ای حبیب میرے آؤ اور اُس پردہ کو طے کر نگاہ کی مین نے حجاب طے ہوا اور کسی قدم نیچے رہا پھر خطاب آیا اُدن منی پاس آ نزدیک میرے ہر بار مین اسی خطاب سے مشرف ہوتا تھا اور قدم رکھتا تھا جسقدر مسافت زمین سے وہان تک طے ہو چکی تھی ہر قدم مین طے ہوتی تھی ہزار مرتبہ خطاب اُدن منی کا سُنا مین نے آخر وہان سے ترقی کر کے رتبہ دنی پر پہونچا اور وہان سے درجۂ فتدلی پر پہونچا اور وہان سے خلوت خانۂ فکان قاب قوسین او ادنی سے کامیاب ہوا اور محرم اسرار فاوحی الی عبدہ ما اوحی ہوا روایت ہے کہ آخر الامر آنجناب ایسے مقام پر پہونچے کہ تحت و فوق و یمین و شمال سے منزہ تھا یعنی اللہ تعالی اور حضرت مین ایسی واقفیت کلی ہوئی کہ ایک کی رضا دوسرے کی رضا ہوئی اور ایک کا مقبول دوسرے کا مقبول ہوا اور جو کلمہ و کلام واقع ہوا ہے اُسکا بیان خالی از اشکال نہین ہے کیونکہ جب حبیب حبیب سے ملتا ہے تو سبھی طرح کی بات چیت ہوتی ہے روایت ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم قریب آپہی سکے اعلے مقام پر پہونچے تو آپنے بزبان حال کہا اب مین یہان سے نہ جاؤنگا ارشاد ہوا کہ ای محمدؐ فی الحال یہان سے جانا بہتر ہے تاکہ گمراہون کو ہدایت ہو اور مین تیار رہون کہ تجھکو پھر یہان لاؤن اور جب خلق سے ملال ہو پہنچے تو دوسرے نیاز قبلہ گاہ نماز کبمعرفت لانا اُسوقت ہی مقام مین ہوگا چنانچہ جب کبھی حضرت صلعم کو رنج ہوتا تھا تو نماز شروع کر دیتے تھے نقل ہے کہ حضرت رحمۃ للعالمین عرش معلے کے نیچے پہونچے تو خوف لاحق ہوا اُسی دم ایک قطرہ شیرین بامزہ دہن مبارک مین گرا کہ علم اولین و آخرین کشف ہو گیا روایت ہے کہ فرمایا حضرت فاطمہ علیہا السلام نے کہ مین نے ایک روز حضرت سے پوچھا کہ اللہ تعالی نے آپ سے کیا کیا کلام فرمائے ارشاد کیا کہ اللہ نے میری اُمت کی چند شکایتین فرمائین ایک یہ کہ مین رزق و روزی بندگان کا ضامن ہون اور تیری اُمت اس ضمانت پر اعتماد نہین کرتی دوسری یہ کہ تیری اُمت کیواسطے مین نے جنت بنائی ہے مگر وہ رغبت اُس طرف نہین کرتی تیسری دوزخ اُنکے دشمنون کیواسطے بنا ہے اور اُمت تیری ساعی اُسی مین جانے کی ہے چوتھی خلوت مین گناہ کرتی ہے اور مجھ سے نہین شرماتی اور بندون سے بخوف ملامت ڈرتی ہے پانچوین مین کل کا کام اُس سے آج نہین لیتا اور وہ برسون و مہینون و ہفتون کا رزق مجھ سے طلب کرتی ہے چھٹے مین روزی اُسکی دوسرے کو نہین دیتا اور وہ میری عبادت و طاعت غیر کو دیتی ہے یعنے ریا کے طور پر طاعت کرتی ہے اور غیر کو میری عبادت مین شریک کرتی ہے ساتوین تیری اُمت غیر سے عزت چاہتی ہے حالانکہ عزت دینے والا مین ہون آٹھوین نعمت مین دیتا ہون شکر اور کا کرتی ہے نوین مین اُنکی نافرمانی کی شکایت اپنے فرشتون سے نہین کرتا اور اُمت تیری اندک رنج و بلا مین لوگون سے میری شکایت کرتی ہے روایت ہے کہ ایکدن حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے حضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے التماس کیا کہ یا رسول اللہ مجھ سے کوئی بات معراج کی پوشیدہ نہ رکھئے ارشاد ہو فرمایا کہ اللہ نے کہا ای محمدؐ اُمت سابقہ جو گناہ کرتی تھی عذاب نازل کرتا تھا اور جو یہ اُمت گناہ کرتی ہے تو پردہ ڈالتا ہون روایت ہے کہ فرمایا اللہ تعالی نے ای محمدؐ تیری اُمت دو قسم ہے مطیع و عاصی مطیعون کی طاعت میری رضا سے ہے اور عاصیونکی معصیت

حق تعالیٰ نے آنجناب کی نیابت کرکے جواب مین فرمایا السلام علینا وعلی عباد اللہ الصالحین پھر وہ سلام جواب امانت رکھا گیا شب معراج مین آنجناب کو پہونچایا اور جواب اپنا آپکی زبان سے کہلایا اسیواسطے سلام سنت ہی اور جواب فرض اور سمین اشارت ہی کہ سلام قلم کا اللہ تعالےٰ نے ضائع نہین کیا ہم امیدوار ہین کہ مایوت تسلیمات ہماری کہ آج ہم آنجناب صلعم پر بھیجتے ہین فردائے قیامت آنکو پہونچاویگا اور سبب مغفرت سیئات وباعث رفع درجات کریگا اگر کوئی سند کرے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے عباد صالحین کو معراج مین یاد فرمایا او گنہگار کو یاد نہ کیا تو جواب یہ ہی کہ حضرت نے فرمایا السلام علینا اسمین گنہگارون کا شمول ہوا اور عباد صالحین کو علیحدہ کیا اور انکو اول بنظر غریب پروری یاد کیا ہی کیونکہ سہ کہ مستحق کرامت گناہگارانند ؂ بعد اسکے پچاس وقت کی نماز فرض ہوئی اور مراجعت کا حکم ہوا چنانچہ سید المرسلین جس طور سے مقام مقصود تک تشریف لائے تھے اسیطرح مقام جبرئیل علیہ السلام تک پہونچے حضرت جبرئیل نے التماس کیا مبارک ہو آپ بہترین خلائق ہین امشب اللہ نے آپکو ایسے مقام پر پہونچایا کہ کسی مخلوق آدمی کو نصیب نہین ہوا اور نہ کوئی فرشتہ مقرب وہان گیا یہ کرامت آپ ہی کو مخصوص ہوئی اسکا شکر کیجیے کہ ان اللہ یحب الشاکرین سو حضرت نے شکر کیا بعد اسکے جبرئیل حضرت کو بہشت مین لے گئے تو وہان کے لوگ اکثر فقیر و درویش نظر آئے پھر دوزخ دکھی تو وہان اکثر جبار وظالم نابکار دیکھے پھر عزرائیل سے ملاقات ہوئی انسے سفارش امت کیواسطے فرمائی کہ قبض روح مین تکلیف نہ دینا پھر وہانسے چلکر حضرت موسیٰ سے ملے انھون نے کہا پچاس وقت کی نماز تمھاری امت سے ادا نہ ہوسکے گی استدعائے تخفیف کرنا چاہیے کہ حضرت الٹے پھرے اور درخواست تخفیف کی چالیس وقت کی نمازین ہین پھر حضرت موسیٰ کے پاس آئے اور فرمایا دس وقت کی تخفیف ہوئی حضرت موسیٰ نے کہا آپکی امت سے ادا نہو سکیگی لہذا حضرت رحمۃ للعالمین پھر تشریف لے گئے تو دس وقت کی اور تخفیف ہوئی جب پھر حضرت موسیٰ کے پاس آئے انھون نے پھر واپس بھیجا کہ آنحضرت پھر تشریف لے گئے تو دس وقت کی اور کم ہوئی بالجملہ پانچوین بار مین پانچ وقت کی نماز باقی رہی تسپر بھی حضرت موسیٰ علیہ السلام نے مبالغہ کیا تھا مگر شفیع الامم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اب بار بار دربار بے نیاز مین عرض کرنیسے شرم آتی ہی اب مین اسپر راضی ہوا اسیوقت حضرت جل جلالہ سے خطاب ہوا کہ ای محمد ایک ایک وقت کی نماز دس دس کے برابر قبول کرونگا کہ پچاس ہو جائین مواہب میں لکھا ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تین صورتین تھین بشری ملکی حقی کما قال علیہ انما انا بشر مثلکم وقال علیہ السلام انی لست کاحدکم ابیت عند ربی ہو یطعمنی ویسقینی ولی مع اللہ وقت لا یسعنی فیہ ملک مقرب ولا نبی مرسل و حق جل علا نے ہر ایک صورت مین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کلام کیا باصورت بشری بکلمات مرکبہ جسطرح قل ہو اللہ احد اور بصورت ملکی سے بحروف مفردہ جیسے کہیعص حمعسق اور بصورت حقی مبہم فاوحی الی عبدہ ما اوحی اور دلیل صورت ثالثہ یہ ایک یہ ہی کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے من رانی فقد رای الحق الحاصل صلی اللہ علیہ وسلم ہمراہ جبرئیل علیہ السلام ام ہانی بنت ابی طالب کے گھر تشریف لائے حضرت عمار کی روایت مین تین ساعت اس سفر مین گذرین اور

یعنی وسادوی منکشف ہوگئے تو حضرت حق نے پوچھا فیم یختصم الملاء الاعلیٰ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہا فی الکفارات
والمنجیات والدرجات والمہلکات حق تعالیٰ نے فرمایا صدقت یا محمد پھر فرشتونکو خطاب ہوا کہ اے ملائکہ تمنے حلال مشکلات
کو پایا پوچھو اس سے جو مشکل ہو اسرافیلؑ نے پوچھا یا محمد کیا ہین کفارات حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اسباغ الوضوء
الخ فرمایا حق تعالیٰ نے سچ کہتا ہی تو اے محمد صلعم پھر میکائیل علیہ السلام نے پوچھا کیا ہین درجات یعنی جس سے مدارج کے
درجے بلند ہوتے ہین فرمایا اطعام الطعام وافشاء السلام والصلوٰۃ باللیل والناس نیام یعنے کھانا کھلانا اور سلام ظاہر کرنا
اور رات مین نماز تہجد پڑھنا کہ لوگ سوتے ہون حق تعالیٰ نے فرمایا صدقت یا محمد پھر جبرئیل علیہ السلام نے پوچھا کیا ہین
منجیات یعنے نجات دینے والی چیزین عذاب الٰہی سے کیا ہین حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا خشیۃ اللہ فی السر والعلانیۃ
والقصد فی الفقر والغنا والعدل فی الغضب والرضا یعنی ڈرنا اللہ سے پوشیدہ وظاہر و میانہ روی درویشی و تونگری
مین اور راستی غضب و خوشی مین یا یہ معنی ہین کہ ظاہر و باطن مین اللہ سے ڈرنا اور تنگی و فراخی مین رضامند رہنا اور
غصہ مین حد سے تجاوز نہ کرنا فرمایا حق تعالیٰ نے صدقت یا محمد پھر عزرائیلؑ نے پوچھا کیا ہین مہلکات یا محمد فرمایا
حضرت نے شح مطاع وہوی متبع واعجاب المرء بنفسہ یعنے بخیلی اطاعت کی گئی کہ جو کہے اسپر عمل کرے یا شیطان
کے کہے پر چلنا اور ہوائے نفس کی پیروی کرنا اور اپنے نفس کو نیک اعتقاد کرنا حق تعالیٰ نے فرمایا صدقت یا محمد
نقل ہی کہ چہار لاکھ یا چہار ہزار برس سے ان چارون مسئلون مین یہ چارون فرشتے گفتگو کرتے تھے اور جواب
نہین جانتے تھے شب معراج مین آنجناب صلی اللہ علیہ وسلم سے خاطر جمعی ہوئی جبکہ جواب پائے بعض اہل سیر نے یہ حدیث بھی
معراج کی لکھی ہی لیکن لا یعبأ بہ کیونکہ اصل وجہ ملاقات حبیب تھی اور سب تابع و لیات ہین بالجملہ حضرت محبوب رب العالمین
سید المرسلین صلی اللہ علیہ وسلم عرش مجید پر پہونچے تو ارشاد ہوا کہ ثنا کر میری تب حضرت صلعم نے کہا التحیات للہ والصلوات
والطیبات حق تعالیٰ نے فرمایا السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ پھر حضرت صلعم نے کہا السلام علینا وعلی
عباد اللہ الصالحین جب ملائکہ ملکوت نے یہ رتبہ ملاحظہ کیا تو ایکبارگی سب پکار اٹھے اشہد ان لا الٰہ الا اللہ و
اشہد ان محمداً عبدہ ورسولہ اسوقت حضرت صلی اللہ علیہ کا التحیات آخر تک کہنا گویا حضور بادشاہ مین کورنش و تسلیم
ہوا اور خداوند تعالیٰ کا السلام علیک تا آخر فرمانا جیسے بادشاہ اپنے مقرب کا سلام بمہربانی و توقیر لیتے ہین
پھر آنجنابؐ کا السلام علینا آخر تک کہنا ایسا ہی جیسے عالی ہمت مقربان بادشاہی بوقت توجہ نسبت بخود اور ونکو
یاد فرماتے ہین تاکہ وہ بھی مشمول مراحم ہون اور ملائکہ کا اشہد ان لا الٰہ الخ کہنا گویا بادشاہ کی اور اس مقرب
کی تعریف ہی اور قعود نماز مین پڑھنا اسیواسطے مقرر ہوا کہ حال معراج یاد آوے کیونکہ قعود جملہ صورتون سے زیادہ
دلالت توقیر پر کرتا ہی نقل ہی کہ جب خداوند عالم نے قلم کو پیدا کیا تو فرمایا لکھ قلم نے کہا کیا لکھون فرمایا لا الٰہ الا اللہ
چار ہزار برس مین قلم نے یہ کلمہ لکھا پھر حکم ہوا لکھ قلم نے عرض کیا کیا لکھون ارشاد ہوا محمد رسول اللہ چار ہزار برس مین
قلم نے یہ اسم مبارک لکھا پھر نالان ہوکر بولا یہ کون ہی جسکا نام نامی تیرے اسم گرامی کے پاس لکھا ہی خطاب ہوا کہ یہ
اسم محمد عربی نبی آخر الزمان کا ہی قلم کو عشق پیدا ہوا اور بے اختیار بول اٹھا السلام علیک ایہا النبی ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

بیان کی ٹھیک بات مگر با اینہمہ دلمین پیچ وتاب کھاتے اور کہتے کہ جہانتک ہوسکے سب باتونکو تحقیق کرنا ضرور ہی
اگر ایک بات توخلاف نکلیگی اسی کو ذریعہ تکذیب کرینگے چنانچہ بروز موعود بعض منکر فجر کے وقت گھر سے نکل راہ مین بیٹھے
اور طلوع شمس کے منتظر ہوے اور قافلے کو تاکنے لگے اور اپنے ٹھاکرون کے نام لیکر دعا مانگنے لگے کہ قافلہ نہ آوے
اتنے مین کسی نے کہا کہ وہ قافلہ آیا سب نے آنکھ اٹھا کر دیکھا تو قافلہ چلا آتا ہی جب پہونچ گیا تو وہ باتین پوچھین جو حضرت نے بیان
فرمائی تھین سب درست نکلین قریش مغموم ہوے اور اپنی شرارت سے کہنے لگے ہذا سحر مبین روایت ہی کہ جب روز
معراج کے سفر سے حضرت تشریف لائے علے الصباح جبرئیل علیہ السلام آئے صبح سے عشا تک پانچ وقت کی نماز
سید المرسلین و جمہور صحابہ کے ساتھ اول وقت بامامت ادا کی دوسرے دن پھر نماز کے آخر وقت آئے اور بطریق تعلیم
بامامت نماز پڑھی تب حضرت صلعم کو اول و آخر وقت نماز کا معلوم ہوا اور ہر نماز مین سوا مغرب کے دو دو رکعت
فرض ہوئی تھین پھر بعضی نمازون مین اور دو رکعت شکرانہ کی زیادہ ہوئین اسواسطے سفر مین قصر کا حکم آیا اور چونکہ
مغرب مین تین رکعت فرض ہوئی تھین انکو سفر مین بدستور رکھا یعنے ظہر و عصر و عشا کی دو رکعتین پڑھنا سفر مین
فرض ہی اور جب کوئی مقیم مسافر کا مقتدی ہو تو مسافر دو رکعتین پڑھکر سلام دے اور مقیم اپنی نماز پوری کرے لیکن
نماز مین سوا رکوع و سجود کے کچھ پڑھنا نہ چاہیئے کذا فی الدر المختار **فائدہ** حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ
تفسیر کریمہ دنی فتدلی فکان قاب قوسین او ادنی مین فرماتے ہین کہ دنی یعنے نزدیک ہوے محمد صلعم اپنے پروردگار سے
کیفیت فتدلی پس اٹھایا حجاب کو اور حضرت اس حجاب کے اندر گئے پھر اس حجاب کو بدستور چھوڑ دیا وہان کسی ملک
مقرب کی گنجائش نہ تھی اور حضرت کو پھر کسی نے نہین دیکھا اور حضرت صلعم حجاب سے نہایت ملے کیا حتی کان بین المحب
والمحبوب قاب قوسین یعنے یہانتک کہ فرق تھا درمیان حبیب و محبوب کے بقدر دو قوس کے کذا فی تاج المذکرین اور
شرح تعرف مین لکھا ہی کہ جب حضرت نبی کریم جبرئیل سے جدا ہوے تو سات اور مقام طے کئے کہ جبرئیل ان مقام
بھی خبردار نہ تھے پس اس کریمہ کے معنی مشکل ہین اور بعض ارباب حال نے لکھا ہی کہ قوسین سے مراد حاجبین ہین یعنی
دونون ابرو سے زیادہ قرب ہوا او ادنی عبارت ہی آنکھ کی سیاہی سفیدی سے یعنے قرب حضرت کا جناب الہی مین
ایسا تھا جسطرح قرب دو ابرو کا باہم بلکہ اس سے بھی نزدیک تر تھے جسطرح سپیدی آنکھ کی سیاہی سے ملی ہوتی ہی
اور بعضون نے کہا ترک نفسہ فی السماء فتدلی وترک قلبہ فی سدرة المنتہی وترک روحہ بقاب قوسین او ادنی فبقی
سرہ وربہ یعنے چھوڑا اپنے نفس کو آسمانون پھر آگے بڑھے اور چھوڑا دل مطہر کو سدرة المنتہی پر اور چھوڑا روح کو قاب
قوسین او ادنی کے مقام پر باقی رہا سر اسکا اور پروردگار اسکا تو کہا نفس نے کہان ہی دل اور دل نے کہا کہان ہی
روح اور کہا روح نے کہان ہی سر اور کہا سر نے کہان ہی دوست فرمایا خدا نے ای نفس تیرے واسطے نعمت ہی اور مغفرت
اور ای دل واسطے تیرے عشق و محبت ہی اور ای روح تجکو بزرگی و نزدیکی ہی اور ای سر مین تیرے واسطے ہون اور تو
میرے واسطے ہی فذلک قولہ او ادنی یہ اسواسطے کہا تاکہ حضرت کا قرب دریافت ہوا اور تفسیر تیسیر مین ابن عباس
رضی اللہ عنہ سے روایت ہی کہ فرمایا تفسیر مین کریمہ مذکورہ کے فرق درمیان دونون کے برابر دو ہاتھ یعنے قوسین

وہب ابن منبہ و ابن اسحق کے قول پر مختار ارباب سیر لکھتے ہین کہ حضرت نے وقت معاودت صحراے ذی طوی
مین جبرئیل سے فرمایا کہ قریش اس واقعے سے انکار کرینگے کہا کچھ ڈر نہین ابوبکر تصدیق کریگا اول اور وہی صدیق
اس مقام سے مفہوم ہو کہ حضرت صدیق اکبر کو اللہ تعالی نے یہ سب حالات دکھلائے تھے چنانچہ مواہب لدنیہ
مین ہی کہ فرمایا حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ لے رب اول جلال کبریائی سے متوحش تھا جب آواز ابوبکر کی
آئی قف یا محمد فان ربک یصلی تب اطمینان ہوا اور اللہ نے فرمایا اسیواسطے آواز ابوبکر کی سنائی کہ وہ تیرا رفیق
دوست ہی انتہی اور مراد صلوۃ سے اس جگہ رحمت خدا ہی ام ہانی سے روایت ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم
معراج کی رات میرے گھر مین تھے صبح ہوئی تو ارشاد کیا کہ جبرئیل رات کو مجھے بیت المقدس مین لیگئے وہانسے
افلاک پر اور قبل صبح پھیر لائے ام ہانی کہتی ہین کہ مین نے کہا یا رسول اللہ اس راز کو منکرون کے روبرو نہ کہنا وہ
جلکر دشمنی کرینگے فرمایا واللہ ای ام ہانی مین کہونگا حضرت عباس سے روایت ہی کہ صبح کو حضرت صلی اللہ علیہ
وسلم موضع حجر مین جلوہ فرما تھے کہ ابوجہل لعین آیا اور ازروے تمسخر و مضحکہ بولا کچھ نیا استفادہ کیا فرمایا ہان
رات کو مین نے سفر کیا اُسنے کہا کہان کا حضرت نے بالتفصیل معراج کا حال بیان فرمایا کہا رات کو گئے صبح کو
پھر آئے بھلا اورون سے بھی بیان کروگے فرمایا ہان سب سے کہونگا ابوجہل نے بنی کعب و بنی لوی کو آواز دی
وہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو حاضر ہوے حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُسی تقریر تفصیلی کو اعادہ کیا
اُنھون نے سر اپنے پیٹے اور ہاتھ ملے بعد اُسکے ابوجہل نادانی سے مع جماعۃ بنی کعب و لوی ابوبکر صدیق کے پاس
گیا اور تمام احوال حضرت کی زبانی بیان کیا صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے فرمایا جو کچھ حضرت نے فرمایا ہی سب سچ ہی
سر مو تفاوت نہین خدا کی قدرت سے بعید نہین دیکھو جبرئیل پلک مارتے آسمان ہفتم کے اوپر سے آتے ہین اور پھر جاتے ہین
وہ مردود شرمندہ ہوا بعد اُسکے بعض قریش نے جو کہ بیت المقدس دیکھ چکے تھے وہ نشانیان پوچھنے لگے حضرت نے
باعانت عالم الغیب ایسے ٹھیک نشان بتلائے کہ رہنے والا وہان کا بھی بیان نہ کر سکے اور سبب یہ ہوا کہ حضرت
صلی اللہ علیہ وسلم کو مسجد اقصی کے صفات بیان کرنے مین کچھ شبہہ پڑا تھا کہ حضرت جبرئیل علیہ السلام نے اپنے پرونسے
بیت المقدس کو لاکر عقیل بن ابی طالب کے گھر کے متصل سامنے رکھدیا تھا پھر قریش نے پوچھا کہ قافلے راہ مین کہین کسی کو
دیکھا فرمایا کہ مین روحا کے اندر ایک قافلے پر گیا تو اونٹ کھو گیا تھا اُسے ڈھونڈھتے تھے اور منزل پر پانی کا پیالہ بھرا
رکھا تھا مین نے اُسکا پانی پیا جب وہ تلاش کرکے آئے تو پیالہ ویسا ہی پر ملا جب وہ آوین سب پوچھ لینا اور فرمایا کہ جب
پہونچا مین ذی مر مین ایک قافلے پر تو دو مرد ایک اونٹ پر سوار ملے اُنکا اونٹ میرے براق کو دیکھ کر بھڑکا ایک آدمی
گر پڑا اُسکا ہاتھ ٹوٹ گیا جب آوین پوچھ لینا قریش نے کہا ہمارے گھر کا قافلہ کہان دیکھا تھا فرمایا تنعیم مین اور جتنا
اُنکے پاس اسباب تھا اور جتنے اُس قافلے مین آدمی تھے ایک ایک کو نام بنام بیان کیا اور کہا دو اونٹ
خاکستری رنگ تھے مخطط غرارے لدے تھے وہ دونون آگے آگے قافلے کے تھے اور فرمایا یہ قافلہ بروز
وقت طلوع آفتاب آئیگا پھر وہ لوگ حضرت کے پاس سے گئے اور کہا واللہ لقد قص محمد شیا بینا یعنی خدا کی قسم محمد نے

تصدیق صدیق اکبر

